قرآنِ مجید کے مستند معانی و مطالب سیکھنے کا جدید اسلوب






# لفظ بہ لفظ، رواں اردو ترجمہ

ترجمہ

حافظ صلاح الدین یوسف حفظہ اللہ     مولانا محمد عبدالجبار حفظہ اللہ

دارالسلام
کتاب و سنت کی اشاعت کا عالمی ادارہ



237
ص ۱۔م

# دارُالسّلام
کتاب وسنت کی اشاعت کا عالمی ادارہ


**سعودی عرب** (ہیڈ آفس)

پوسٹ بکس:22743 الریاض:11416 سعودی عرب فون:4043432-4033962 1 00966 فیکس:4021659
E-mail: darussalam@awalnet.net.sa - riyadh@dar-us-salam.com
Website: www.dar-us-salam.com

❶ طریق مکہ۔العلیا۔الریاض فون:4614483 1 00966 فیکس:4644945
❷ شارع الاربعین۔الملز۔الریاض فون:4735220 فیکس:4735221
❸ جدہ فون: 6879254 2 00966 فیکس: 6336270
❹ مدینہ منورہ موبائل:00966-503417155 فیکس:04-8151121
❺ الخبر فون:8692900 3 00966 فیکس:8691551
❻ خمیس مشیط فون:00966-50010328

**شارجہ** فون:5632623 6 00971
فیکس:5632624

**لندن** فون:4885 8539 20 0044
فیکس:4889 8539 20 0044

**امریکہ**
❶ ہوسٹن فون:7220419 713 001
فیکس:7220431
❷ نیویارک فون:6255925 718 001
فیکس:6251511





**پاکستان** (ہیڈ آفس ومرکزی شوروم)

❶ 36- لوئرمال، سیکرٹریٹ سٹاپ، لاہور
فون:7110081-7111023-7232400-7240024 42 0092 فیکس:7354072
Website: www.darussalampk.com E-mail: info@darussalampk.com
❷ غزنی سٹریٹ، اُردو بازار، لاہور فون:7120054 فیکس:7320703

**کراچی شوروم** Z-110,111 (D.C.H.S) مین طارق روڈ (بالمقابل فری پورٹ شاپنگ مال) کراچی
فون:0092-21-4393936 فیکس:4393937
Email: darussalamkhi@darussalampk.com

**اسلام آباد شوروم** F-8 مرکز، اسلام آباد فون:051-2500237

قرآن مجید سیکھنے کا جدید ترین اسلوب



# معانی
# القرآن الکریم

(لفظ بہ لفظ، رواں اردو ترجمہ)

باکس اور خانوں کی تکنیک سے قرآن مجید کے مستند معانی
و مطالب سیکھنے اور سکھانے والے اساتذہ طلبہ اور والدین کے لیے

ترجمہ
حافظ صلاح الدین یوسف حفظہ اللہ
مولانا محمد عبدالجبار حفظہ اللہ




دار السلام
کتاب و سنت کی اشاعت کا عالمی ادارہ
ریاض • جدہ • شارجہ • لاهور
کراچی • لندن • هیوسٹن • نیو یارک



# عرضِ ناشر

آج انسانیت کے پاس قرآن مجید کے سوا کوئی ایسی کتاب نہیں جسے پورے یقین اور شرح صدر کے ساتھ الہامی اور محفوظ قرار دیا جا سکے۔ قرآن مجید کی تعلیمات پر عمل سے امت کو بلندی حاصل ہوتی ہے اور اس سے غفلت برتنے سے پستی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ قرآن مجید کی تعلیمات کو سمجھنے کے لیے دنیا کی مختلف زبانوں اور زمانوں میں اس کے سو سے زائد تراجم ہو چکے ہیں جن میں ایک ممتاز زبان اردو بھی ہے۔ اردو زبان میں قرآن مجید کے اولین دو تراجم 1805ء کے قریب شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کے دو فرزندوں شاہ رفیع الدین اور شاہ عبدالقادر رحمہما اللہ نے کیے اور یہ سلسلۂ دعوت اور مرحلۂ خیر ابھی تک جاری و ساری ہے۔ اردو زبان میں سیکڑوں مکمل اور ایک ہزار کے قریب نامکمل تراجم قرآن کی موجودگی میں ایک نئے ترجمۂ قرآن کی ضرورت کیوں پیش آئی؟ اس کے جواب میں یہ کہنا کافی ہوگا کہ ایک طالب قرآن کے فہم اور سہولت کے لیے دارالسلام کے اس تازہ ترجمے میں درج ذیل خصوصیات کا التزام کیا گیا ہے:

- عربی الفاظ کے مفہوم کے قریب تر اردو الفاظ کا انتخاب۔
- متداول تراجم میں قرآن مجید کے جن حروف کو نظر انداز کیا گیا ہے، ان کے مکمل ترجمے کا اہتمام۔
- اردو ترجمے میں ادق اور مشکل الفاظ و تراکیب کے بجائے سادہ اور سلیس الفاظ کا استعمال۔
- شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کے فارسی اور ان کے دو نامور صاحبزادوں کے دو اردو تراجم کو اس ترجمۂ قرآن کی اساس بنایا گیا ہے۔



- ترجمے میں عربی زبان کے قواعد صرف و نحو کی پابندی اور علم بلاغت، معانی اور بیان کا لحاظ۔
- اردو کا سہل ممتنع اسلوب۔
- ترجمے میں آیات کی شان نزول، مقامات و ماحول اور جغرافیائی اور معاشرتی حالات کی نزاکتوں کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔
- یہ پہلا ترجمۂ قرآن ہے جس میں پیشرو علمی اور لغوی مصادر کے علاوہ جید علمائے کرام کی ایک ٹیم نے مشاورت فراہم کی ہے۔
- یہ ترجمہ زبان میں سادہ، مفہوم میں واضح، اسلوب میں دل نشیں، عربی متن کے قریب اور ہر عمر کے باذوق قارئین کے لیے نہایت مفید اور نافع ہے۔

اُردو ترجمے کی یہ نازک اور گرانبار ذمہ داری ادارے کی علمی کمیٹی کے چیئر مین مفسر قرآن فضیلۃ الشیخ حافظ صلاح الدین یوسف ﷾ اور ادارے کے سینئر ریسرچ سکالر مولانا محمد عبدالجبار سلفی ﷾ کی محنت شاقہ اور علمی رسوخ کا نمونہ ہے۔

ترجمۂ قرآن کی تصحیح و تنقیح اور پروف ریڈنگ کی ذمہ داری ریسرچ سیکشن کے رفقاء مولانا منیر احمد رسولپوری' حافظ محمد آصف اقبال' مولانا محمد امین ثاقب' حافظ اقبال صدیق مدنی اور مولانا محمد عثمان منیب ﷾ نے اَحسن طریقے سے نبھائی اور اس کے فنی مراحل کمپوزنگ' ڈیزائننگ وغیرہ میں اخلاص الحق ساجد اور محمد جاوید نے اسے خوب سے خوب تر بنانے میں بھرپور محنت کی ہے۔ اللہ تعالیٰ ان سب کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

دارالسلام اپنے روزِ تاسیس سے کتاب وسنت کی تعلیمات کو جدید ترین اسلوب میں پیش کرنے کے لیے کوشاں ہے۔ تراجم قرآن ہوں یا تفاسیر، یا قرآنی موضوعات پر تحقیقی اور مستند نگارشات، الحمدللہ! دنیا کی بارہ زبانوں میں سیکڑوں کتابیں طبع ہو کر لاکھوں متلاشیانِ حق کی راہنمائی کا فریضہ ادا کر رہی ہیں۔ قرآن مجید کے موجودہ ترجمہ کو ہم نے طالبانِ قرآن کے لیے مفید اور نافع بنانے کے لیے حتی المقدور ایک اجتماعی کوشش کی ہے۔ اس امر پر اتفاق ہے کہ قرآن مجید کا ترجمہ صد فی صد ممکن نہیں بلکہ صرف ترجمانی ہی کا امکان ہے۔ اس لیے ہم اہل علم سے ملتمس ہیں کہ وہ اگر کسی مقام پر ہمارے ترجمے میں کوئی نقص، کمزوری یا جھول محسوس فرمائیں تو اس سے مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ طباعتوں میں اس کی درستی کی جا سکے۔ ادارہ اس حسنِ تعاون کے لیے ممنون ہوگا۔

اللہ تعالیٰ اس کاوش کے لیے دارالسلام کے جملہ علماء، محققین اور معاونین کو اَجرِ جزیل عطا فرمائے اور اسے عامۃ المسلمین میں قرآن فہمی کا مؤثر ذریعہ بنائے۔ (آمین یارب العالمین)

خادم کتاب وسنت



عبدالمالک مجاہد

مدیر: دارالسلام الریاض، لاہور

ربیع الاول 1426ھ /مئی 2005ء



# حرفِ اوّل



حضرت آدم علیہ السلام آسمان کی بلندیوں سے فرشِ زمین پر تشریف لائے تو آپ عالم انسانیت میں سب سے پہلے نبی تھے۔ پھر قافلۂ انسانیت کے لیے مختلف زمانوں اور زمینوں میں ہزاروں انبیاء و رسل ﷺ مبعوث ہوئے اور ان پاکیزہ صفت انسانوں میں چند وہ بھی تھے جنہیں وحی پر مشتمل کتابیں اور صحیفے عطا کیے گئے۔ بالآخر یہ سلسلۂ وحی غارِ حرا کی وحی "اِقْرَاْ" کے آغاز سے شروع ہوا اور تکمیلِ دین و شریعت، اتمام نعمت اور انتخابِ دینِ اسلام پر ختم ہوگیا۔ یوں قرآن مجید خاتم الوحی بھی ہے اور قیامت تک انسانوں کو جادۂ توحید اور اطاعتِ رسول کے جملہ لوازم سے باخبر اور آگاہ کرنے والا صحیفہ بھی۔ نبی ﷺ کی بعثت سے قبل مختلف آسمانی مذاہب کے پیروکار اپنی کتابوں کے متن کھو چکے تھے اور ان پر عمل کا کوئی مبسوط اور منضبط نقشۂ کار ان کے پاس موجود نہ تھا۔ قرآن مجید کی حقانیت و جامعیت تو اپنی جگہ واضح، مگر اس کے متن کا کسی تحریفِ لفظی سے پاک ہونا صحائفِ آسمانی کی تاریخ کا سب سے بڑا اعجاز ہے۔

قرآنِ مجید نے اپنے برحق ہونے کی خود صداقت فراہم کی ہے۔ اس کے احکام پر مبنی معاشرہ اور ریاست خود عہدِ نبوی میں قائم ہوگئی۔ قرآنی احکام کو ایک مکمل عملی تفسیر میسر آئی۔ نبی ﷺ کی نبوت کے فرائضِ ثلاثہ بھی یہی تھے کہ انسانیت کے سامنے آیاتِ الٰہی کی تلاوت کی جائے، ان کے ذریعے سے نفوس انسانی کا تزکیہ کیا جائے اور نفسِ امّارہ کی ساری کثافتوں اور کدورتوں سے محفوظ کر کے نفسِ مُطْمَئِنَّہ کے درجے پر فائز کیا جائے۔ تاریخِ اسلام کے اوراق اس امر کی شہادت فراہم کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ کا کارنامۂ سیرت اس قرآن کی تفسیر پر مشتمل ہے اور صحابہ رضی اللہ عنہم کی جماعت نے بھی اس کے معروف و منکر کو اس درجہ سمجھ لیا کہ پھر اپنی زندگیوں کی کامل شہادت اس کے لیے پیش کر دی۔ پیغمبر ﷺ کی سیرت قرآنی افکار و تصورات کا مکمل مرقع تھی، مگر صحابہ بھی قرآن فہمی میں اپنا ممتاز اور منفرد مقام رکھتے تھے۔ بعض صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم تو قرآن مجید کے مُتَخَصِّصِیْن میں سے تھے اور ان کی قرآن فہمی پر خود رسولِ اکرم ﷺ نے سندِ تحسین عطا فرمائی تھی، اس لیے طبقات المفسرین میں صحابہ کی قرآن فہمی کو بہت بڑا مقام حاصل ہے۔

قرآن مجید اپنے پڑھنے اور ماننے والوں کے سامنے بہت سے مطالبات اور تقاضے پیش کرتا ہے۔ اولاً یہ کہ اس قرآن مجید کو وحی حق پر مشتمل اور مُنَزَّل مِنَ اللّٰہ تسلیم کیا جائے۔ اس کے احکام پر شرح صدر کے ساتھ ایمان لایا جائے۔ اس کے متن میں جن صفات المؤمنین کو بیان کیا گیا ہے ان پر صدقِ دل کے ساتھ عمل کیا جائے اور انہی کی روشنی میں اپنی سیرت سازی کی جائے۔ اسی باعث اس کے ادب و احترام کے بہت سے لوازم بیان کیے گئے

ہیں۔ آج انسانیت کے پاس یہ واحد صحیفۂ آسمانی ہے جس سے منشائے الٰہی کو معلوم کیا جا سکتا ہے۔ اِسی لیے قرآن مجید کو تجوید وقراءت کی پوری پابندیوں کے ساتھ پڑھنا ضروری ہے۔ قرآن مجید نے اپنے مخاطبین کو قرآن فہمی کے مختلف وسائل کو اختیار کرنے کی طرف توجہ دلائی ہے۔ قرآنی آیات میں مسلسل غور وفکر اور تدبر و تفحص کے نتیجے میں اس کے حکیمانہ نکات سمجھ میں آتے ہیں۔ یہی نکات انوارِ الٰہیہ ہیں جن کی روشنی میں تعمیر کردار اور استحکام سیرت کے لوازم میسر آتے ہیں۔ فکر وتدبر کے نتیجے میں حکمت کا جو ہر میسر آتا ہے جو قرآن مجید کے مطالعے کا سب سے بڑا حاصل ہے۔ قرآن مجید نے اسی کو خیر کثیر قرار دیا ہے۔ یہی خیر کثیر صحابۂ کرام ﷺ کی زندگیوں اور سیرتوں کی سب سے بڑی متاع ہے۔ صحابۂ کرام ﷺ قرآن مجید کی حکمت سے ملنے والی اس متاع گراں بہا کو لے کر نکلے تو تہذیب وتمدن کے سارے ایوان جگمگا اُٹھے اور صالح تہذیب وثقافت کی اقدار وروایات نے روئے ارضی سے ابلیسی قوتوں کا خاتمہ کر دیا۔ زمین نورِ توحید سے جگمگا اُٹھی اور انسانی قلوب واذہان کو حقیقی طمانیت نصیب ہوگئی۔ قرآن مجید کا فہم اور تدبر کوئی ہفت خواں نہیں کہ جسے طے کیے بغیر کوئی طالب قرآن ان مطالب قرآنی کی تہہ تک نہیں پہنچ سکتا۔ قرآن مجید پر جو مختلف نوعیت کے مظالم ہوئے، ان میں ایک ظلم یہ بھی رہا ہے کہ اس کی تعلیمات کا فہم عموم کی بجائے ایک خصوص بنا کر پیش کیا گیا۔ یہ قرآن مجید پر محض ایک اتہام ہے کہ یہ صرف چند مخصوص لوگوں کی میراث ہے اور وہی اس کے حکیمانہ نکات کو سمجھ سکتے اور بیان کر سکتے ہیں۔ قرآن مجید اس طرز استدلال کی نفی کرتا ہے۔

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ (القمر:١٧)

''ہم نے قرآن مجید کو سمجھنے کے لیے آسان کر دیا ہے تو کوئی ہے جو اس سے نصیحت حاصل کرے۔''

قرآن کے معانی ومطالب کو اس کی جامعیت کے ساتھ رسول اللہ ﷺ نے بیان کر دیا۔ اور آپ کی یہ قرآنی تشریح وتفسیر احادیث میں پورے شرح وبسط کے ساتھ موجود ہے۔ رسولِ کریم ﷺ نے اپنی معلمانہ حکمت عملی سے قرآن مجید کی اس بصیرت کو صحابہ کے سامنے بیان کیا' جن کے حلقوں سے تابعین اور مابعد کے طبقات نے سیکھا ہے۔ تفسیر ماثور کی پوری روایت اِسی مفہوم کی امانت دار ہے جسے رسول اللہ ﷺ نے پیش کیا ہے۔ یوں جس طرح قرآن مجید کا متن ہر عیب سے پاک ہے' اِسی طرح اس کی تشریح وتفسیر بھی پوری جامعیت کے ساتھ اُمت کے پاس موجود ہے۔



قرآن مجید کے معانی ومطالب کو بیان کرنے اور سکھانے کے لیے ہمیشہ سے اُمت میں اس کے درس وتدریس اور تعلیم وتعلم کے مراکز قائم رہے۔ ناظرہ قرآن مجید کو تجوید کے ساتھ پڑھنا اور اس کے مطالب کو اسلوب رسالت کے ساتھ جاننا ایک ایسا دائرۂ کار رہا ہے جسے اس اُمت کے اکابرین اور مفسرین نے ہمیشہ ایک فرض منصبی کے طور پر پیش کیا

ہے۔ گذشتہ چودہ صدیوں میں تعلیمِ قرآنی کے حلقے کئی درجوں میں قائم کیے گئے۔ ایک طرف اس کی تجوید وقراءت کے حلقے، دوسری طرف اس کی تحفیظ کے مراکز قائم کیے گئے۔ تیسری طرف اس کے احکام اور تفسیری نکات سکھانے کے لیے درس وتدریس کا نظام قائم ہوا۔ چوتھی طرف قرآنی دعوت کو عام کرنے کے لیے اس کے ترجمہ وتفسیر پر توجہ دی گئی۔ یہی باعث ہے کہ آج دنیا کی بیشتر زبانوں میں ترجمہ وتفسیرِ قرآن کا ایک عظیم الشان ذخیرہ اپنی تمام تر علمی تابنا کیوں کے ساتھ موجود ہے۔

ہمارے علم وتحقیق کے مطابق قرآن مجید کا پہلا جزوی ترجمہ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ نے سورۂ فاتحہ کے فارسی میں ترجمے سے کیا اور پھر ہر عہد میں اس کے تراجم ہوتے چلے گئے۔ ابتدائی صدیوں میں اسلامی علوم کی زبان عربی رہی تو لوگ کثرت سے عربی زبان کے ذریعے ہی سے قرآن مجید کو سمجھتے رہے۔ قرآن مجید کی ابتدائی تفاسیر کا سرمایہ بھی عربی زبان میں ملتا ہے۔ علمی انحطاط اور دعوتی ضرورتوں کے پیش نظر پھر دوسری زبانوں میں قرآن مجید کے تراجم وتفسیر کی روایت قائم ہوئی۔ یوں آج دنیا کی 103 زبانوں میں قرآن مجید کے مکمل تراجم نثر ونظم کی شکل میں موجود ہیں۔ اسی طرح بعض دوسری زبانوں میں اِس کے مختلف اجزاء کا ترجمہ کیا گیا ہے۔ قرآن مجید کے اِن تراجم کی ایک مستقل تاریخ ہے جسے بیسیوں کتابوں اور کتابیات کی صورت میں مرتب کیا گیا ہے۔

برصغیر میں قرآنی تراجم کا آغاز شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کے فارسی ترجمے سے ہوا، جس سے ایک تحریک کی سی صورت پیدا ہوئی، یہ 1739ء کا واقعہ ہے۔ اسی ترجمے کی روایت نے اردو ترجمے کی بنیاد ڈالی۔ آپ کے نامور فرزندان میں سے شاہ رفیع الدین رحمہ اللہ اور شاہ عبدالقادر رحمہ اللہ نے 1805ء کے قریب قریب قرآن مجید کے اردو تراجم پیش کیے جو اپنے روز مرہ اور محاورہ کے اعتبار سے آج بھی دوسرے تراجم کے لیے ایک معیار اور سند کا درجہ رکھتے ہیں۔ یہ عجیب بات ہے کہ قرآن مجید کا ترجمہ پہلے شاہ رفیع الدین رحمہ اللہ نے کیا مگر شاہ عبدالقادر رحمہ اللہ کا ترجمہ اس سے پہلے شائع ہوا اور اس کے اثرات زبان کے لحاظ سے زیادہ مفید اور واضح ہیں۔ آج جب کہ ہم 2005ء میں دارالسلام کے ایک معیاری ترجمۂ قرآن کے تعارف میں یہ سطور قلم بند کر رہے ہیں گذشتہ دو سو سالوں میں ایک ہزار کے قریب مکمل اور نامکمل ترجمے ہمارے سامنے آتے ہیں۔ چند اردو ترجمے نظم کے قالب میں بھی پیش کیے گئے ہیں مگر مجھے یہ کاوش محض ایک عقیدت اور لسانی مشق دکھائی دیتی ہے۔ قرآن مجید کے اردو تراجم کے سلسلے میں مستقل کتابیں بھی تحریر کی گئی ہیں۔ کچھ اہم مضامین فنِ ترجمہ کے حوالے سے بھی ملتے ہیں، مگر ہم یہاں اپنے اس احساس کو بیان کرنا ضروری سمجھتے ہیں جس کی توثیق یا تائید بیسیوں دوسرے صاحبانِ علم نے بھی کی ہے اور ان سب آراء کا ملخص یہ ہے کہ قرآن مجید کا کما حقہ ترجمہ کسی دوسری زبان میں ممکن نہیں؛ البتہ اس کی ترجمانی کی بہتر سے بہتر کوششوں اور اسالیب کو اختیار کیا جا سکتا ہے۔ بس یہی ایک

نقطۂ نظر ہے کہ جس کے پیشِ نظر ہر عہد کے مترجمین نے نئے سے نئے قرآنی تراجم کو پیش کرنے کی سعادت حاصل کی ہے۔

اُردو زبان میں قرآن مجید کے معیاری تراجم کا جائزہ لیتے ہوئے ایک بات کو اصولی طور پر پیشِ نظر رکھنا چاہیے کہ خود اُردو زبان کی پیدائش اور نشو ونما کی عمر بہت مختصر ہے۔ سترھویں صدی عیسوی میں جنوبی ہند کے علاقوں میں اس کی نثر کی ابتدائی کتابیں دکھائی دیتی ہیں۔ اٹھارویں صدی میں صوفیائے کرام کے بعض رسائل اور چند شعری کاوشیں منظر عام پر آئیں' البتہ انیسویں صدی کے بعد اس زبان نے خاصی ترقی کی، اس میں ہر موضوع اور فن پر ہزاروں کتابیں لکھی گئیں۔ بالخصوص اس تحقیق کے نتائج کو سمجھ لینا چاہیے کہ خود اُردو زبان کی ساخت اور تشکیل میں قرآن مجید کے 75 فیصد الفاظ کی شمولیت اور عربی زبان کے ذخیرے نے بہت بنیادی اثر پیدا کیا ہے۔ اگر کوئی محقق لسانیات کے اس پہلو سے جائزہ لے کہ قرآن مجید کی لغت کے دنیا کی دوسری زبانوں پر کیا اثرات مرتب ہوئے تو اس کا دلچسپ اور حیرت انگیز جائزہ پیش کر سکتا ہے۔ قرآن مجید کے معجز اثر لغوی سرمائے نے اس کے مترجمین کے لیے ہمیشہ یہ دقت پیدا کی ہے کہ عربی زبان کے الہامی اثر کو کسی دوسری زبان میں کیسے منتقل کیا جائے، اور قائم رکھا جائے۔ قرآنی زبان کے نمونے تو خود عربی ادب میں موجود نہیں تھے۔ یہ الگ بات کہ کچھ حضرات نے عربی زبان کے جاہلی ادب سے قرآنی مفاہیم کو سمجھنے کی کوشش کی ہے، مگر اس ضمن میں انہوں نے ایسی ایسی ٹھوکریں کھائی ہیں کہ بعض مقامات پر قرآن مجید کی تعلیمات واضح ہونے کی بجائے چیستان بن کر رہ گئی ہیں۔ قرآن مجید اپنے اسلوب اور ہیئت کے لحاظ سے نظم ہے یا نثر...... ناقدین ابھی تک اس کا بھی صحیح اور درست فیصلہ نہیں کر پائے۔ ذاتی طور پر مجھے ان حضرات کی رائے سے اتفاق ہے کہ قرآن مجید کا ادبی پیرایۂ اسلوبیاتی آہنگ اور لغوی ساخت نظم و نثر ہر دو کی لطافتوں اور نفاستوں سے قریب تر ہونے کے باوجود ایک جداگانہ مزاج رکھتی ہے۔ قرآنی اسلوب نہ تو کسی ادب پارے سے متاثر ہوا، اور نہ یہ جاہلی ادب کی لغت کے حوالے سے سمجھا جا سکتا ہے۔ اس کی تفہیم و تدبر کا واحد ذریعہ خود قرآنی لغت ہے جسے ہدایت کی ضروریات کے پیش نظر ایک خاص صرفی اور نحوی ترکیب کے ساتھ سمجھتے ہوئے اس کی ترجمانی کی کوشش کی جانی چاہیے۔ بظاہر قرآنی تعلیمات عربی زبان کے الفاظ ہی کے جامے میں پیش کی گئی ہیں مگر احکامِ قرآنی کی مشروعیت اسے ایک مخصوص مزاج عطا کرتی ہے۔ اس معجز انگیز مزاج کو جو مترجم جس قدر قریب تر ہو کر سمجھے گا اس کی ترجمانی میں وہ خوبی پیدا ہو سکے گی جو قرآن کے صحیح مطالب کو سمجھنے اور جاننے کے لیے ناگزیر ہے۔

اُردو زبان میں قرآن مجید کی ترجمانی کے جو مثالی نمونے پائے جاتے ہیں ان میں ابھی تک شاہ برادران کی کوششیں ایک معیارِ مطلوب کے قریب تر ہیں۔ مولانا فتح محمد جالندھری رحمہ اللہ کے ترجمے میں قبولیت کے بہت سے عناصر ہیں مگر اسے بھی معیارِ مطلوب کا نمونہ قرار دینے میں ہم متذبذب ہیں۔ سید ابوالاعلیٰ مودودی رحمہ اللہ نے اپنی تفسیر تفہیم

القرآن میں ایک آزاد اردو ترجمے کا تجربہ کیا ہے جس میں قرآنی مفاہیم کے تسلسل کو اُردو اسلوب کے تسلسل میں برقرار رکھنے کی کوشش کی ہے۔ یہ ترجمہ اپنی شگفتگی ' ادبیت اور معیاری روزمرہ اور محاورہ کا نمائندہ ہونے کے باوجود ترجمانی ہی کی ایک عمدہ کوشش ہے۔ انہوں نے اپنی اس کوشش کو ''عربی مبین'' سے ''اردوئے مبین'' میں تبدیل کرنے کی مساعی قرار دیا ہے۔ اس کے ماقبل کے تراجم کی نسبت یہ روانی اور سلاست میں منفرد ہے۔ اس عہد میں بعض مخصوص فقہی مسالک نے بھی قرآن مجید کے اردو ترجمے کی کوشش کی ہے مگر انہوں نے قرآن مجید کی فکری گہرائیوں کی مطابقت کی نسبت اپنے مخصوص عقائد کی ترجمانی کو ترجیح دی۔ ابوالکلام آزاد کا ترجمہ اگرچہ مکمل نہیں مگر اپنی ادبی شان کے اعتبار سے منفرد ہے۔ مولانا کی شخصیت میں ایک خوبی یہ تھی کہ ان کی مادری زبان عربی تھی اور وہ عربی، فارسی اور اردو کے نفیس اسالیب کی لطافتوں سے کما حقّہ آگاہ تھے، مگر یہ ترجمانی بھی اردو زبان کا معیاری نقش قرار نہیں دی جاسکتی۔ خالص لسانی سطح پر قرآن مجید کا اعجاز بہت واضح ہے۔ اس کے اسالیب حد درجہ بلیغ، اس کے معانی متعدد اور اس کے مفاہیم و مطالب متنوع اور بوقلموں ہیں۔ مولانا عبدالماجد دریا آبادی نے اپنے انگریزی زبان کے ترجمے کے مقدمہ میں کیا خوب بات لکھی ہے:



"Of all The great works The Holy Quran is perhaps the least translatable."

''دنیا کے تمام عظیم (علمی) کارناموں میں شاید قرآن مجید سب سے کم
ترجمے کی گنجائش رکھتا ہے۔''

قرآن مجید کا ہر ہر لفظ اپنے مقام پر ایک مخصوص معنوی اہمیت کا حامل ہے۔ بعض الفاظ کے ایک سے زیادہ معنی ہوتے ہیں۔ یہ سلسلہ محض ذومعنی الفاظ کا نہیں بلکہ بعض لفظوں کے تو بیک وقت بیسیوں مفہوم اور معانی ہوتے ہیں۔ ان میں سے کس مقام پر کس خاص لفظ کا ترجمہ کیا ہوسکتا ہے، اس کا انحصار مترجم کی علمی حیثیت' قواعد وضوابط سے گہری واقفیت اور عربی روزمرے اور محاورے سے بھرپور ذہنی مناسبت پر ہے۔ قرآن مجید کے عربی متن میں ضمائر اشارہ کا ترجمہ ایک مخصوص فنی مہارت کا متقاضی ہے۔ ذرا سی غفلت سے مترجم کا ترجمہ معنی کو کیا سے کیا کرسکتا ہے اور مفہوم کو کہیں سے کہیں لے جاسکتا ہے۔ اس کی مثالیں گمراہ قسم کے مترجمین میں کثرت سے دیکھی جاسکتی ہیں۔

برصغیر میں لسانیات کے مطالعے سے پتہ چلتا ہے کہ اردو زبان کے ابتداء میں کئی نام رہے ہیں۔ اس کے ابتدائی نمونے دکنی اردو میں ملتے ہیں۔ پھر مدت العمرا سے ہندی یا ریختہ بھی کہا جاتا رہا۔ قرآن مجید کے اردو تراجم ابتداء میں دکنی اور ہندی زبانوں کے نام سے معروف ہوئے۔ 1087ھ میں عبدالصمد بن نواب عبدالوہاب خان نے چار جلدوں میں قرآن مجید کا دکنی زبان میں ترجمہ کیا اور تفسیر لکھی ہے۔ جو ''تفسیرِ وہابی'' کے نام سے مشہور ہے۔ اٹھارویں صدی

سے قبل بعض نامکمل اور ناقص تراجم کے مخطوطات ہمارے کتب خانوں میں ملتے ہیں۔ اردو زبان کے فروغ کے لیے کلکتہ میں فورٹ ولیم کالج قائم کیا گیا جس کے پرنسپل ڈاکٹر جان گِلکرِسٹ (م 1841ء) تھے۔ ان کے ایماء پر علماء کی ایک کمیٹی نے 1803ء میں قرآن مجید کا ایک ترجمہ کیا۔ اس کمیٹی میں جو مترجمین شامل تھے' ان میں امانت اللہ شیدا' میر بہادر علی' کاظم علی' غوث علی حافظ اور مولوی فضل اللہ کے نام ملتے ہیں۔ اسے ہندی زبان کا ترجمہ قرار دیا گیا ہے۔ اس اردو ترجمے کے مخطوطات حیدر آباد دکن اور ممبئی کے کتب خانوں میں موجود ہیں۔

ڈاکٹر احمد خاں نے قرآن مجید کے اُردو تراجم کی جو کتابیات تیار کی ہے اور وہ مقتدرہ قومی زبان' اسلام آباد سے شائع ہو چکی ہے۔ اس میں ایک ہزار سے زائد قرآن مجید کے اردو تراجم کا ذکر ہے۔ ڈاکٹر صالحہ عبدالحکیم شرف الدین نے قرآن حکیم کے اردو تراجم کے موضوع پر پی ایچ ڈی کا مقالہ لکھا ہے جو قدیمی کتب خانہ کراچی سے شائع ہو چکا ہے۔ اس میں بھی سترھویں صدی عیسوی سے بیسویں صدی عیسوی تک کے سیکڑوں اردو تراجم قرآن کا تفصیلی ذکر موجود ہے، مگر اس مقام پر ہمیں ان سب کا تذکرہ مطلوب نہیں۔ البتہ علمی وجوہ سے اہم ترین اردو مترجمین میں شاہ عبدالقادر' شاہ رفیع الدین' شاہ مراد اللہ انصاری' مرزا حیرت دہلوی' سید امیر علی' مولانا وحید الزمان' مولوی محمد انشاء اللہ' عبداللہ چکڑالوی' احمد رضا خان بریلوی' نسیم الدین مراد آبادی' سید حسن بہاری' ڈاکٹر ابوالفضل مرزا' خواجہ احمد دین امرتسری' اشرف علی تھانوی' محمود الحسن' سید احمد حسن دہلوی' ڈپٹی نذیر احمد' ابوالکلام آزاد' سید ابوالاعلی مودودی' امین احسن اصلاحی' احمد علی لاہوری' مولوی فیروز الدین' محمد جونا گڑھی' غلام وارث' کرم شاہ الازہری' محمد حنیف ندوی' حامد حسن بلگرامی' ثناء اللہ امرتسری' عبدالمجید خادم سوہدروی' فتح محمد جالندھری' ڈاکٹر نصیر احمد ناصر' خواجہ حسن نظامی' عبدالماجد دریا آبادی' سر سید احمد خان' غلام احمد پرویز' مفتی محمد شفیع' مسعود احمد اور عبدالرحمٰن کیلانی وغیرہ کے نام شامل ہیں۔ مذکورہ تراجم میں سر سید احمد خاں اور مسٹر غلام احمد پرویز کے ترجمے اُردو ترجمے کی روایت میں ایک واضح انحراف کی مثالیں ہیں۔ مولانا ابوالکلام آزاد کا ترجمہ مکمل نہ ہونے کے باوجود علمی سطح پر لائق مطالعہ ہے۔ قرآن مجید کے ان تراجم میں قادیانی اور عیسائی مترجمین کا ذکر بوجوہ نہیں کیا گیا ہے کہ یہ مسلم عقائد کی رو سے لائق اعتنا نہیں ہیں۔ اردو زبان میں پچاس کے قریب مکمل اور نامکمل منظوم تراجم بھی ملتے ہیں مگر اپنے شعری صنائع اور خصائص کے باوجود یہ تمام کاوشیں قرآن مجید کے مفہوم کو مجروح کرنے والی ہیں۔ ہمارے نزدیک ان تمام اردو تراجم میں سے کسی ایک کو مثالی اور معیاری قرار دینا تو بہت مشکل ہوگا۔ البتہ ہم یہ بات وثوق سے کہہ سکتے ہیں کہ شاہ عبدالقادر' شاہ رفیع الدین' محمود الحسن' محمد جونا گڑھی' ثناء اللہ امرتسری' فتح محمد جالندھری اور سید ابوالاعلیٰ مودودی کے تراجم اردو زبان کے معیاری اور مقبول نمونے ہیں۔ اس موقع پر سوال پیدا ہوتا ہے کہ جب مذکورہ تمام کوششیں کسی مثالی ترجمے کے نمونے کو پیش کرنے سے قاصر ہیں تو پھر اس

معیار مطلوب کو حاصل کرنے کے فنی تقاضے کیا ہیں۔اس مقام پر ہم اسی موضوع پر روشنی ڈالنا چاہتے ہیں۔

1- قرآن مجید کے اردو ترجمے میں امکانی حد تک عربی الفاظ کو علیٰ حالہٖ برقرار رکھا جائے۔مترجمین نے سیکڑوں قرآنی الفاظ کو اردو ترجمے میں برقرار رکھا ہے۔ایک تحقیق کے مطابق قرآن مجید کے 75 فیصد الفاظ آج بھی اردو زبان میں استعمال ہو رہے ہیں۔

2- اردو ترجمہ عربی متن کے جس قدر قریب ہوگا' اپنی ترجمانی کے لحاظ سے کامیاب ٹھہرے گا۔

3- ترجمے میں مفہوم اور مطلب کو مجروح کرنے والے ہر پہلو کو نظر انداز کرنا ضروری ہے۔

4- وہ دل نشینی اور اعجاز آفرینی جو قرآن مجید کا عربی متن پڑھتے ہوئے محسوس ہوتی ہے' کوشش کی جائے کہ اسے اردو ترجمے میں برقرار رکھا جائے۔

5- ترجمے میں زبان کے تقاضوں پر مفہوم کی ضرورت کو ترجیح دی جائے۔

6- ترجمے کی زبان میں سادگی' سلاست، روانی اور سہولت کو پیش نظر رکھا جائے۔

7- اگر کسی ایک عربی لفظ کا ایک سے زیادہ اردو الفاظ میں ترجمہ ہو سکتا ہو تو عربی متن کے سیاق و سباق کو پیش نظر رکھتے ہوئے موزوں ترین لفظ کا انتخاب کیا جائے۔

8- ترجمے میں عربی قواعد اور انشا کا لحاظ رکھا جائے۔اس سلسلے میں مترجم کو صرف ونحو کے قواعد پر عبور حاصل ہونا چاہیے وگرنہ ترجمہ لطائف وغرائب کا مجموعہ بن کر رہ جائے گا۔

9- اردو زبان میں ترجمہ کرتے ہوئے عربی زبان میں لغۃ القرآن پر لکھی گئی کتابوں اور قدیم تفاسیر ماثورہ سے بھرپور استفادہ کیا جائے۔

10- کتب احادیث میں ابواب تفسیر کی احادیث صحیحہ سے اردو ترجمہ کرتے ہوئے کما حقہ رہنمائی حاصل کی جائے۔

11- قرآن مجید کے پہلے مفسّر خود رسول اللہ ﷺ ہیں۔صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم نے بھی اپنی استعداد کے مطابق مختلف سورتوں اور آیات کی تفسیر بیان کی ہے۔ان ہر دو ذخائر سے استفادہ ناگزیر ہے۔اپنے ترجمے کو ان نکات کے مطابق ڈھالا جائے۔

12- قرآن مجید میں مختلف سورتوں اور آیات کا ایک خاص شانِ نزول ہے۔یہ آیات ایک زمانی اور مکانی تعلق بھی رکھتی ہیں۔بعض جگہ چند خاص واقعات کے پس منظر میں ان آیات کی تفسیر وتشریح ممکن ہے۔اردو ترجمہ کرتے ہوئے ان سب صورتوں کو پیشِ نظر رکھا جائے۔

13- قرآن مجید کے اردو مترجم کے لیے جہاں عربی زبان، اس کی صرف ونحو اور قواعد فصاحت و بلاغت کا علم ضروری

ہے۔ وہاں اسے اردو زبان کے عہد بہ عہد لسانی تغیرات کی بھی خبر ہونی چاہیے۔ اردو لغت اور روزمرہ محاورے کی شناسائی بھی اس کے لیے ضروری ہے۔ مترجم کو اردو، عربی اور فارسی کے ذخیرۂ لغت پر جس قدر عبور ہوگا' ترجمے میں اسی قدر خوبی اور کمال کا پہلو پیدا ہوگا۔

مذکورہ تمام شرائط وضوابط کو ہم نے محض فنی لوازم کے طور پر پیش کیا ہے، مگر ایک کامیاب مترجم کے لیے ضروری ہے کہ وہ اسلامی عقائد کا پختہ شعور رکھتا ہو اور عبادات واذکار کے مسنون آداب سے آگاہ ہو۔ اس کی شخصیت میں جس قدر للّٰہیت' تقویٰ' راستبازی اور خشیتِ الٰہی ہوگی' وہ مسلکی تعصبات سے جس قدر بالاتر ہوگا اور کتاب وسنت کے ذخیرے پر اسے جس قدر دسترس ہوگی' وہ رزقِ حلال پر جس قدر قناعت اور حرام امور سے جس درجہ اجتناب کرے گا۔ وہ کلام الٰہی کے حکیمانہ اسرار ونکات کو اسی قدر بہتر سمجھ پائے گا۔ قرآن مجید کا ترجمہ محض ایک علمی اور لغوی مشق ہی نہیں' ایک روحانی اور ایمانی تجربہ بھی ہے۔ یوں مترجم کے شخصی احوال اور اس کے عقائد لازماً ترجمے میں نظر آتے ہیں۔ اردو تراجم کا تقابلی مطالعہ کرتے ہوئے آپ ان حقائق کا براہ راست اور بچشم خود مشاہدہ کر سکتے ہیں۔

بیسویں صدی کے اسلامی اور علمی ماحول میں قرآن فہمی کے جتنے ادارے قائم ہوئے اور ترجمہ وتفسیر کی جتنی کاوشیں منظرِ عام پر آئیں' یہ ماضی کی نسبت ایک شوق فراواں کی دلیل ہے۔ بالخصوص گزشتہ دو عشروں میں ترجمۂ قرآن اور فہم القرآن کے نام سے متعدد ادارے اور تنظیمیں وجود میں آئی ہیں۔ مرد ہوں یا خواتین' بچے ہوں یا بوڑھے سبھی طبقات میں قرآن فہمی کا ایک رجحان نمایاں دکھائی دیتا ہے۔ ان اداروں اور تنظیموں کے ہاں اس مقصد کے لیے بہت سی مفید علمی اور عملی صورتیں سامنے آئی ہیں اور مسلسل آرہی ہیں۔ دار السلام جو عالم اسلام کا ایک ممتاز طباعتی ادارہ ہے اور جس کا مقصد تاسیس ہی خالص کتاب وسنت کی دعوت کو جدید وسائل کے حوالے سے عامۃ المسلمین کے سامنے پیش کرنا ہے۔ اس ادارے نے بھی اپنی بساط اور وسائل کے مطابق اس میدان میں کامیاب اور روشن مثالیں پیش کی ہیں۔

دار السلام کے مدیر ومہتمم عبد المالک مجاہد ﷾ قرآن مجید کے خادموں اور کاتبوں کے خاندان سے تعلق رکھتے ہیں۔ انہوں نے اپنے شعور کی آنکھیں کھولیں تو گھر کے ہر فرد کو خدمت قرآن کے لیے وقف پایا۔ انہیں اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے سعودی عرب کے مذہبی اور علمی ماحول میں مدت العمر رہنے کی سعادت حاصل ہوئی اور پھر کتاب وسنت کی اشاعت کے لیے ایک ادارے اور مکتبے کی بنیاد ڈالی تو ان کے سینے میں ایک خواہش مدت سے کروٹیں لے رہی تھی کہ قرآن مجید کی ایک ایسی تفسیر' حواشی اور ترجمہ تیار کرایا جائے جو سلف صالحین کے افکار سے متصل اور ان کے عقائد اور منہج سے مربوط ہو۔ ایسی ترجمہ وتفسیر کی کوشش میں محدثانہ اسلوب کو ترجیح حاصل ہو اور اس سے اتباعِ سنت کے جذبات پیدا ہوں۔

اخلاص نیت سے معمور اس طلب نے بہت جلد عملی صورت اختیار کر لی۔ محترم حافظ صلاح الدین یوسف ﷾ کے

مختصر حواشی اور مولانا محمد جونا گڑھی رحمہ اللہ کے اردو ترجمے کے ساتھ ''احسن البیان'' کے نام سے ایک سلفی منہج سے ہم آہنگ مختصر تفسیر تیار ہوگئی جس میں فضیلۃ الشیخ ڈاکٹر فضل الٰہی حفظہ اللہ کی مشاورت اور فضیلۃ الشیخ مولانا صفی الرحمٰن مبارک پوری رحمہ اللہ کی نظر ثانی بھی شامل تھی۔ اس کاوش کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایسی مقبولیت حاصل ہوئی کہ آج اردو خواں دنیا میں اس کی مسلسل طلب ایک ریکارڈ کی حیثیت رکھتی ہے۔ دار السلام نے قرآن مجید کے علوم و معانی کی ایک مستند کوشش انگریزی زبان میں بھی کی۔ ڈاکٹر تقی الدین الهلالی رحمہ اللہ اور ڈاکٹر محمد محسن خان حفظہ اللہ نے "The Noble Quran" کے نام سے ایک سلفی منہج سے متصف ترجمہ، قرآن اور مختصر حواشی پیش کیے۔ اس میں پہلی مرتبہ صحیح بخاری کی روایات سے فہم قرآن میں مدد حاصل کی گئی۔ اپنے منہج کے لحاظ سے آج یہ انگریزی خواں دنیا کی مقبول ترین کاوشوں میں شمار ہوتی ہے۔ اس کی افادیت کو محسوس کرتے ہوئے اردو خواں طبقے نے بھی اس کی تیاری اور اشاعت کا تقاضا کیا تو معروف سکالر ڈاکٹر محمد امین حفظہ اللہ نے ان تفسیری ہوامش کا بہترین اسلوب میں اردو ترجمہ کیا۔ ان ہوامش پر ''احسن البیان'' کے مفسر و محشی فضیلۃ الشیخ حافظ صلاح الدین یوسف حفظہ اللہ نے نظر ثانی کا فریضہ انجام دیا۔ ان ہوامش میں جہاں صحیح بخاری کی احادیث سے استفادہ کیا گیا وہاں تفسیر ابن کثیر اور تفسیر قرطبی سے بھی کما حقہ خوشہ چینی کی گئی۔ اس مختصر تفسیر کو ''احسن الکلام'' کا نام دیا گیا۔ اس میں خطیب الہند مولانا محمد جونا گڑھی کے ترجمے کو شامل کیا گیا مگر اس ترجمے میں اس قدر اصلاح کی گئی کہ اس میں قدیم، نامانوس اور متروک الفاظ کی جگہ جدید مستعمل اردو الفاظ کو جگہ دی گئی۔ جس سے اس ترجمے میں ایک شگفتگی اور سلاست پیدا ہوگئی۔ یہ مختصر تفسیر بھی طالبانِ علوم قرآنی کی تشنگی کو رفع کرنے میں معاون ثابت ہو رہی ہے۔ اب اس تفسیر کے جدید ایڈیشن کو ''دار السلام ریسرچ سیکشن'' کی طرف سے پیش کیے گئے نئے اردو ترجمے اور بہترین خطاطی کے ساتھ، بین السطور اسلوب میں تیار کیا گیا ہے۔

دار السلام کی قرآنی خدمات کا دائرہ بہت بوقلموں، وسیع اور متنوع ہے۔ جو قرآن مجید کی عمدہ کتابت متن اور خوشنویسی کے اعلیٰ معیار کے حامل نسخوں، تجوید و قراءت کے سمعی معاونات، قصص القرآن، اطلس القرآن، دس جلدوں میں تفسیر ابن کثیر کا انگریزی میں محقق ایڈیشن اور دنیا کی مختلف زبانوں میں قرآن مجید کے معیاری تراجم تک پھیلا ہوا ہے۔ اس کے بہت سے قرآن مجید کے اشاعتی پروگراموں میں سے ایک جدید قرآن مجید کا ایسا ترجمہ بھی ہے، جو زبان میں سادہ، مفہوم میں کامل، اسلوب میں دل نشیں، عربی متن کے قریب تر اور ہر عمر کے باذوق قارئین کے لیے مفید اور نافع ہو۔ یہ جدید ترجمہ دار السلام کی علمی کمیٹی کے چیئرمین مفسر قرآن فضیلۃ الشیخ حافظ صلاح الدین یوسف حفظہ اللہ اور ادارے کے سینئر ریسرچ سکالر فضیلۃ الشیخ مولانا محمد عبد الجبار سلفی حفظہ اللہ کی محنت شاقہ اور علمی رسوخ کا نمونہ ہے۔ یہ ترجمہ نہ تو ابوالکلام آزاد رحمہ اللہ کی نثر مرصع کا نمونہ اور نہ سید ابوالاعلیٰ مودودی رحمہ اللہ کی اردوئے مبین کا دعویدار ہے مگر اس میں جو

سادگی، سلاست، شگفتگی، روانی، دلکشی اور وضاحت بیان ہے' اس کے باعث یہ لائق توجہ ہے۔ اس میں عربی الفاظ کے قریب تر اردو الفاظ کا انتخاب کیا گیا ہے۔ بعض مترجمین نے قرآن مجید کے جن حروف کی جانب اعتنا نہیں کیا یہاں ان پر کامل توجہ دی گئی ہے۔ ترجمے میں غرابت اور ابہام کی بجائے سادگی اور سلاست کو ترجیح دی گئی ہے۔ ترجمہ کرتے ہوئے برصغیر کی قرآنی ترجمے کی روایت کے مؤسسین شاہ ولی اللہ اور ان کے دو نامور فرزندان شاہ رفیع الدین اور شاہ عبدالقادر کے فارسی اور اردو تراجم کو اساس اور منہج کے بطور قبول کیا گیا ہے۔ جہاں تک عربی صرف ونحو اور معانی و بیان کے قواعد کا تعلق ہے' اس میں ان کا مکمل خیال رکھا گیا ہے۔ اردو میں ترجمہ کرتے ہوئے سورتوں کی شانِ نزول' معاشرتی حالات اور جغرافیائی کوائف کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔ قرآن فہمی کے جملہ مصادر کو پیش نظر رکھتے ہوئے جدید اسلوب کے تقاضوں سے ہم آہنگ ترجمہ کی کوشش کی گئی ہے۔ دار السلام کے تحقیقی مرکز میں چونکہ ایک ٹیم ورک کی صورت ہے، لہٰذا اس ترجمے کی تیاری کے دوران میں مختلف صلاحیتوں کے حامل ماہرین سے بھرپور مشاورت اور استفادہ کیا گیا ہے۔ اپنے ان خصائص کے پیش نظر قرآن مجید کا یہ جدید اردو ترجمہ عامۃ المسلمین کے لیے منشائے ربانی کو پانے اور سمجھنے کا مؤثر وسیلہ ہے۔

دار السلام نے اس جدید ترجمے کو ایک نئے قالب میں بھی ڈھالا ہے۔ دورِ حاضر میں قرآن فہمی کے لیے قرآن مجید کے تراجم کو کئی شکلوں میں پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ ان میں سے ایک کاوش حافظ نذر محمد ﷫ کی ہے جس میں خانوں میں ہر ہر لفظ کے جدا جدا معنی دیے گئے ہیں۔ اس سے تمام قرآنی الفاظ وحروف کے معنی تو متعین ہو گئے ہیں مگر تسلسل اور روانی مجروح ہوئی ہے۔ پھر کچھ فاضل حضرات نے ملوّن یا رنگوں کی نفسیات سے ترجمے کو پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس سلسلے میں سید شبیر احمد ﷫ کی کاوش کو ایک طبقے میں بہت سراہا گیا ہے۔ ایک آیت کے مختلف حصوں اور کلموں کو جدا جدا رنگوں میں لکھا گیا ہے اور ان کے بالمقابل انہی رنگوں میں اس کے مطالب بیان کیے گئے ہیں۔ دار السلام کے علماء اور ماہرین کی ٹیم نے طالبانِ قرآن کی جملہ ضرورتوں کا ادراک کرتے ہوئے اس ترجمے کو یوں تو خانوں ہی میں پیش کیا ہے مگر خانوں کی تشکیل میں ہر ہر لفظ کو جدا جدا لکھنے اور ان کے معنی بیان کرنے کے بجائے آیات کے الفاظ کے ایسے ٹکڑوں کا انتخاب کیا ہے کہ جس کے معنی بیان کرتے ہوئے قرآنی مفہوم میں مزید وضاحت پیدا ہو گئی ہے۔ نیز الگ الگ ٹکڑوں کے ترجمے کے التزام کے باوجود تسلسل بیان مجروح نہیں ہونے پاتا۔ آیات کے خانوں میں منقسم ہونے کے باوجود مفہوم کا تسلسل اور عبارت کی روانی اس کوشش کا خصوصی امتیاز اور انفرادیت ہے۔ اس میں تمام تر حروف کی معنویت کو برقرار رکھتے ہوئے ضمائر کے ترجمے اور اسماء وافعال کی صرفی اور نحوی صورتوں کا پورا لحاظ رکھنے کی کوشش کی گئی ہے۔ ترجمۂ قرآن کی اس کوشش میں اسلاف کے علمی منہج سے کماحقہ استفادہ کیا گیا ہے۔

فاضل مترجمین نے جہاں کہیں کوئی مشکل یا الجھن محسوس کی ہے عربی، فارسی اور اردو کے قرآن فہمی کے تمام تر لوازم سے مدد لینے کی کوشش کی ہے۔ اس ترجمے کو پیش کرتے ہوئے اصول سہولت کو مدنظر رکھا گیا ہے۔ ایک عام اردو خواں قاری بھی اس سے بھرپور استفادہ کر سکتا ہے۔ نیز دینی مدارس اور ترجمۂ قرآن کے حلقوں اور کلاسز کے اساتذہ اس کوشش سے اپنے اسباق کو آسان، پرکشش اور مفید بنا سکتے ہیں۔ راقم الحروف کو ترجمہ قرآن کے اس کام کے ہر مرحلے میں شریک ہونے کی سعادت نصیب ہوئی ہے۔ اپنے اس طویل اور مسلسل رابطے کے باعث مجھ پر اس کوشش کی خوبیاں عیاں اور خصائص واضح ہیں۔ دارالسلام کی ٹیم نے اس ترجمۂ قرآن کی پیشکش میں جس ہنرمندی، ٹیکنالوجی اور عقیدت کو سمویا ہے، اس کے باعث یہ پیش کش ایک معیاری اور مثالی شکل اختیار کر گئی ہے۔ مجھے یقین ہے کہ ترجمۂ قرآن کی یہ کاوشیں فہم قرآن کے مختلف تجربات کو اب ایک تحریک کی شکل دیں گی۔ اس طرز کے علمی کام سے مسلکی اور گروہی تعصّبات کے خاتمے میں بھی مدد ملے گی۔ دارالسلام نے اس ترجمے کی پیشکش اور طباعت میں جس احساس جمال اور ذوق وشوق کا مظاہرہ کیا ہے وہ لائق تحسین ہے۔ ہماری دلی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ قرآن مجید کی اس سائنٹفک ترجمانی کو عامۃ المسلمین کے لیے نافع بنائے۔ آمین یارب العالمین۔



پروفیسر عبدالجبار شاکر

(بیت الحکمت، لاہور)

12 ربیع الاول 1426ھ



# کچھ اس ترجمہ کے بارے میں!



راقم نے جب قرآن مجید کے تفسیری حواشی تحریر کیے' جو ''تفسیر احسن البیان'' کے نام سے شائع ہوئے' تو اس وقت ''دارالسلام'' الریاض کے رفقاء نے ترجمے کے لیے مولانا محمد جونا گڑھی رحمہ اللہ کا وہ ترجمہ منتخب کیا جو تفسیر ابن کثیر کے اُردو ترجمے کے ساتھ چھپا ہوا ہے' تاہم اس میں بہت سے مقامات پر اصلاح زبان و بیان کر لی گئی تھی۔

اللہ تعالیٰ نے ''تفسیر احسن البیان'' کو قبول عام سے نوازا' اور ہر حلقے میں اسے پسند کیا گیا' حتی کہ علماء نے بھی اس کی تحسین اور راقم کی حوصلہ افزائی فرمائی۔ لیکن اکثر علماء نے اس کے ساتھ ساتھ اس بات کا اظہار ہی نہیں' بلکہ اصرار کیا کہ ان تفسیری حواشی کے ساتھ ترجمہ بھی نیا لگایا جائے۔ موجود ترجمہ گو زبان و بیان کے اعتبار سے زیادہ پرانا نہیں ہے' لیکن بعض مقامات پر ضرورت سے زیادہ بامحاورہ ہونے کی وجہ سے اس میں قرآنی متن سے بہت بُعد نظر آتا ہے۔ یہی بات دینی مدارس میں زیر تعلیم بعض طلبہ و طالبات کی طرف سے بھی ہم تک پہنچی اور انہوں نے یہ بھی کہا کہ ترجمے کے لیے ہمیں قرآن مجید کا کوئی دوسرا نسخہ دیکھنا پڑتا ہے۔

علماء اور طلباء' دونوں کی یہ باتیں ایک تو حقیقت کے قریب تھیں۔ دوسرے' ان میں قرآن فہمی کے جذبے کی کارفرمائی تھی۔ اس لیے راقم نے ''دارالسلام'' لاہور کے منتظم اعلیٰ عزیز گرامی حافظ عبدالعظیم اسد سَلَّمَهُ اللّٰهُ تَعَالىٰ وَ بَارَكَ فِيْ عُمُرِهٖ وَجُهُـوْدِهٖ سے اس کا تذکرہ اور مذکورہ حضرات کی خواہش کو عملی جامہ پہنانے کی بابت مشورہ کیا' تو انہوں نے بھی اس کی تائید کی اور کہا کہ اس سے ادارے کی ایک بہت بڑی ضرورت بھی پوری ہو جائے گی' اور یوں انہوں نے بھی اس پر اپنی آمادگی اور تعاون کا نہ صرف اظہار کر دیا بلکہ محبّ و مشفق گرامی جناب عبدالمالک مجاہد حفظہ اللہ سے بھی اس کی منظوری لے لی۔ اس طرح ان دونوں حضرات کے مخلصانہ جذبہ و تعاون اور حوصلہ افزائی سے' اس راہ کا پہلا سنگ گراں' الحمدللہ دور ہو گیا اور ایک نیا ترجمہ کرنے کا عزم کر لیا گیا۔

آغازِ کار میں باہمی مشاورت سے یہی طے پایا کہ لفظی ترجمہ کیا جائے' کیونکہ ترجمے کی ضرورت ہی اس لیے محسوس کی گئی کہ پہلے تفسیر کے ساتھ جو ترجمہ لگا ہوا ہے وہ لفظی نہیں ہے۔ علاوہ ازیں راقم کے خیال میں بھی قرآن فہمی کے لیے لفظی ترجمہ ہی عوام کے لیے مناسب رہتا ہے۔ بامحاورہ ترجمے سے جو کلامِ الٰہی کی ترجمانی ہوتا ہے' زیادہ سلیس و رواں ہونے کی وجہ سے قرآن کا مفہوم تو بآسانی سمجھ میں آ جاتا ہے' لیکن اس رواں دواں ترجمے کو بار بار پڑھنے کے باوجود' پڑھنے والے کو یہ معلوم نہیں ہوتا کہ قرآن کے فلاں لفظ کا ترجمہ کیا ہے اور فلاں کا کیا۔ یوں عمر بھر قرآن خوانی اور ترجمہ خوانی کے باوجود وہ

براہ راست (ترجمے کے بغیر) قرآن خوانی کے لطف اور اس کے فہم سے اور اس کے اعجاز اور سحر بیانی سے محروم رہتا ہے اور یہ ظاہر بات ہے کہ براہ راست کلامِ الٰہی انسان کے قلب و دماغ پر جو اثر ڈال سکتا اور جو انقلاب و تغیر پیدا کر سکتا ہے' کوئی انسانی کلام اسے اس طرح متاثر نہیں کر سکتا ہے' نہ تغیر و انقلاب کی راہ اس طرح ہموار کر سکتا ہے۔ اس لیے قرآن کو ترجمہ و تفسیر کے ساتھ پڑھنے کا مطلب یہ ہونا چاہیے کہ چند مرتبہ ایسا کرنے سے قاری کے اندر یہ استعداد پیدا ہو جائے کہ پھر وہ ترجمے کے بغیر بھی قرآن کو سمجھ سکے' تاکہ قرآن کا اعجاز اسے براہ راست متاثر کر سکے اور یہ چیز اگر انسان کوشش کرے' تو لفظی ترجمے سے تو حاصل ہو سکتی ہے' کسی بامحاورہ اور سلیس و رواں ترجمے سے حاصل نہیں ہو سکتی۔

علاوہ ازیں رواں دواں اور شگفتہ ترجمہ' چونکہ عام فہم ہوتا ہے' اس لیے قاری سرسری سے انداز میں ترجمہ پڑھ جاتا ہے' اسے زیادہ غور و فکر کرنے کی ضرورت ہی نہیں پڑتی۔ جبکہ لفظی ترجمے میں زیادہ سلاست و شگفتگی ہوتی ہے نہ ہو ہی سکتی ہے کیونکہ لفظوں کی پابندی شگفتگی کی راہ میں رکاوٹ ہوتی ہے' اس لیے قاری کو ضرورت محسوس ہوتی ہے کہ وہ ترجمے پر غور کرے اور اسے توجہ سے سمجھنے کی کوشش کرے۔ لفظی ترجمے میں یہ تعقید اور عدم سلاست (یعنی اس کا عام فہم نہ ہونا) ہی قرآن فہمی کی کلید ہے۔

راقم کو اگرچہ اوّل روز ہی سے یہ احساس تھا کہ قرآن مجید کا ترجمہ کرنا کوئی آسان کام نہیں' بلکہ نہایت مشکل کام ہے۔ تاہم جب اس کا آغاز کیا گیا تو اس کی مشکلات اور کٹھنائیاں مزید واضح ہو کر سامنے آ گئیں' اور عملی تجربے سے یہ بات بھی سامنے آئی کہ بامحاورہ ترجمہ' لفظی ترجمے کی نسبت زیادہ آسان ہے۔ لفظی ترجمہ دنیا کا مشکل ترین کام ہے۔ بامحاورہ ترجمے میں الفاظ کو آگے پیچھے کرنے کی بھی گنجائش ہوتی ہے اور ترجمے میں الفاظ کے اضافے کی بھی۔ جب کہ لفظی ترجمے میں یہ دونوں سہولتیں نہیں ہوتیں۔ اس میں کوشش یہ ہوتی ہے کہ عربی لفظ کے نیچے اس کا ترجمہ آئے' اس لیے اس میں اختصار و جامعیت کا بھی اہتمام کرنا پڑتا ہے اور تفصیل و اضافے سے بچنے کا التزام بھی۔ ان دونوں باتوں کو ملحوظ رکھنا اس کام کو مشکل سے مشکل تر بنا دیتا ہے' اس پر مستزاد یہ بات کہ قرآن کریم کے لفظ لفظ کا ایسا ترجمہ' جو اس کے مفہوم' زور بیان اور اعجاز کو مکمل طور پر اپنے اندر سمیٹ لے' ناممکن ہے۔ الفاظ کے دروبست اور زبان و بیان کی تمام تعبیرات کلامِ الٰہی کی تاثیر اور اس کی معنویت کو کسی بھی زبان میں منتقل کرنے سے قاصر ہیں۔

بہر حال اللہ کے بھروسے پر ترجمے کا آغاز کر دیا گیا' یہ جانتے ہوئے بھی کہ اس کے لیے جو اہلیت و صلاحیت درکار ہے' اس سے راقم محروم ہے' لیکن اللہ تعالیٰ کا یہ بے پایاں کرم و احسان اور خصوصی فضل و انعام دیکھتے ہوئے کہ اس سے قبل اس نے مجھ جیسے بے مایہ اور علم و عمل سے تہی دامن شخص کو تفسیری حواشی لکھنے کی توفیق سے بھی نواز دیا تھا' کچھ حوصلہ ہوا اور یہ امید ہوئی کہ وہ ترجمے میں بھی ضرور دست گیری و معاونت فرمائے گا۔

اللہ کی مدد کے حصول کے لیے راقم نے خصوصی دعا کے ساتھ یہ التزام بھی کیا کہ روزانہ صلوٰۃ الاشراق کے علاوہ دوگانہ پڑھ کر رَبِّ یَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ وَ تَمِّمْ بِالْخَیْرِ وَبِكَ نَسْتَعِیْنُ یَا فَتَّاحُ کے ورد کے ساتھ کام کا آغاز کرتا رہا۔ یہی التزام تفسیری حواشی لکھنے کے دوران میں بھی راقم نے کیا تھا۔ احباب اور بزرگوں سے بھی دعاؤں کی خصوصی درخواستیں کیں اور انہوں نے بھی اس کام کی تکمیل کے لیے خصوصی دعائیں کیں، حتی کہ کئی دوستوں نے حرم مکہ میں بھی دعائیں کیں۔ اللہ تعالیٰ ان تمام دوستوں اور بزرگوں کو اجر جزیل سے نوازے جنہوں نے اس کام کے لیے دعائیں کیں اور ان کو بھی اس کام کے اجر وثواب میں شریک فرمالے۔ اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرٌ۔

قبولیت دعا کا ایک بڑا مظہر یہ سامنے آیا کہ راقم نے ترجمے کی مشکلات اور وقت کی تنگیٔ داماں کے پیش نظر عزیز گرامی حافظ عبدالعظیم سے استدعا کی کہ وہ رکن ادارہ مولانا محمد عبدالجبار، فاضل دارالحدیث محمدیہ جلالپور پیروالہ (ملتان) کو ایک شریک کار کے طور پر مجھے دے دیں، تاکہ ایک فاضل ساتھی کی معاونت ورہنمائی بھی مجھے حاصل ہو جائے اور اس کام کی تکمیل بھی جلد از جلد کی جا سکے۔ عزیز گرامی سلمہ اللہ تعالیٰ نے راقم کی استدعا سے موافقت فرمائی اور مولانا موصوف ﷾ کو ادارے کے دوسرے کاموں سے فارغ کر کے میرے حوالے کر دیا۔ مولانا موصوف اُردو ادب کا بھی اچھا ذوق رکھتے ہیں اور عربی علوم پر بھی خوب دسترس۔ اور یہ دونوں ہی چیزیں ترجمے کے لیے ناگزیر ہیں، بنابریں ان کا انتخاب، حسن انتخاب، ہی کا مصداق ثابت ہوا۔ فالحمدللہ علی ذلک۔

مولانا موصوف ﷾ نے اس ترجمۂ قرآن میں بھرپور تعاون فرمایا۔ وہ راقم سے رہنمائی لیتے رہے اور راقم ان سے رہنمائی لیتا رہا۔ یہ اتنی مشکل گھاٹی تھی کہ اسے عبور کرتے ہوئے بارہا ہم دونوں کے اعصاب جواب دے جاتے رہے، تاہم ہانپتے کانپتے، بلکہ گرتے پڑتے اور بار بار کمر ہمت کستے اور دعائیں کرتے ہوئے اس سفر پُر صعوبت کو جاری رکھا۔ بالآخر اللہ تعالیٰ کی توفیق اور اس کے فضل وکرم سے یہ نہایت دشوار گزار گھاٹی عبور کرنے اور یہ سر بفلک چوٹی سر کرنے میں ہم اپنے خیال کے مطابق کامیاب ہو گئے۔ فالحمدللہ علی ذلک۔

بہر حال ہم نے اس ترجمے کو اپنی طرف سے ممکن حد تک بہتر سے بہتر بنانے کی زیادہ سے زیادہ کوشش کی ہے، لیکن اس کے باوجود ہم یہ دعویٰ نہیں کر سکتے کہ یہ ترجمہ دیگر تراجم سے بہت زیادہ بہتر ہے، اس لیے کہ ترجمے میں بہتر سے بہتر اسلوب اختیار کرنے کے باوجود مزید بہتری کی گنجائش موجود رہتی ہے۔ علاوہ ازیں تمام تر کوشش کے باوجود انسان کلامِ الٰہی کو دوسری زبان میں، اس کے حسن، جامعیت اور اعجاز سمیت مکمل طور پر منتقل کرنے سے قاصر ہے، جیسا کہ ہم نے پہلے بھی صراحت کی ہے اور ہمیں اپنے عجز کا پورا اعتراف ہے، اس لیے ہم کوئی دعویٰ نہیں کرتے، صرف اس بات کا اظہار کرتے ہیں کہ ہم نے ترجمے کو لفظوں کے قریب رہتے ہوئے، جتنا عام فہم بنا سکتے تھے، اس کی پوری کوشش کی ہے تاکہ قرآن فہمی کے لیے

یہ ترجمہ زیادہ سے زیادہ مفید ثابت ہو سکے۔

اس میں اصل کامیابی اور معیار کا تناسب کتنا اور کیسا ہے۔ اس کا فیصلہ اب قارئین کرام اور علمائے عظام ہی کو کرنا ہے۔ ہم نے اپنی حد تک صحیح سے صحیح تر بات کے اختیار کرنے میں اور مناسب سے مناسب تر الفاظ و اسلوب کے اپنانے میں پوری سعی و کاوش کی ہے۔ ہر مشکل مقام کو' جو قدم قدم پر عناں گیر ہوتے رہے' ہم نے جدید و قدیم تفاسیر و تراجم کی روشنی میں دیکھا' ایک ایک لفظ پر گھنٹوں صرف کیے اور تفاسیر و تراجم کے علاوہ لغات و شروحاتِ حدیث کی کتابیں بھی کھنگالیں اور اکثر پھر باہم مشورے سے' اللہ تعالیٰ جو کچھ سجھاتا' اسے تحریر کرتے رہے۔ واقعہ یہ ہے کہ اس کام میں مولانا موصوف کی معاونت' رہنمائی اور محنت نہ ہوتی' تو یہ کام اتنی جلدی بھی نہ ہوتا اور شاید اتنا باوثوق اور معیاری بھی نہ ہوتا' جتنا ہمارے خیال میں یہ اس وقت ہے۔ اس اعتبار سے اس ترجمۃ القرآن میں مولانا موصوف راقم کے ساتھ برابر کے شریک ہیں اور راقم ان کا شکر گزار ہے کہ انہوں نے رفاقت' معاونت اور رہنمائی کا پورا حق ادا کیا ہے۔ جزاہ اللّٰہ احسن الجزاء فی الدنیا والآخرۃ۔

ہر مترجم اپنے ترجمے کی بابت یہ وضاحت ضرور کرتا ہے کہ اس میں فلاں فلاں خوبیاں ہیں۔ اس ترجمے کی بابت بھی اہل علم کے ذہن میں یہ سوال آئے گا کہ اس ترجمے کی کیا امتیازی خصوصیات اور خوبیاں ہیں۔ تو واقعہ یہ ہے کہ آج سے تقریباً 5 سال قبل (2000ء میں) جب یہ ترجمہ کیا گیا تھا، اس وقت اسے تفسیر ''احسن البیان'' کے ساتھ لگانا مقصود تھا۔ اسی لیے اس ترجمے کے ساتھ ساتھ ''احسن البیان'' پر بھی حسبِ ضرورت نظر ثانی اور ترمیم و اضافہ کیا گیا تھا۔ یوں تفسیر مذکور کا بھی ایک نیا ایڈیشن تیار ہو گیا، جو حسبِ مشیت الٰہی کبھی نہ کبھی شائع ہوگا، فی الحال اس اضافہ شدہ ایڈیشن کی اشاعت بعض اسباب کی بنا پر رکی ہوئی ہے۔ ماشاء اللہ کان و مالم یشألم یکن۔

اُس وقت ٹھیٹھ لفظی ترجمہ کیا گیا تھا، یعنی سوائے ان مقامات کے جہاں تحت اللفظ ترجمہ ممکن نہیں تھا، ہر لفظ کا ترجمہ اس کے نیچے ہی کیا گیا تھا، حتی کہ اس کی خاطر اردو کے معروف اسلوب کو بھی نظر انداز کر دیا گیا تھا، لیکن اس کی اشاعت کی نوبت ہی نہیں آئی۔ جن احباب کے علم میں یہ کام تھا، ان کی طرف سے اس کی اشاعت کا مطالبہ ہوتا رہتا تھا، ان کے اصرار پر ادارے نے یہ پروگرام بنایا کہ فی الحال ترجمہ ہی شائع کر دیا جائے اور اس کے لیے یہ فیصلہ کیا گیا کہ اسے ڈبیوں والے انداز سے، یعنی بکسوں (خانوں) کے اندر قرآنی متن اور انہی خانوں (بکسوں) میں ان الفاظ کا اُردو ترجمہ دے کر، شائع کیا جائے۔ چنانچہ بکسوں (خانوں) کی رعایت سے فائدہ اٹھا کر ترجمے میں بھی بعض لفظی تبدیلیاں کر لی گئیں، تاکہ ترجمے میں مزید سلاست و شگفتگی پیدا ہو جائے۔

جیسے مثال کے طور پر ﴿ ذَهَبَ اللّٰهُ ﴾ کے ترجمے (لے گیا اللہ) کو 'اللہ لے گیا'' سے، ﴿عَلٰى بَعْضٍ﴾ کے ترجمے

(اوپر بعض کے) کو "بعض پر" سے۔ ﴿ مَعَ نُوحٍ ﴾ کے ترجمے (ساتھ نوح کے) کو "نوح کے ساتھ" سے۔ ﴿ أُولٰهُمَا ﴾ کے ترجمے (پہلا ان دونوں میں سے) کو "ان دونوں میں سے پہلا" سے۔ ﴿ خِلٰلَ الدِّيَارِ ﴾ کے ترجمے (درمیان شہروں کے) کو "شہروں کے درمیان" سے بدل دیا گیا۔ وعلی ھذا القیاس، ان جیسی دوسری ترکیبیں یا الفاظ ہیں۔

الفاظ میں تقدیم و تاخیر یا تبدیلی سے مقصود سلاست و شگفتگی ہے جس کا جتنا اہتمام ہو جائے، اس سے ترجمے میں حسن بھی پیدا ہو جاتا ہے اور تفہیم میں آسانی بھی۔ اور یہ تبدیلی بھی اس لیے کی گئی ہے کہ متن اور ترجمہ دونوں ایک ہی خانے میں ہونے کی وجہ سے قارئین کو یہ معلوم کرنے میں کوئی دقت نہیں ہوگی کہ ﴿ ذَهَبَ اللّٰهُ ﴾ میں "لے گیا" کا ترجمہ اور ﴿ مَعَ نُوحٍ ﴾ میں (ساتھ) کا ترجمہ "کس لفظ کا ہے؟ وغیرہ وغیرہ۔ اس تھوڑی سی ترمیم سے یہ لفظی ترجمہ، تقریباً لفظی بھی رہا اور اردو اسلوب کا آئینہ دار بھی ہوگیا۔ اس اعتبار سے ہم اسے لفظی ترجمہ اور سلاست کا ایک حسین امتزاج بھی کہہ سکتے ہیں۔

اور اس ترجمے کا یہی اصل امتیاز ہے، اور اس کی بعض دیگر خصوصیات کا ضمناً پہلے ذکر آچکا ہے۔ بکسوں (خانوں) میں کرنے کا کام مولانا محمد امین ثاقب فاضل مدینہ یونیورسٹی نے کیا، نئی اصلاح و ترمیم کا بیشتر کام رکنِ ادارہ مولانا محمد عبدالجبار صاحب نے راقم کی مشاورت سے کیا اور اس کی تصحیح و پروف ریڈنگ میں ادارہ کے دوسرے رفقاء مولانا منیر احمد رسولپوری، مولانا محمد عثمان منیب، مولانا سلیم اللہ زمان، حافظ اقبال صدیق مدنی وغیرہ مولانا موصوف کے ساتھ شریک رہے۔

ان سب کا شکریہ راقم اپنی طرف سے بھی اور ادارے کی طرف سے بھی ادا کرنا ضروری سمجھتا ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کی مساعیٔ حسنہ کو قبول فرمائے اور اس کی بہترین جزا سے ان کو دنیا و آخرت میں نوازے۔ جزاھم اللہ تعالیٰ احسن الجزاء۔

راقم آخر میں ایک مرتبہ پھر عظیم القدر عزیز حافظ عبدالعظیم اسد اور مسلک سلف کے شیدائی و فدائی اور قرآن و حدیث کی عالمی پیمانے پر نشر و اشاعت کے لیے شب و روز متحرک و سرگرم جناب عبدالمالک مجاہد حفظہ اللہ دونوں کا شکر گزار ہے کہ ان دونوں بھائیوں نے اس کام میں بھرپور تعاون فرمایا۔ واقعہ یہ ہے کہ ان کے مخلصانہ تعاون کے بغیر یہ عظیم منصوبہ پایۂ تکمیل کو نہیں پہنچ سکتا تھا' اللہ تعالیٰ ان کی مساعیٔ حسنہ کو قبولیت سے نوازے اور ان کا بہترین صلہ انہیں دنیا و آخرت میں عطا فرمائے اور انہیں اور ہم سب کو اپنے دین کی بیش از بیش خدمت کرنے کی توفیق دے۔



ایں دعا از من و از جملہ جہاں آمین باد

**حافظ صلاح الدین یوسف**

مدیر: شعبۂ تحقیق و تالیف دارالسلام لاہور

ربیع الاوّل 1426ھ - مئی 2005ء

# قرآنِ مجید کی سورتوں کی فہرست

| شمار سورت | نام سورت | شمار پارہ | ترتیب نزول | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|---|
| 57 | سورة الحديد مدنية | 27 | 94 | 661 |
| 58 | سورة المجادلة مدنية | 28 | 105 | 667 |
| 59 | سورة الحشر مدنية | 28 | 101 | 671 |
| 60 | سورة الممتحنة مدنية | 28 | 91 | 675 |
| 61 | سورة الصف مدنية | 28 | 109 | 678 |
| 62 | سورة الجمعة مدنية | 28 | 110 | 680 |
| 63 | سورة المنفقون مدنية | 28 | 104 | 682 |
| 64 | سورة التغابن مدنية | 28 | 108 | 683 |
| 65 | سورة الطلاق مدنية | 28 | 99 | 686 |
| 66 | سورة التحريم مدنية | 28 | 107 | 688 |
| 67 | سورة الملك مكية | 29 | 77 | 692 |
| 68 | سورة القلم مكية | 29 | 2 | 695 |
| 69 | سورة الحاقة مكية | 29 | 78 | 698 |
| 70 | سورة المعارج مكية | 29 | 79 | 700 |
| 71 | سورة نوح مكية | 29 | 71 | 702 |
| 72 | سورة الجن مكية | 29 | 40 | 704 |
| 73 | سورة المزمل مكية | 29 | 3 | 707 |
| 74 | سورة المدثر مكية | 29 | 4 | 709 |
| 75 | سورة القيمة مكية | 29 | 31 | 711 |
| 76 | سورة الدهر مدنية | 29 | 98 | 713 |
| 77 | سورة المرسلت مكية | 29 | 33 | 715 |
| 78 | سورة النبا مكية | 30 | 80 | 718 |
| 79 | سورة النزعت مكية | 30 | 81 | 719 |
| 80 | سورة عبس مكية | 30 | 24 | 721 |
| 81 | سورة التكوير مكية | 30 | 7 | 722 |
| 82 | سورة الانفطار مكية | 30 | 82 | 723 |
| 83 | سورة المطففين مكية | 30 | 86 | 724 |
| 84 | سورة الانشقاق مكية | 30 | 83 | 726 |
| 85 | سورة البروج مكية | 30 | 27 | 727 |
| 86 | سورة الطارق مكية | 30 | 36 | 728 |
| 87 | سورة الاعلى مكية | 30 | 8 | 729 |
| 88 | سورة الغاشية مكية | 30 | 68 | 729 |
| 89 | سورة الفجر مكية | 30 | 10 | 730 |
| 90 | سورة البلد مكية | 30 | 35 | 732 |
| 91 | سورة الشمس مكية | 30 | 26 | 732 |
| 92 | سورة الليل مكية | 30 | 9 | 733 |
| 93 | سورة الضحى مكية | 30 | 11 | 734 |
| 94 | سورة الم نشرح مكية | 30 | 12 | 735 |
| 95 | سورة التين مكية | 30 | 28 | 735 |
| 96 | سورة العلق مكية | 30 | 1 | 735 |
| 97 | سورة القدر مكية | 30 | 25 | 736 |
| 98 | سورة البينة مدنية | 30 | 100 | 736 |
| 99 | سورة الزلزال مدنية | 30 | 93 | 737 |
| 100 | سورة العديت مكية | 30 | 14 | 738 |
| 101 | سورة القارعة مكية | 30 | 30 | 738 |
| 102 | سورة التكاثر مكية | 30 | 16 | 739 |
| 103 | سورة العصر مكية | 30 | 13 | 739 |
| 104 | سورة الهمزة مكية | 30 | 32 | 739 |
| 105 | سورة الفيل مكية | 30 | 19 | 740 |
| 106 | سورة قريش مكية | 30 | 29 | 740 |
| 107 | سورة الماعون مكية | 30 | 17 | 740 |
| 108 | سورة الكوثر مكية | 30 | 15 | 741 |
| 109 | سورة الكفرون مكية | 30 | 18 | 741 |
| 110 | سورة النصر مدنية | 30 | 114 | 741 |
| 111 | سورة اللهب مكية | 30 | 6 | 741 |
| 112 | سورة الاخلاص مكية | 30 | 22 | 742 |
| 113 | سورة الفلق مكية | 30 | 20 | 742 |
| 114 | سورة الناس مكية | 30 | 21 | 742 |

سُوْرَةُ الفَاتِحَة (۱) مَكِّيَّةٌ (۵)

رُكُوْعُهَا ۱ اٰيَاتُهَا ۷

# بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ①

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَلْحَمْدُ | لِلّٰهِ | رَبِّ | الْعٰلَمِيْنَ ② | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِيْمِ ③ | مٰلِكِ |
| تمام تعریفیں | اللہ ہی کیلئے ہیں | (جو) پالنے والا ہے | سارے جہانوں کا | نہایت مہربان | بڑا رحم کرنے والا ہے | مالک ہے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَوْمِ الدِّيْنِ ④ | اِيَّاكَ | نَعْبُدُ | وَ | اِيَّاكَ | نَسْتَعِيْنُ ⑤ | اِهْدِنَا | الصِّرَاطَ |
| روزِ جزا کا | تیری ہی | ہم عبادت کرتے ہیں | اور | تجھ ہی سے | ہم مدد چاہتے ہیں | دکھا ہمیں | راستہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الْمُسْتَقِيْمَ ⑥ | صِرَاطَ | الَّذِيْنَ | اَنْعَمْتَ | عَلَيْهِمْ ۙ | غَيْرِ | الْمَغْضُوْبِ |
| سیدھا | راستہ | ان لوگوں کا | انعام کیا تو نے | ان پر | (وہ جو) نہیں | غصہ کیا گیا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَلَيْهِمْ | وَ | لَا | الضَّآلِّيْنَ ⑦ ع |
| ان پر | اور | نہ | وہ گمراہ ہیں |

ع





سُوْرَةُ الْبَقَرَة (٢) مَدَنِيَّةٌ (٨٧)

# بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

رُكُوْعَاتُهَا ٤٠ — اٰيَاتُهَا ٢٨٦

| الٓمّٓ ① | ذٰلِكَ | الْكِتٰبُ | لَا | رَيْبَ | فِيْهِ | هُدًى | لِّلْمُتَّقِيْنَ ② | الَّذِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الٓمّٓ | یہ | کتاب ہے | نہیں | کوئی شک | اس میں | ہدایت ہے | (اللہ سے) ڈرنے والوں کے لیے | وہ لوگ جو |

| يُؤْمِنُوْنَ | بِالْغَيْبِ | وَ | يُقِيْمُوْنَ | الصَّلٰوةَ | وَ | مِمَّا | رَزَقْنٰهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ایمان لاتے ہیں | غیب کے ساتھ | اور | وہ قائم کرتے ہیں | نماز | اور | کچھ اس میں سے جو | ہم نے ان کو دیا |

| يُنْفِقُوْنَ ③ | وَ | الَّذِيْنَ | يُؤْمِنُوْنَ | بِمَآ | اُنْزِلَ | اِلَيْكَ | وَ | مَآ | اُنْزِلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ (اللہ کی راہ میں) خرچ کرتے ہیں | اور | وہ لوگ جو | ایمان لاتے ہیں | اس پر جو | نازل کیا گیا | آپ کی طرف | اور | جو | نازل کیا گیا |

| مِنْ قَبْلِكَ | وَ | بِالْاٰخِرَةِ | هُمْ | يُوْقِنُوْنَ ④ | اُولٰٓئِكَ | عَلٰى هُدًى | مِّنْ رَّبِّهِمْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آپ سے پہلے | اور | آخرت کے ساتھ | وہ | یقین رکھتے ہیں | یہ لوگ | ہدایت پر ہیں | اپنے رب کی طرف سے | اور |

| اُولٰٓئِكَ هُمُ | الْمُفْلِحُوْنَ ⑤ | اِنَّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | سَوَآءٌ | عَلَيْهِمْ | ءَ | اَنْذَرْتَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہی | فلاح پانے والے ہیں | بلاشبہ | وہ لوگ جنھوں نے | کفر کیا | برابر ہے | ان پر | آیا | آپ ڈرائیں انہیں |

| اَمْ | لَمْ | تُنْذِرْهُمْ | لَا | يُؤْمِنُوْنَ ⑥ | خَتَمَ | اللّٰهُ | عَلٰى | قُلُوْبِهِمْ | وَ | عَلٰى | سَمْعِهِمْ ط |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یا | نہ | ڈرائیں انہیں | نہیں | وہ ایمان لائیں گے | مہر لگادی ہے | اللہ نے | اوپر | ان کے دلوں کے | اور | اوپر | انکے کانوں کے |

| وَ | عَلٰٓى | اَبْصَارِهِمْ | غِشَاوَةٌ | وَّ | لَهُمْ | عَذَابٌ | عَظِيْمٌ ⑦ | وَ | مِنَ النَّاسِ | مَنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اوپر | ان کی آنکھوں کے | پردہ ہے | اور | ان کے لیے | عذاب ہے | بہت بڑا | اور | بعض لوگ (وہ ہیں) | جو |

ع ١

وقف لازم

| يَّقُوْلُ | اٰمَنَّا | بِاللّٰهِ | وَ | بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ | وَ | مَا | هُمْ | بِمُؤْمِنِيْنَ ⑧ | يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہتے ہیں | ہم ایمان لائے | اللہ پر | اور | یوم آخرت پر | حالانکہ | نہیں ہیں | وہ | ایمان لانے والے | وہ اللہ کو دھوکا دیتے ہیں |

| وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | مَا | يَخْدَعُوْنَ | اِلَّآ | اَنْفُسَهُمْ | وَ | مَا | يَشْعُرُوْنَ ⑨ ط |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان لوگوں کو جو | ایمان لائے | اور | نہیں | وہ دھوکا دیتے | مگر | اپنے آپ ہی کو | اور | نہیں | وہ شعور رکھتے |

| فِيْ قُلُوْبِهِمْ | مَّرَضٌ | فَزَادَهُمُ اللّٰهُ | مَرَضًا | وَ | لَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ | بِمَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان کے دلوں میں | بیماری ہے | سو ان کو اللہ نے بڑھادیا | بیماری میں | اور | ان کے لیے | عذاب ہے | بڑا دردناک | بسبب اس کے |

| كَانُوْا | يَكْذِبُوْنَ ⑩ | وَ | اِذَا | قِيْلَ | لَهُمْ | لَا | تُفْسِدُوْا | فِي الْاَرْضِ | قَالُوْٓا | اِنَّمَا نَحْنُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| (کہ) تھے وہ | جھوٹ بولا کرتے | اور | جب | کہا جاتا ہے | ان سے | نہ | تم فساد کرو | زمین میں | (تو) کہتے ہیں | ہم تو صرف |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اٰمَنْتُمْ | لَهٗ | قَبْلَ | اَنْ | اٰذَنَ | لَكُمْ ۚ | اِنَّهٗ |
| اس (فرعون) نے کہا | (کیا) تم ایمان لائے ہو | اس پر | پہلے | اس سے کہ | میں اجازت دیتا | تمہیں | بلاشبہ وہ (موسیٰ) |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَكَبِيْرُكُمُ | الَّذِيْ | عَلَّمَكُمُ | السِّحْرَ | فَلَاُقَطِّعَنَّ | اَيْدِيَكُمْ | وَ | اَرْجُلَكُمْ |
| البتہ تمہارا بڑا ہے | وہ جس نے | تمہیں سکھایا ہے | جادو | لہٰذا البتہ میں ضرور کاٹوں گا | تمہارے ہاتھ | اور | تمہارے پاؤں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْ خِلَافٍ | وَّ | لَاُوصَلِّبَنَّكُمْ | فِيْ جُذُوْعِ النَّخْلِ | وَ | لَتَعْلَمُنَّ |
| ایک دوسرے کی مخالف جانب سے | اور | البتہ میں تمہیں ضرور سولی دوں گا | کھجور کے تنوں پر | اور | یقیناً تم جان لوگے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَيُّنَآ | اَشَدُّ | عَذَابًا | وَّ | اَبْقٰى ﴿٧١﴾ | قَالُوْا | لَنْ | نُّؤْثِرَكَ |
| کہ کون ہم میں سے | زیادہ سخت ہے | عذاب دینے میں | اور | زیادہ باقی رہنے والا؟ | انہوں نے کہا | ہرگز نہیں | ہم ترجیح دیں گے تجھے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰى مَا | جَآءَنَا | مِنَ الْبَيِّنٰتِ | وَ | الَّذِيْ | فَطَرَنَا | فَاقْضِ | مَآ |
| ان پر جو | آئیں ہمارے پاس | واضح دلیلیں | اور | اس ذات پر جس نے | ہمیں پیدا کیا | چنانچہ تو کر لے | جو کچھ بھی |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْتَ | قَاضٍ ۖ | اِنَّمَا | تَقْضِيْ | هٰذِهِ | الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا ﴿٧٢﴾ | اِنَّآ | اٰمَنَّا | بِرَبِّنَا |
| تو | کرسکتا ہے | بس | تو تو فیصلہ کرسکتا ہے | اس | زندگانی دنیا ہی میں | بلاشبہ ہم | ایمان لاچکے | اپنے رب کے ساتھ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِيَغْفِرَ | لَنَا | خَطٰيٰنَا | وَ | مَآ | اَكْرَهْتَنَا | عَلَيْهِ | مِنَ السِّحْرِ ۗ |
| تاکہ وہ بخش دے | ہمارے لیے | ہماری خطائیں | اور | وہ (جرم) بھی کہ | تو نے ہمیں مجبور کیا | اس پر | (یعنی) جادو کرنے کا |

الثلثة

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اللّٰهُ | خَيْرٌ | وَّ | اَبْقٰى ﴿٧٣﴾ | اِنَّهٗ | مَنْ | يَّاْتِ | رَبَّهٗ | مُجْرِمًا | فَاِنَّ |
| اور | اللہ | بہت بہتر | اور | بہت باقی رہنے والا ہے | بے شک | جو شخص | آئے گا | اپنے رب کے پاس | مجرم بن کر | تو بلاشبہ |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَهٗ | جَهَنَّمَ ۖ | لَا | يَمُوْتُ | فِيْهَا | وَ | لَا | يَحْيٰى ﴿٧٤﴾ | وَ | مَنْ | يَّاْتِهٖ |
| اس کے لیے | جہنم (تیار) ہے | نہ | وہ مرے گا | اس میں | اور | نہ | جیے گا | اور | جو شخص | آئے گا اس کے پاس |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مُؤْمِنًا | قَدْ | عَمِلَ | الصّٰلِحٰتِ | فَاُولٰٓئِكَ | لَهُمُ | الدَّرَجٰتُ | الْعُلٰى ﴿٧٥﴾ | جَنّٰتُ |
| مومن ہو کر | جب کہ | اس نے عمل کیے ہوں | نیک | تو یہ لوگ | ان کے لیے ہیں | درجے | بلند | (یعنی) باغات |

ع ١٢

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَدْنٍ | تَجْرِيْ | مِنْ تَحْتِهَا | الْاَنْهٰرُ | خٰلِدِيْنَ | فِيْهَا ۗ | وَ | ذٰلِكَ | جَزٰٓؤُا | مَنْ | تَزَكّٰى ﴿٧٦﴾ ع |
| ہمیشگی کے | بہتی ہیں | ان کے نیچے | نہریں | وہ ہمیشہ رہیں گے | ان میں | اور | یہی ہے | جزا | اس شخص کی جو | پاک بنا |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ | اَوْحَيْنَآ | اِلٰى مُوْسٰٓى | اَنْ | اَسْرِ | بِعِبَادِيْ | فَاضْرِبْ | لَهُمْ |
| اور | البتہ تحقیق | ہم نے وحی کی | موسیٰ کی طرف | یہ کہ | رات کو (نکال) لے جا | میرے بندے | پھر تو بنا | ان کے لیے |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| طَرِيْقًا | فِي الْبَحْرِ | يَبَسًا | لَّا | تَخٰفُ | دَرَكًا | وَّ | لَا | تَخْشٰى ﴿۷۷﴾ |
| راستہ | سمندر میں | خشک | (اس حال میں کہ) نہ | تجھے خوف ہوگا | پکڑے جانے کا | اور | نہ | تو ڈرے گا (ڈوبنے سے) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَتْبَعَهُمْ | فِرْعَوْنُ | بِجُنُوْدِهٖ | فَغَشِيَهُمْ | مِّنَ الْيَمِّ | مَا | غَشِيَهُمْ ﴿۷۸﴾ |
| پس پیچھے لگا ان کے | فرعون | اپنے لشکروں سمیت | تو انہیں ڈھانپ لیا | سمندر سے | جس چیز نے | انہیں ڈھانپ لیا |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَضَلَّ | فِرْعَوْنُ | قَوْمَهٗ | وَ | مَا | هَدٰى ﴿۷۹﴾ | يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | قَدْ | اَنْجَيْنٰكُمْ |
| اور | گمراہ کیا | فرعون نے | اپنی قوم کو | اور | نہ | (سیدھی) راہ بتائی | اے بنی اسرائیل! | تحقیق | ہم نے تمہیں نجات دی |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْ عَدُوِّكُمْ | وَ | وٰعَدْنٰكُمْ | جَانِبَ الطُّوْرِ الْاَيْمَنَ | وَ | نَزَّلْنَا | عَلَيْكُمُ | الْمَنَّ |
| تمہارے دشمن سے | اور | ہم نے تم سے وعدہ کیا | طور کی دائیں جانب کا | اور | ہم نے نازل کیا | تم پر | مَنّ |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | السَّلْوٰى ﴿۸۰﴾ | كُلُوْا | مِنْ طَيِّبٰتِ | مَا | رَزَقْنٰكُمْ | وَ | لَا | تَطْغَوْا | فِيْهِ |
| اور | سلوٰی | تم کھاؤ | پاکیزہ چیزوں سے | جو | ہم نے تمہیں رزق دیا | اور | نہ | تم سرکشی کرو | اس میں |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَيَحِلَّ | عَلَيْكُمْ | غَضَبِيْ | وَ | مَنْ | يَّحْلِلْ | عَلَيْهِ | غَضَبِيْ | فَقَدْ | هَوٰى ﴿۸۱﴾ |
| کہ (اس کی وجہ سے) اترے | تم پر | میرا غضب | اور | وہ شخص کہ | اترے | اس پر | میرا غضب | تو یقیناً | وہ تباہ ہوگیا |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنِّيْ | لَغَفَّارٌ | لِّمَنْ | تَابَ | وَ | اٰمَنَ | وَ | عَمِلَ | صَالِحًا | ثُمَّ |
| اور | بلاشبہ میں | البتہ بہت بخشنے والا ہوں | اس شخص کو جس نے | توبہ کی | اور | ایمان لایا | اور | عمل کیے | نیک | پھر |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اهْتَدٰى ﴿۸۲﴾ | وَ | مَآ | اَعْجَلَكَ | عَنْ قَوْمِكَ | يٰمُوْسٰى ﴿۸۳﴾ | قَالَ | هُمْ اُولَآءِ |
| وہ راہِ راست پر رہا | اور | کون سی چیز | تجھے جلدی لے آئی | تیری قوم سے؟ | اے موسیٰ! | اس نے کہا | وہ لوگ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰٓى اَثَرِيْ | وَ | عَجِلْتُ | اِلَيْكَ | رَبِّ | لِتَرْضٰى ﴿۸۴﴾ | قَالَ |
| میرے پیچھے (آرہے) ہیں | اور | میں نے جلدی کی | تیری طرف | اے میرے رب! | تاکہ تو راضی ہو جائے | اس (اللہ) نے کہا |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّا | قَدْ | فَتَنَّا | قَوْمَكَ | مِنْۢ بَعْدِكَ | وَ | اَضَلَّهُمُ | السَّامِرِيُّ ﴿۸۵﴾ |
| چنانچہ بے شک ہم نے | تحقیق | آزمائش میں ڈال دیا ہے | تیری قوم کو | تیرے بعد | اور | انہیں گمراہ کر دیا | سامری نے |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَرَجَعَ | مُوْسٰٓى | اِلٰى قَوْمِهٖ | غَضْبَانَ | اَسِفًا | قَالَ | يٰقَوْمِ | اَ | لَمْ |
| تو لوٹا | موسیٰ | اپنی قوم کی طرف | غضبناک | غمگین | اس نے کہا | اے میری قوم! | کیا | نہیں |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَعِدْكُمْ | رَبُّكُمْ | وَعْدًا | حَسَنًا ۬ | اَ | فَطَالَ | عَلَيْكُمُ | الْعَهْدُ | اَمْ | اَرَدْتُّمْ |
| تم سے وعدہ کیا تھا | تمہارے رب نے | وعدہ | اچھا؟ | کیا | پھر لمبا ہو گیا تھا | تم پر | عہد | یا | تم نے چاہا |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | يَّحِلَّ | عَلَيْكُمْ | غَضَبٌ | مِّنْ رَّبِّكُمْ | فَاَخْلَفْتُمْ | مَّوْعِدِيْ ﴿٨٦﴾ | قَالُوْا |
| یہ کہ | اترے | تم پر | غضب | تمہارے رب کی طرف سے | لہٰذا تم نے خلاف ورزی کی | میرے وعدے کی | انہوں نے کہا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَآ | اَخْلَفْنَا | مَوْعِدَكَ | بِمَلْكِنَا | وَلٰكِنَّا | حُمِّلْنَآ | اَوْزَارًا |
| نہیں | ہم نے خلاف ورزی کی | تیرے وعدے کی | اپنے اختیار سے | لیکن | ہم اُٹھوائے گئے تھے | بوجھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ زِيْنَةِ الْقَوْمِ | فَقَذَفْنٰهَا | فَكَذٰلِكَ | اَلْقَى | السَّامِرِيُّ ﴿٨٧﴾ |
| قوم (فرعون) کے زیورات کا | چنانچہ ہم نے وہ (آگ میں) پھینک دیے | اور اسی طرح | (کچھ) پھینکا | سامری نے (بھی) |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَخْرَجَ | لَهُمْ | عِجْلًا | جَسَدًا | لَّهٗ | خُوَارٌ | فَقَالُوْا | هٰذَآ | اِلٰهُكُمْ |
| پھر اس نے نکالا | ان کے لیے | ایک بچھڑا | (یعنی) ایک جسم | اس کی | آواز تھی گائے کی سی | تو انہوں نے کہا | یہ | تمہارا معبود ہے |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِلٰهُ | مُوْسٰى | فَنَسِيَ ﴿٨٨﴾ | اَ | فَلَا | يَرَوْنَ | اَلَّا | يَرْجِعُ | اِلَيْهِمْ | قَوْلًا |
| اور | معبود ہے | موسیٰ کا | پس وہ بھول گیا | کیا | پھر نہیں | وہ دیکھتے | کہ بلاشبہ نہیں | وہ (بچھڑا) لوٹاتا | ان کی طرف | کوئی بات |

ع ١٤

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | لَا | يَمْلِكُ | لَهُمْ | ضَرًّا | وَّ | لَا | نَفْعًا ﴿٨٩﴾ | وَ | لَقَدْ | قَالَ | لَهُمْ |
| اور | نہیں | وہ اختیار رکھتا | ان کے لیے | نقصان کا | اور | نہ | نفع کا | اور | البتہ تحقیق | کہا تھا | ان سے |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هٰرُوْنُ | مِنْ قَبْلُ | يٰقَوْمِ | اِنَّمَا | فُتِنْتُمْ | بِهٖ | وَ | اِنَّ | رَبَّكُمُ |
| ہارون نے | اس سے پہلے | اے میری قوم! | یقیناً | تم آزمائے گئے ہو | بوجہ اس (بچھڑے) کے | اور | بلاشبہ | تمہارا رب |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الرَّحْمٰنُ | فَاتَّبِعُوْنِيْ | وَ | اَطِيْعُوْٓا | اَمْرِيْ ﴿٩٠﴾ | قَالُوْا | لَنْ نَّبْرَحَ |
| نہایت مہربان ہے | لہٰذا تم میری پیروی کرو | اور | اطاعت کرو | میرے حکم کی | انہوں نے کہا | ہم تو ہمیشہ رہیں گے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِ | عٰكِفِيْنَ | حَتّٰى | يَرْجِعَ | اِلَيْنَا | مُوْسٰى ﴿٩١﴾ | قَالَ | يٰهٰرُوْنُ |
| اس پر | جم کر بیٹھنے والے (پرستش کرنیوالے) | یہاں تک کہ | لوٹ آئے | ہماری طرف | موسیٰ | اس (موسیٰ) نے کہا | اے ہارون! |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | مَنَعَكَ | اِذْ | رَاَيْتَهُمْ | ضَلُّوْٓا ﴿٩٢﴾ | اَلَّا | تَتَّبِعَنِ |
| کس چیز نے | تجھے منع کیا تھا | جب | تو نے انہیں دیکھا | کہ وہ گمراہ ہوگئے | اس (بات) سے کہ نہ | تو میری پیروی کرے؟ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَفَعَصَيْتَ | اَمْرِيْ ﴿٩٣﴾ | قَالَ | يَبْنَؤُمَّ | لَا | تَاْخُذْ | بِلِحْيَتِيْ | وَ | لَا |
| کیا پس تو نے نافرمانی کی | میرے حکم کی | اس (ہارون) نے کہا | اے میری ماں جائے! | نہ | پکڑ تو | میری داڑھی | اور | نہ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بِرَاْسِيْ | اِنِّيْ | خَشِيْتُ | اَنْ | تَقُوْلَ | فَرَّقْتَ | بَيْنَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | وَ | لَمْ |
| میرا سر | بے شک میں | ڈر گیا تھا | اس (بات) سے کہ | تو کہے گا | تو نے تفرقہ ڈال دیا | بنی اسرائیل کے درمیان | اور | نہ |

| تَرْقُبْ | قَوْلِيْ ﴿۹۴﴾ | قَالَ | فَمَا | خَطْبُكَ | يٰسَامِرِيُّ ﴿۹۵﴾ | قَالَ | بَصُرْتُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انتظار کیا تو نے | میری بات کا | اس (موسیٰ) نے کہا | چنانچہ کیا | معاملہ ہے تیرا | اے سامری؟ | اس نے کہا | میں نے دیکھا |

| بِمَا | لَمْ | يَبْصُرُوْا | بِهٖ | فَقَبَضْتُ | قَبْضَةً | مِّنْ اَثَرِ الرَّسُوْلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس چیز کو کہ | نہ | دیکھا تھا ان لوگوں نے | اسے | پھر میں نے بھر لی | ایک مٹھی | رسول (جبریل) کے نقش قدم سے |

| فَنَبَذْتُهَا | وَ | كَذٰلِكَ | سَوَّلَتْ | لِيْ | نَفْسِيْ ﴿۹۶﴾ | قَالَ | فَاذْهَبْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر میں نے اس کو پھینکا | اور | اسی طرح | مزین کیا تھا | میرے لیے | میرے نفس نے | اس (موسیٰ) نے کہا | چنانچہ تو جا |

| فَاِنَّ | لَكَ | فِي الْحَيٰوةِ | اَنْ | تَقُوْلَ | لَا مِسَاسَ | وَ | اِنَّ | لَكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس بے شک | تیرے لیے ہے | زندگی بھر | کہ | تو کہتا رہے | نہ ہاتھ لگانا (مجھے) | اور | بلاشبہ | تیرے لیے |

| مَوْعِدًا | لَّنْ | تُخْلَفَهٗ | وَ | انْظُرْ | اِلٰٓى اِلٰهِكَ | الَّذِيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وعدے کا وقت ہے | کہ ہرگز نہیں | خلاف کیا جائے گا تیرے حق میں اسے | اور | تو دیکھ | اپنے معبود کی طرف | وہ جو |

| ظَلْتَ | عَلَيْهِ | عَاكِفًا ؕ | لَنُحَرِّقَنَّهٗ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|
| تو ہو گیا تھا | اس پر | جم کر بیٹھنے والا (اس کی پرستش کرنے والا) | البتہ ہم اسے ضرور جلائیں گے | پھر |

| لَنَنْسِفَنَّهٗ | فِي الْيَمِّ | نَسْفًا ﴿۹۷﴾ | اِنَّمَآ | اِلٰهُكُمُ | اللّٰهُ الَّذِيْ | لَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم ضرور اس (کی راکھ) کو اڑائیں گے | سمندر میں | (مکمل طور پر) اڑانا | یقیناً | تمہارا معبود تو | وہ اللہ ہے کہ | نہیں |

| اِلٰهَ | اِلَّا | هُوَ ؕ | وَسِعَ | كُلَّ | شَيْءٍ | عِلْمًا ﴿۹۸﴾ | كَذٰلِكَ | نَقُصُّ | عَلَيْكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کوئی اور معبود | سوائے | اس کے | اس نے گھیر رکھا ہے | ہر | چیز کو | اپنے علم سے | اسی طرح | ہم بیان کرتے ہیں | آپ پر |

| مِنْ | اَنْۢبَآءِ | مَا | قَدْ سَبَقَ | وَ | قَدْ | اٰتَيْنٰكَ | مِنْ لَّدُنَّا | ذِكْرًا ﴿۹۹﴾ | مَنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کچھ | خبریں | وہ جو | پہلے گزر چکی ہیں | اور | تحقیق | ہم نے آپ کو دیا | اپنے پاس سے | ذکر (قرآن) | جس نے |

| اَعْرَضَ | عَنْهُ | فَاِنَّهٗ | يَحْمِلُ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ | وِزْرًا ﴿۱۰۰﴾ | خٰلِدِيْنَ | فِيْهِ ؕ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعراض کیا | اس سے | تو بلاشبہ | وہ اٹھائے گا | قیامت کے دن | ایک بوجھ | وہ ہمیشہ رہیں گے | اس (تکلیف) میں |

| وَ | سَآءَ | لَهُمْ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ | حِمْلًا ﴿۱۰۱﴾ | يَّوْمَ | يُنْفَخُ | فِي الصُّوْرِ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | برا ہوگا | ان کے لیے | قیامت کے دن | بوجھ اٹھانا | (یعنی) جس دن | پھونک ماری جائے گی | صور میں | اور |

| نَحْشُرُ | الْمُجْرِمِيْنَ | يَوْمَئِذٍ | زُرْقًا ﴿۱۰۲﴾ | يَّتَخَافَتُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| ہم اکٹھا کریں گے | مجرموں کو | اس دن | اس حال میں کہ وہ نیلی آنکھوں والے ہوں گے | وہ چپکے چپکے کہتے ہوں گے |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بَیْنَھُمْ | اِنْ | لَّبِثْتُمْ | اِلَّا | عَشْرًا ﴿۱۰۳﴾ | نَحْنُ | اَعْلَمُ | بِمَا | یَقُوْلُوْنَ |
| آپس میں | (یہ کہ) نہیں | تم (دنیا میں) ٹھہرے | مگر | صرف دس دن | ہم | خوب جانتے ہیں | اس کو جو کچھ | وہ کہیں گے |

۵ ع ۱۴

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذْ | یَقُوْلُ | اَمْثَلُھُمْ | طَرِیْقَۃً | اِنْ | لَّبِثْتُمْ | اِلَّا | یَوْمًا ﴿۱۰۴﴾ ع | وَ |
| جس وقت | کہے گا | ان کا بہترین | باعتبارِ رائے کے | کہ نہیں | ٹھہرے تم | مگر | ایک ہی دن | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| یَسْـَٔلُوْنَكَ | عَنِ الْجِبَالِ | فَقُلْ | یَنْسِفُھَا | رَبِّیْ | نَسْفًا ﴿۱۰۵﴾ |
| وہ آپ سے سوال کرتے ہیں | پہاڑوں کی بابت | تو آپ کہہ دیجیے | ان کو اڑا دے گا | میرا رب | اڑا دینا |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَیَذَرُھَا | قَاعًا صَفْصَفًا ﴿۱۰۶﴾ | لَّا | تَرٰی | فِیْھَا | عِوَجًا | وَّ | لَآ | اَمْتًا ﴿۱۰۷﴾ ط |
| پھر وہ اس (زمین) کو کر چھوڑے گا | چٹیل میدان | نہ | آپ دیکھیں گے | اس میں | کوئی کجی | اور | نہ | کوئی ٹیلہ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یَوْمَئِذٍ | یَّتَّبِعُوْنَ | الدَّاعِیَ | لَا | عِوَجَ | لَهٗ | وَ | خَشَعَتِ | الْاَصْوَاتُ |
| اس دن | وہ (لوگ) پیچھے چلیں گے | بلانے والے کے | نہیں | کوئی کجی ہوگی | اس کے لیے | اور | پست ہو جائیں گی | سب آوازیں |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِلرَّحْمٰنِ | فَلَا | تَسْمَعُ | اِلَّا | ھَمْسًا ﴿۱۰۸﴾ | یَوْمَئِذٍ | لَّا | تَنْفَعُ | الشَّفَاعَةُ |
| (اللہ) رحمٰن کے سامنے | چنانچہ نہ | آپ سنیں گے | سوائے | آہٹ کے | اس دن | نہیں | نفع دے گی | کوئی سفارش |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | مَنْ | اَذِنَ | لَهُ | الرَّحْمٰنُ | وَ | رَضِیَ | لَهٗ | قَوْلًا ﴿۱۰۹﴾ | یَعْلَمُ | مَا |
| مگر | اس شخص کی کہ | اجازت دے گا | اسے | رحمٰن | اور | پسند کرلے گا | اس کے لیے | بات کرنا | وہ جانتا ہے | جو کچھ |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ | وَ | مَا | خَلْفَھُمْ | وَ | لَا | یُحِیْطُوْنَ | بِهٖ | عِلْمًا ﴿۱۱۰﴾ | وَ | عَنَتِ |
| ان کے سامنے ہے | اور | جو کچھ | ان کے پیچھے ہے | اور | نہیں | احاطہ کر سکتے لوگ | اس کا | اپنے علم سے | اور | جھک جائیں گے |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الْوُجُوْهُ | لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ ط | وَ | قَدْ | خَابَ | مَنْ | حَمَلَ | ظُلْمًا ﴿۱۱۱﴾ | وَ | مَنْ |
| (سب) چہرے | ہمیشہ زندہ اور قائم رہنے والے (اللہ) کیلئے | اور | تحقیق | ناکام ہوا | وہ شخص جس نے | بوجھ اُٹھایا | ظلم (شرک) کا | اور | جو شخص |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یَّعْمَلْ | مِنَ الصّٰلِحٰتِ | وَ | ھُوَ | مُؤْمِنٌ | فَلَا | یَخٰفُ | ظُلْمًا | وَّ | لَا | ھَضْمًا ﴿۱۱۲﴾ |
| عمل کرے گا | نیک | جب کہ | وہ | مومن ہو | تو نہیں | وہ ڈرے گا | ناانصافی سے | اور | نہ | حق تلفی سے |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | كَذٰلِكَ | اَنْزَلْنٰهُ | قُرْاٰنًا | عَرَبِیًّا | وَّ | صَرَّفْنَا | فِیْهِ | مِنَ الْوَعِیْدِ |
| اور | اسی طرح | ہم نے اس (قرآن) کو نازل کیا | قرآن | عربی | اور | ہم نے پھیر پھیر کر بیان کیں | اس میں | وعیدیں |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَعَلَّھُمْ | یَتَّقُوْنَ | اَوْ | یُحْدِثُ | لَھُمْ | ذِكْرًا ﴿۱۱۳﴾ | فَتَعٰلَی | اللّٰهُ | الْمَلِكُ | الْحَقُّ |
| تاکہ وہ | تقویٰ اختیار کریں | یا | پیدا کر دے (قرآن) | ان کیلئے | نصیحت | چنانچہ بلند تر ہے | اللہ | بادشاہ | برحق |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | تَعْجَلْ | بِالْقُرْاٰنِ | مِنْ قَبْلِ | اَنْ | يُّقْضٰٓى | اِلَيْكَ | وَحْيُهٗ | وَ | قُلْ |
| اور | نہ | آپ جلدی کریں | قرآن (پڑھنے) میں | اس سے پہلے | کہ | پوری کی جائے | آپ کی طرف | اس کی وحی | اور | کہیں |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رَّبِّ | زِدْنِيْ | عِلْمًا ﴿١١٤﴾ | وَ | لَقَدْ | عَهِدْنَآ | اِلٰٓى اٰدَمَ | مِنْ قَبْلُ | فَنَسِيَ |
| اے میرے رب! | مجھے زیادہ کر | علم میں | اور | البتہ تحقیق | ہم نے عہد لیا | آدم سے | اس سے پہلے | پھر وہ بھول گیا |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَمْ | نَجِدْ | لَهٗ | عَزْمًا ﴿١١٥﴾ | وَ | اِذْ | قُلْنَا | لِلْمَلٰٓئِكَةِ | اسْجُدُوْا |
| اور | نہ | ہم نے پائی | اس میں | ارادے کی پختگی | اور | (یادکرو) جب | ہم نے کہا | فرشتوں سے | تم سجدہ کرو |

ع ١٥

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لِاٰدَمَ | فَسَجَدُوْٓا | اِلَّآ | اِبْلِيْسَ | اَبٰى ﴿١١٦﴾ | فَقُلْنَا | يٰٓاٰدَمُ | اِنَّ | هٰذَا | عَدُوٌّ |
| آدم کو | تو انہوں نے سجدہ کیا | سوائے | ابلیس کے | اس نے انکار کیا | چنانچہ ہم نے کہا | اے آدم! | بلاشبہ | یہ (ابلیس) | دشمن ہے |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَّكَ | وَ | لِزَوْجِكَ | فَلَا | يُخْرِجَنَّكُمَا | مِنَ الْجَنَّةِ | فَتَشْقٰى ﴿١١٧﴾ | اِنَّ | لَكَ |
| تیرا | اور | تیری بیوی کا | سو نہ | وہ تم دونوں کو نکلوا دے | جنت سے | کہ تو مشقت میں پڑ جائے | بلاشبہ | تیرے لیے ہے |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَلَّا | تَجُوْعَ | فِيْهَا | وَ | لَا | تَعْرٰى ﴿١١٨﴾ | وَ | اَنَّكَ | لَا | تَظْمَؤُا | فِيْهَا |
| یہ (فائدہ) کہ نہ | تو بھوکا ہوگا | اس میں | اور | نہ | تو ننگا ہوگا | اور | بے شک تو | نہ | پیاسا ہوگا | اس میں |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | تَضْحٰى ﴿١١٩﴾ | فَوَسْوَسَ | اِلَيْهِ | الشَّيْطٰنُ | قَالَ | يٰٓاٰدَمُ | هَلْ |
| اور | نہ | تجھے دھوپ لگے گی | پھر وسوسہ ڈالا | اس کی طرف | شیطان نے | اس نے کہا | اے آدم! | کیا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَدُلُّكَ | عَلٰى شَجَرَةِ الْخُلْدِ | وَ | مُلْكٍ | لَّا يَبْلٰى ﴿١٢٠﴾ | فَاَكَلَا | مِنْهَا |
| میں تجھے دلالت کروں | ہمیشگی کے درخت پر | اور | ایسی بادشاہی پر | جو پرانی نہ ہو؟ | چنانچہ ان دونوں نے کھایا | اس میں سے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَبَدَتْ | لَهُمَا | سَوْاٰتُهُمَا | وَ | طَفِقَا | يَخْصِفٰنِ | عَلَيْهِمَا | مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ |
| تو ظاہر ہوگئیں | ان پر | ان دونوں کی شرمگاہیں | اور | وہ دونوں شروع ہوئے | چپکانے لگے | اپنے اوپر | جنت کے پتے |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عَصٰٓى | اٰدَمُ | رَبَّهٗ | فَغَوٰى ﴿١٢١﴾ | ثُمَّ | اجْتَبٰهُ | رَبُّهٗ | فَتَابَ | عَلَيْهِ |
| اور | نافرمانی کی | آدم نے | اپنے رب کی | تو وہ بھٹک گیا | پھر | اسے برگزیدہ کیا | اس کے رب نے | اور توجہ کی | اس پر |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هَدٰى ﴿١٢٢﴾ | قَالَ | اهْبِطَا | مِنْهَا | جَمِيْعًا | بَعْضُكُمْ | لِبَعْضٍ | عَدُوٌّ |
| اور | اسے ہدایت دی | اس (اللہ) نے کہا | تم دونوں اُتر جاؤ | اس سے | اکٹھے | تمہارا ایک | دوسرے کے لیے | دشمن ہے |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاِمَّا | يَاْتِيَنَّكُمْ | مِّنِّيْ | هُدًى | فَمَنِ | اتَّبَعَ | هُدَايَ | فَلَا | يَضِلُّ |
| چنانچہ اگر | آئے تمہارے پاس | میری طرف سے | ہدایت | تو جس شخص نے | پیروی کی | میری ہدایت کی | سو نہ | وہ گمراہ ہوگا |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | يَشْقٰى ۝۱۲۳ | وَ | مَنْ | اَعْرَضَ | عَنْ ذِكْرِىْ | فَاِنَّ | لَهٗ | مَعِيْشَةً |
| اور | نہ | وہ مشقت میں پڑے گا | اور | جس نے | اعراض کیا | میری یاد سے | تو بلاشبہ | اس کے لیے | گزران ہوگی |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ضَنْكًا | وَّ | نَحْشُرُهٗ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ | اَعْمٰى ۝۱۲۴ | قَالَ | رَبِّ | لِمَ | حَشَرْتَنِيْٓ |
| تنگ | اور | ہم اسے اُٹھائیں گے | قیامت کے دن | اندھا (کرکے) | وہ کہے گا | اے میرے رب! | کیوں | تو نے مجھے اُٹھایا |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَعْمٰى | وَ | قَدْ | كُنْتُ | بَصِيْرًا ۝۱۲۵ | قَالَ | كَذٰلِكَ | اَتَتْكَ | اٰيٰتُنَا |
| اندھا | حالانکہ | تحقیق | میں تھا | (دنیا میں) دیکھنے والا؟ | وہ (اللہ) کہے گا | اسی طرح | تیرے پاس آئی تھیں | ہماری نشانیاں |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَنَسِيْتَهَا | وَ | كَذٰلِكَ | الْيَوْمَ | تُنْسٰى ۝۱۲۶ | وَ | كَذٰلِكَ | نَجْزِيْ | مَنْ |
| تو تو انہیں بھول گیا تھا | اور | اسی طرح | آج کے دن | تو بھی بھلا دیا جائے گا | اور | اسی طرح | ہم سزا دیں گے | اس شخص کو جو |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَسْرَفَ | وَ | لَمْ | يُؤْمِنْۢ | بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ ؕ | وَ | لَعَذَابُ | الْاٰخِرَةِ | اَشَدُّ | وَ |
| حد سے بڑھ گیا | اور | نہ | وہ ایمان لایا | اپنے رب کی آیتوں پر | اور | البتہ عذاب | آخرت کا | زیادہ سخت ہے | اور |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَبْقٰى ۝۱۲۷ | اَ | فَلَمْ | يَهْدِ | لَهُمْ | كَمْ | اَهْلَكْنَا | قَبْلَهُمْ |
| زیادہ باقی رہنے والا ہے | کیا | پھر نہیں | رہنمائی کی | ان کی (اس چیز نے کہ) | کتنی | ہم نے ہلاک کیں | ان سے پہلے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنَ الْقُرُوْنِ | يَمْشُوْنَ | فِيْ مَسٰكِنِهِمْ ؕ | اِنَّ | فِيْ ذٰلِكَ | لَاٰيٰتٍ | لِّاُولِي النُّهٰى ۝۱۲۸ ع |
| قومیں | کہ یہ لوگ چلتے ہیں | اُن کے مکانوں میں | بے شک | اس میں | البتہ نشانیاں ہیں | اہلِ عقل کے لیے |

ع ۱۲

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَوْلَا | كَلِمَةٌ | سَبَقَتْ | مِنْ رَّبِّكَ | لَكَانَ | لِزَامًا | وَّ |
| اور | اگر نہ ہوتی | ایک بات | جو پہلے (طے) ہوچکی ہے | آپ کے رب کی طرف سے | تو ہوجاتا (عذاب) | چمٹنے والا | اور |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَجَلٌ | مُّسَمًّى ۝۱۲۹ ؕ | فَاصْبِرْ | عَلٰى | مَا | يَقُوْلُوْنَ | وَ | سَبِّحْ | بِحَمْدِ رَبِّكَ |
| (اگر نہ ہوتی) میعاد | مقرر | چنانچہ صبر کیجیے | ان (باتوں) پر | جو | وہ (کافر) کہتے ہیں | اور | تسبیح کیجیے | اپنے رب کی حمد کیساتھ |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَبْلَ | طُلُوْعِ | الشَّمْسِ | وَ | قَبْلَ | غُرُوْبِهَا | وَ | مِنْ اٰنَآئِ الَّيْلِ | فَسَبِّحْ | وَ |
| پہلے | طلوعِ | آفتاب سے | اور | پہلے | اس کے غروب ہونے سے | اور | رات کے کچھ اوقات میں | پس تسبیح کیجیے | اور |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَطْرَافَ النَّهَارِ | لَعَلَّكَ | تَرْضٰى ۝۱۳۰ | وَ | لَا | تَمُدَّنَّ | عَيْنَيْكَ | اِلٰى مَا |
| دن کے (دونوں) حصوں میں | تاکہ آپ | راضی ہوجائیں | اور | نہ | دراز کریں آپ | اپنی آنکھیں | ان (چیزوں) کی طرف کہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَتَّعْنَا | بِهٖٓ | اَزْوَاجًا | مِّنْهُمْ | زَهْرَةَ | الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا | لِنَفْتِنَهُمْ |
| ہم نے فائدہ دیا | ان کے ساتھ | کئی قسم کے لوگوں کو | ان میں سے | رونق کا | زندگانی دُنیا کی | تاکہ ہم انہیں آزمائیں |

| فِیۡهِ ؕ | وَ | رِزۡقُ | رَبِّكَ | خَیۡرٌ | وَّ | اَبۡقٰی ﴿۱۳۱﴾ | وَ | اۡمُرۡ | اَهۡلَكَ | بِالصَّلٰوةِ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اسی میں | اور | رزق | آپ کے رب کا | بہت بہتر ہے | اور | دیرپا ہے | اور | حکم دیجیے | اپنے گھر والوں کو | نماز (پڑھنے) کا | اور |

| اصۡطَبِرۡ | عَلَیۡهَا ؕ | لَا | نَسۡـَٔلُكَ | رِزۡقًا ؕ | نَحۡنُ | نَرۡزُقُكَ ؕ | وَ | الۡعَاقِبَةُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| (خود بھی) ثابت رہیے | اس پر | نہیں | ہم آپ سے سوال کرتے | رزق کا | ہم ہی | آپ کو رزق دیتے ہیں | اور | (بہترین) انجام |

| لِلتَّقۡوٰی ﴿۱۳۲﴾ | وَ | قَالُوۡا | لَوۡلَا | یَاۡتِیۡنَا | بِاٰیَةٍ | مِّنۡ رَّبِّهٖ ؕ | اَوَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تقویٰ (والوں) ہی کا ہے | اور | انہوں نے کہا | کیوں نہیں | لاتا وہ ہمارے پاس | کوئی نشانی | اپنے رب کی طرف سے؟ | کیا |

| لَمۡ | تَاۡتِهِمۡ | بَیِّنَةُ | مَا | فِی الصُّحُفِ الۡاُوۡلٰی ﴿۱۳۳﴾ | وَ | لَوۡ | اَنَّاۤ | اَهۡلَكۡنٰهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | آئی ان کے پاس | دلیل | اس (چیز) کی جو کچھ | پہلے صحیفوں میں ہے؟ | اور | اگر | بے شک ہم | ہلاک کر دیتے ان کو |

| بِعَذَابٍ | مِّنۡ قَبۡلِهٖ | لَقَالُوۡا | رَبَّنَا | لَوۡلَاۤ | اَرۡسَلۡتَ | اِلَیۡنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| کسی عذاب کے ساتھ | اس (رسول) سے پہلے ہی | تو کہتے وہ (لوگ) | اے ہمارے رب! | کیوں نہیں | بھیجا تو نے | ہماری طرف |

| رَسُوۡلًا | فَنَتَّبِعَ | اٰیٰتِكَ | مِنۡ قَبۡلِ | اَنۡ | نَّذِلَّ | وَ | نَخۡزٰی ﴿۱۳۴﴾ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کوئی رسول | چنانچہ ہم پیروی کرتے | تیری آیتوں کی | اس سے پہلے | کہ | ہم ذلیل ہوتے | اور | رسوا ہوتے |

| قُلۡ | كُلٌّ | مُّتَرَبِّصٌ | فَتَرَبَّصُوۡا | فَسَتَعۡلَمُوۡنَ | مَنۡ | اَصۡحٰبُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| آپ کہہ دیجیے | ہر ایک | انتظار کرنے والا ہے | سو تم بھی انتظار کرو | عنقریب تم جان لو گے | کون ہیں | حامل |

| الصِّرَاطِ | السَّوِیِّ | وَ | مَنِ | اهۡتَدٰی ﴿۱۳۵﴾ ع |
|---|---|---|---|---|
| راہِ | راست کے | اور | کس نے | ہدایت کو اپنایا؟ |

ع ۱۷



سُوْرَةُ الْاَنْبِيَآءِ (٢١) مَكِّيَّةٌ (٧٣)

رُكُوْعَاتُهَا ٧ اٰيَاتُهَا ١١٢

# بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

| اِقْتَرَبَ | لِلنَّاسِ | حِسَابُهُمْ | وَ | هُمْ | فِيْ غَفْلَةٍ | مُّعْرِضُوْنَ ① | مَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قریب آ گیا ہے | لوگوں کے لیے | ان کا (وقتِ) حساب | جبکہ | وہ | غفلت میں (پڑے) | اعراض کرنے والے ہیں | نہیں |

| يَاْتِيْهِمْ | مِّنْ ذِكْرٍ | مِّنْ رَّبِّهِمْ | مُّحْدَثٍ | اِلَّا | اسْتَمَعُوْهُ | وَ | هُمْ | يَلْعَبُوْنَ ② |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتا ان کے پاس | کوئی ذکر | ان کے رب کی طرف سے | نیا | مگر | وہ اس کو سنتے ہیں | اس حال میں کہ | وہ | کھیل رہے ہوتے ہیں |

| لَاهِيَةً | قُلُوْبُهُمْ ؕ | وَ | اَسَرُّوا | النَّجْوَى | الَّذِيْنَ | ظَلَمُوْا | هَلْ | هٰذَآ | اِلَّا | بَشَرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| غافل ہیں | ان کے دل | اور | چپکے چپکے | مشورہ کیا | ان لوگوں نے جنہوں نے | ظلم کیا | نہیں ہے | یہ (رسول) | مگر | بشر ہی |

| مِّثْلُكُمْ | اَ | فَتَاْتُوْنَ | السِّحْرَ | وَ | اَنْتُمْ | تُبْصِرُوْنَ ③ | قٰلَ | رَبِّيْ | يَعْلَمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم جیسا | کیا | پھر تم آتے (مانتے) ہو | جادو کو | جبکہ | تم | دیکھ بھی رہے ہو؟ | اس (رسول) نے کہا | میرا رب | جانتا ہے |

| الْقَوْلَ | فِي السَّمَآءِ | وَ | الْاَرْضِ | وَ | هُوَ | السَّمِيْعُ | الْعَلِيْمُ ④ | بَلْ | قَالُوْٓا | اَضْغَاثُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہر بات کو | آسمان میں | اور | زمین میں | اور | وہ | خوب سننے والا ہے | خوب جاننے والا ہے | بلکہ | انہوں نے کہا | (یہ) پراگندہ |

| اَحْلَامٍ | بَلِ | افْتَرٰىهُ | بَلْ | هُوَ | شَاعِرٌ | فَلْيَاْتِنَا | بِاٰيَةٍ | كَمَآ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خیالات ہیں | بلکہ | اس نے خود ہی گھڑا ہے اسے | بلکہ | وہ | شاعر ہے | لہٰذا چاہیے کہ وہ ہمارے پاس لائے | کوئی نشانی | جیسا کہ |

| اُرْسِلَ | الْاَوَّلُوْنَ ⑤ | مَآ | اٰمَنَتْ | قَبْلَهُمْ | مِّنْ قَرْيَةٍ | اَهْلَكْنٰهَا | اَ | فَهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بھیجے گئے تھے | پہلے (پیغمبر) | نہیں | ایمان لائی | ان سے پہلے | کوئی بستی | کہ ہم نے ہلاک کیا اُسے | کیا | پھر وہ |

| يُؤْمِنُوْنَ ⑥ | وَ | مَآ | اَرْسَلْنَا | قَبْلَكَ | اِلَّا | رِجَالًا | نُّوْحِيْٓ | اِلَيْهِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| (اب) ایمان لے آئیں گے؟ | اور | نہیں | ہم نے (رسول) بھیجے | آپ سے پہلے | مگر | مرد ہی | ہم وحی کرتے تھے | ان کی طرف |

| فَسْـَٔلُوْٓا | اَهْلَ الذِّكْرِ | اِنْ | كُنْتُمْ | لَا | تَعْلَمُوْنَ ⑦ | وَ | مَا | جَعَلْنٰهُمْ | جَسَدًا | لَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چنانچہ تم پوچھ لو | اہلِ ذکر سے | اگر | ہو تم | نہیں | جانتے | اور | نہیں | بنائے تھے ہم نے ان (رسولوں) کے | ایسے جسد | (کہ) نہ |

| يَاْكُلُوْنَ | الطَّعَامَ | وَ | مَا | كَانُوْا | خٰلِدِيْنَ ⑧ | ثُمَّ | صَدَقْنٰهُمُ | الْوَعْدَ | فَاَنْجَيْنٰهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کھاتے ہوں وہ | کھانا | اور | نہ | تھے وہ | ہمیشہ رہنے والے | پھر | ہم نے سچا کیا ان سے | وعدہ | چنانچہ ہم نے انہیں نجات دی |

| وَ | مَنْ | نَّشَآءُ | وَ | اَهْلَكْنَا | الْمُسْرِفِيْنَ ⑨ | لَقَدْ | اَنْزَلْنَآ | اِلَيْكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جنہیں | ہم چاہتے تھے | اور | ہم نے ہلاک کر دیا | حد سے گزرنے والوں کو | البتہ تحقیق | ہم نے نازل کی | تمہاری طرف |

ع ۱

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كِتٰبًا | فِيۡهِ | ذِكۡرُكُمۡ ؕ | اَ | فَلَا | تَعۡقِلُوۡنَ ١٠ | وَ | كَمۡ | قَصَمۡنَا | مِنۡ قَرۡيَةٍ | كَانَتۡ |
| ایک کتاب | اس میں | تمہارا ذکر ہے | کیا | پھر نہیں | تم سمجھتے ؟ | اور | کتنی ہی | ہم نے تہس نہس کر دیں | بستیاں | تھیں وہ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ظَالِمَةً | وَّ | اَنۡشَاۡنَا | بَعۡدَهَا | قَوۡمًا اٰخَرِيۡنَ ١١ | فَلَمَّاۤ | اَحَسُّوۡا | بَاۡسَنَاۤ | اِذَا |
| ظالم | اور | ہم نے پیدا کیں | ان کے بعد | دوسری قومیں | چنانچہ جب | انہوں نے محسوس کیا | ہمارا عذاب | تب |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هُمۡ | مِّنۡهَا | يَرۡكُضُوۡنَ ؕ ١٢ | لَا | تَرۡكُضُوۡا | وَ | ارۡجِعُوۡۤا | اِلٰى مَاۤ |
| وہ (لوگ) | ان (بستیوں) سے | بھاگتے تھے | (انہیں کہا گیا) مت | تم بھاگو | اور | تم لوٹ آؤ | ان (نعمتوں) کی طرف کہ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اُتۡرِفۡتُمۡ | فِيۡهِ | وَ | مَسٰكِنِكُمۡ | لَعَلَّكُمۡ | تُسۡـَٔلُوۡنَ ١٣ | قَالُوۡا | يٰوَيۡلَنَاۤ |
| تم آسودگی دیے گئے تھے | ان میں | اور | اپنے مکانوں (کی طرف) | تاکہ تم | پوچھے جاؤ | انہوں نے کہا | ہائے ہماری کم بختی! |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّا كُنَّا | ظٰلِمِيۡنَ ١٤ | فَمَا زَالَتۡ | تِّلۡكَ | دَعۡوٰىهُمۡ | حَتّٰى | جَعَلۡنٰهُمۡ | حَصِيۡدًا |
| بلاشبہ ہم ہی تھے | ظالم | پھر ہمیشہ رہی | یہی | ان کی پکار | یہاں تک کہ | ہم نے انہیں کر دیا | کٹی کھیتی (کی طرح) |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خٰمِدِيۡنَ ١٥ | وَ | مَا | خَلَقۡنَا | السَّمَآءَ | وَ | الۡاَرۡضَ | وَ | مَا | بَيۡنَهُمَا |
| بجھے ہوئے (مردہ) | اور | نہیں | ہم نے پیدا کیا | آسمان کو | اور | زمین کو | اور | جو کچھ | ان دونوں کے درمیان ہے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لٰعِبِيۡنَ ١٦ | لَوۡ | اَرَدۡنَاۤ | اَنۡ | نَّتَّخِذَ | لَهۡوًا | لَّاتَّخَذۡنٰهُ | مِنۡ لَّدُنَّاۤ |
| کھیلتے ہوئے (بے فائدہ) | اگر | ہم چاہتے | یہ کہ | ہم بنائیں | کوئی کھیل تماشہ | تو البتہ ہم اس کو بنا لیتے | اپنے پاس سے |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنۡ | كُنَّا | فٰعِلِيۡنَ ١٧ | بَلۡ | نَقۡذِفُ | بِالۡحَقِّ | عَلَى الۡبَاطِلِ | فَيَدۡمَغُهٗ | فَاِذَا |
| اگر | ہم ہوتے | (یہ کام) کرنے والے | بلکہ | ہم پھینک مارتے ہیں | حق کو | باطل (کے سر) پر | تو وہ اس کا سر پھوڑ دیتا ہے | پھر یکایک |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | زَاهِقٌ ؕ | وَ | لَكُمُ | الۡوَيۡلُ | مِمَّا | تَصِفُوۡنَ ١٨ | وَ | لَهٗ |
| وہ (باطل) | جانے والا ہوجاتا ہے | اور | تمہارے لیے | ہلاکت ہے | بوجہ ان (باتوں) کے جو | تم (اللہ کی بابت) بیان کرتے ہو | اور | اسی کا ہے |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنۡ | فِى السَّمٰوٰتِ | وَ | الۡاَرۡضِ ؕ | وَ | مَنۡ | عِنۡدَهٗ | لَا | يَسۡتَكۡبِرُوۡنَ | عَنۡ عِبَادَتِهٖ |
| جو کوئی بھی ہے | آسمانوں میں | اور | زمین (میں) | اور | وہ جو | اس کے پاس ہیں | نہ | وہ تکبر کرتے ہیں | اس کی عبادت سے |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | يَسۡتَحۡسِرُوۡنَ ١٩ | يُسَبِّحُوۡنَ | الَّيۡلَ | وَ | النَّهَارَ | لَا | يَفۡتُرُوۡنَ ٢٠ | اَمِ |
| اور | نہ | وہ تھکتے ہیں | وہ تسبیح کرتے ہیں (اسی کی) | رات | اور | دن | نہیں | وہ سستی کرتے (اس میں) | کیا |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتَّخَذُوۡۤا | اٰلِهَةً | مِّنَ الۡاَرۡضِ | هُمۡ | يُنۡشِرُوۡنَ ٢١ | لَوۡ | كَانَ | فِيۡهِمَاۤ |
| انہوں نے بنا لیے ہیں | معبود | زمین میں سے؟ | (کہ) وہ | زندہ کر دیں گے (مردوں کو)؟ | اگر | ہوتے | ان دونوں (آسمان و زمین) میں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اٰلِهَةٌ | اِلَّا اللّٰهُ | لَفَسَدَتَا | فَسُبْحٰنَ | اللّٰهِ | رَبِّ الْعَرْشِ | عَمَّا |
| کئی معبود | اللہ کے سوا | تو ضرور وہ دونوں ہی بگڑ جاتے | چنانچہ پاک ہے | اللہ | (جو) عرش کا رب (ہے) | ان (باتوں) سے جو |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَصِفُوْنَ ﴿٢٢﴾ | لَا | يُسْـَٔلُ | عَمَّا | يَفْعَلُ | وَ | هُمْ | يُسْـَٔلُوْنَ ﴿٢٣﴾ | اَمِ |
| وہ (مشرک) بیان کرتے ہیں | نہیں | اس سے پوچھا جا سکتا | اس چیز کی بابت جو | وہ کرتا ہے | جبکہ | وہ (لوگ) | پوچھے جائیں گے | کیا |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اتَّخَذُوْا | مِنْ دُوْنِهٖٓ | اٰلِهَةً ؕ | قُلْ | هَاتُوْا | بُرْهَانَكُمْ | هٰذَا | ذِكْرُ | مَنْ |
| انہوں نے بنا لیے ہیں | اس کے سوا | (اور) معبود؟ | کہہ دیجیے | لاؤ تم | اپنی دلیل | یہ | (توحید ہی) ذکر ہے | ان لوگوں کا جو |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَّعِیَ | وَ | ذِكْرُ | مَنْ | قَبْلِیْ ؕ | بَلْ | اَكْثَرُهُمْ | لَا | يَعْلَمُوْنَ | الْحَقَّ | فَهُمْ |
| میرے ساتھ ہیں | اور | ذکر ہے | ان لوگوں کا جو | مجھ سے پہلے تھے | بلکہ | ان کے اکثر | نہیں | جانتے | حق کو | لہٰذا وہ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مُّعْرِضُوْنَ ﴿٢٤﴾ | وَ | مَآ | اَرْسَلْنَا | مِنْ قَبْلِكَ | مِنْ رَّسُوْلٍ | اِلَّا | نُوْحِیْٓ | اِلَيْهِ |
| اعراض کرنے والے ہیں | اور | نہیں | ہم نے بھیجا | آپ سے پہلے | کوئی رسول | مگر | ہم وحی کرتے تھے | اس کی طرف |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّهٗ | لَآ | اِلٰهَ | اِلَّآ | اَنَا | فَاعْبُدُوْنِ ﴿٢٥﴾ | وَ | قَالُوا | اتَّخَذَ | الرَّحْمٰنُ | وَلَدًا |
| (یہ بات) کہ بلاشبہ | نہیں | کوئی معبود | مگر | میں ہی | سو تم میری ہی عبادت کرو | اور | انہوں نے کہا | بنائی ہے | رحمٰن نے | اولاد |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سُبْحٰنَهٗ ؕ | بَلْ | عِبَادٌ | مُّكْرَمُوْنَ ﴿٢٦﴾ | لَا | يَسْبِقُوْنَهٗ | بِالْقَوْلِ | وَ | هُمْ |
| وہ پاک ہے | بلکہ | (وہ فرشتے تو اس کے) بندے ہیں | معزز | نہیں | وہ اس (اللہ) سے سبقت کرتے | بات (کرنے) میں | اور | وہ |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بِاَمْرِهٖ | يَعْمَلُوْنَ ﴿٢٧﴾ | يَعْلَمُ | مَا | بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ | وَ | مَا | خَلْفَهُمْ | وَ | لَا |
| اسی کے حکم پر | عمل کرتے ہیں | وہ جانتا ہے | جو کچھ ہے | ان کے سامنے | اور | جو کچھ ہے | ان کے پیچھے | اور | نہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَشْفَعُوْنَ | اِلَّا | لِمَنِ | ارْتَضٰى | وَ | هُمْ | مِّنْ خَشْيَتِهٖ |
| وہ (فرشتے) سفارش کریں گے | مگر | اسی شخص کے لیے (جس کے لیے) | وہ (اللہ) پسند کرے گا | اور | وہ | اس کے خوف سے |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مُشْفِقُوْنَ ﴿٢٨﴾ | وَ | مَنْ | يَّقُلْ | مِنْهُمْ | اِنِّیْٓ | اِلٰهٌ | مِّنْ دُوْنِهٖ | فَذٰلِكَ | نَجْزِيْهِ |
| ڈرنے والے ہیں | اور | جو کوئی بھی | کہے | ان میں سے | تحقیق میں | معبود ہوں | اس (اللہ) کے سوا | تو وہ شخص | ہم اسے سزا دیں گے |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ع جَهَنَّمَ ؕ | كَذٰلِكَ | نَجْزِی | الظّٰلِمِيْنَ ﴿٢٩﴾ ع | اَوَ | لَمْ | يَرَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْٓا | اَنَّ |
| جہنم کی | اسی طرح | ہم سزا دیتے ہیں | ظالموں کو | کیا | نہیں | دیکھا | ان لوگوں نے جنہوں نے | کفر کیا | کہ بلاشبہ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضَ | كَانَتَا | رَتْقًا | فَفَتَقْنٰهُمَا ؕ | وَ | جَعَلْنَا | مِنَ الْمَآءِ |
| آسمان | اور | زمین | تھے دونوں | باہم ملے ہوئے | پھر ہم نے ان دونوں کو الگ الگ کیا | اور | ہم نے بنائی | پانی سے |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كُلَّ شَيْءٍ | حَيٍّ ؕ | اَ | فَلَا | يُؤْمِنُوْنَ ۝۳۰ | وَ | جَعَلْنَا | فِي الْاَرْضِ | رَوَاسِيَ | اَنْ |
| ہر چیز | جاندار | کیا | پھر نہیں | وہ ایمان لاتے ؟ | اور | ہم نے بنائے | زمین میں | مضبوط پہاڑ | تا کہ (نہ) |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَمِيْدَ | بِهِمْ | وَ | جَعَلْنَا | فِيْهَا | فِجَاجًا | سُبُلًا | لَّعَلَّهُمْ | يَهْتَدُوْنَ ۝۳۱ |
| وہ جھک پڑے (کسی ایک طرف) | انہیں لے کر | اور | ہم نے بنائے | اس میں | کشادہ | راستے | تا کہ وہ (لوگ) | راہ پائیں |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جَعَلْنَا | السَّمَآءَ | سَقْفًا | مَّحْفُوْظًا | وَّ | هُمْ | عَنْ اٰيٰتِهَا | مُعْرِضُوْنَ ۝۳۲ | وَ | هُوَ |
| اور | ہم نے بنایا | آسمان کو | چھت | محفوظ | اور | وہ | اس (آسمان) کی نشانیوں سے | اعراض کرنے والے ہیں | اور | وہی ہے (اللہ) |

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْ | خَلَقَ | الَّيْلَ | وَ | النَّهَارَ | وَ | الشَّمْسَ | وَ | الْقَمَرَ ؕ | كُلٌّ | فِيْ فَلَكٍ | يَّسْبَحُوْنَ ۝۳۳ |
| جس نے | پیدا کیے | رات | اور | دن | اور | سورج | اور | چاند | سب | (اپنے اپنے) مدار میں | تیرتے (گردش کرتے) ہیں |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا | جَعَلْنَا | لِبَشَرٍ | مِّنْ قَبْلِكَ | الْخُلْدَ ؕ | اَ | فَاۡئِنْ | مِّتَّ | فَهُمُ |
| اور | نہیں | کیا ہم نے | کسی بشر کے لیے | آپ سے پہلے | ہمیشہ رہنا | کیا | پھر اگر | آپ مر جائیں | تو (کیا) وہ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الْخٰلِدُوْنَ ۝۳۴ | كُلُّ | نَفْسٍ | ذَآئِقَةُ | الْمَوْتِ ؕ | وَ | نَبْلُوْكُمْ | بِالشَّرِّ | وَ |
| ہمیشہ رہنے والے ہیں؟ | ہر | نفس | چکھنے والا ہے | موت (کی تلخی) کو | اور | ہم تمہیں آزماتے ہیں | برائی کے ساتھ | اور |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الْخَيْرِ | فِتْنَةً ؕ | وَ | اِلَيْنَا | تُرْجَعُوْنَ ۝۳۵ | وَ | اِذَا | رَاٰكَ | الَّذِيْنَ |
| اچھائی (کے ساتھ) | خوب آزمانا | اور | ہماری طرف ہی | تم لوٹائے جاؤ گے | اور | جب | آپ کو دیکھتے ہیں | وہ لوگ جنہوں نے |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كَفَرُوْۤا | اِنْ | يَّتَّخِذُوْنَكَ | اِلَّا | هُزُوًا ؕ | اَ | هٰذَا | الَّذِيْ | يَذْكُرُ | اٰلِهَتَكُمْ |
| کفر کیا | (تو) نہیں | وہ بناتے آپ کو | مگر | مذاق ہی | (کہتے ہیں) کیا | یہی ہے | وہ جو | ذکر کرتا ہے | تمہارے معبودوں کا؟ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هُمْ | بِذِكْرِ الرَّحْمٰنِ | هُمْ | كٰفِرُوْنَ ۝۳۶ | خُلِقَ | الْاِنْسَانُ | مِنْ عَجَلٍ ؕ |
| جبکہ | وہ (تو) | رحمٰن کے ذکر ہی سے | وہ (خود) | منکر ہیں | پیدا کیا گیا ہے | انسان | جلد بازی (کے خمیر) سے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سَاُورِيْكُمْ | اٰيٰتِيْ | فَلَا | تَسْتَعْجِلُوْنِ ۝۳۷ | وَ | يَقُوْلُوْنَ | مَتٰى | هٰذَا |
| عنقریب میں تمہیں دکھاؤں گا | اپنی نشانیاں | لہٰذا نہ | تم جلدی طلب کرو مجھ سے | اور | وہ لوگ کہتے ہیں | کب (پورا) ہوگا | یہ |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الْوَعْدُ | اِنْ | كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ ۝۳۸ | لَوْ | يَعْلَمُ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | حِيْنَ | لَا |
| وعدہ | اگر | ہو تم | سچے؟ | اگر | جان لیں | وہ لوگ جنہوں نے | کفر کیا | (اس وقت کو) کہ جس وقت | نہیں |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَكُفُّوْنَ | عَنْ وُّجُوْهِهِمُ | النَّارَ | وَ | لَا | عَنْ ظُهُوْرِهِمْ | وَ | لَا | هُمْ | يُنْصَرُوْنَ ۝۳۹ | بَلْ |
| وہ ہٹا سکیں گے | اپنے چہروں سے | آگ | اور | نہ | اپنی پیٹھوں سے | اور | نہ | وہ | مدد ہی کیے جائیں گے | بلکہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَاْتِيْهِمْ | بَغْتَةً | فَتَبْهَتُهُمْ | فَلَا | يَسْتَطِيْعُوْنَ | رَدَّهَا |
| وہ (قیامت) آئے گی ان کے پاس | اچانک ہی | تو وہ انہیں بدحواس کر دے گی | پھر نہ | وہ استطاعت رکھیں گے | اسے ٹالنے کی |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | هُمْ | يُنْظَرُوْنَ ۝۴۰ | وَ | لَقَدِ | اسْتُهْزِئَ | بِرُسُلٍ | مِّنْ قَبْلِكَ | فَحَاقَ |
| اور | نہ | وہ | مہلت ہی دیے جائیں گے | اور | البتہ تحقیق | ٹھٹھا کیا گیا | کئی رسولوں کے ساتھ | آپ سے پہلے | پھر گھیر لیا |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بِالَّذِيْنَ | سَخِرُوْا | مِنْهُمْ | مَّا | كَانُوْا | بِهٖ | يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝۴۱ | قُلْ | مَنْ |
| ان لوگوں کو جو | ٹھٹھا کرتے تھے | ان میں سے | اس (عذاب) نے جو | تھے وہ | اس کے ساتھ | ٹھٹھا کرتے | کہہ دیجیے | کون |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَكْلَؤُكُمْ | بِالَّيْلِ | وَ | النَّهَارِ | مِنَ الرَّحْمٰنِ ؕ | بَلْ | هُمْ | عَنْ ذِكْرِ رَبِّهِمْ | مُّعْرِضُوْنَ ۝۴۲ |
| تمہاری نگہبانی کرتا ہے | رات میں | اور | دن (میں) | رحمٰن (کے عذاب) سے | بلکہ | وہ | اپنے رب کے ذکر سے | اعراض کرنے والے ہیں |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمْ | لَهُمْ | اٰلِهَةٌ | تَمْنَعُهُمْ | مِّنْ دُوْنِنَا ؕ | لَا | يَسْتَطِيْعُوْنَ | نَصْرَ اَنْفُسِهِمْ |
| کیا | ان کے لیے | (اور) معبود ہیں | جو ان کو بچاتے ہیں | ہمارے سوا؟ | نہیں | وہ استطاعت رکھتے | اپنی ہی جانوں کی مدد کی |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا | هُمْ | مِّنَّا | يُصْحَبُوْنَ ۝۴۳ | بَلْ | مَتَّعْنَا | هٰۤؤُلَآءِ | وَ | اٰبَآءَهُمْ | حَتّٰى |
| اور | نہ | وہ | ہم (ہمارے عذاب) ہی سے | محفوظ ہیں | بلکہ | ہم نے فائدہ دیا | ان کو | اور | ان کے باپ دادا کو | یہاں تک کہ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| طَالَ | عَلَيْهِمُ الْعُمُرُ ؕ | اَ | فَلَا | يَرَوْنَ | اَنَّا | نَاْتِي | الْاَرْضَ | نَنْقُصُهَا |
| طویل ہو گئیں | ان کی عمریں | کیا | پھر نہیں | وہ دیکھتے؟ | کہ بے شک ہم | آتے ہیں | زمین کو | ہم کم کرتے ہیں اس کو |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ اَطْرَافِهَا ؕ | اَ | فَهُمُ | الْغٰلِبُوْنَ ۝۴۴ | قُلْ | اِنَّمَاۤ | اُنْذِرُكُمْ | بِالْوَحْيِ | وَ | لَا |
| اس کے کناروں سے | کیا | پھر (بھی) وہی | غالب ہیں؟ | کہہ دیجیے | یقیناً | میں تمہیں ڈراتا ہوں | وحی کے ذریعے سے | اور | نہیں |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَسْمَعُ | الصُّمُّ | الدُّعَآءَ | اِذَا مَا | يُنْذَرُوْنَ ۝۴۵ | وَ | لَئِنْ | مَّسَّتْهُمْ | نَفْحَةٌ |
| سنتے | بہرے | پکار کو | جب بھی | وہ ڈرائے جائیں | اور | البتہ اگر | آ چھوئے انہیں | ایک (ہلکا سا) جھونکا |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْ عَذَابِ رَبِّكَ | لَيَقُوْلُنَّ | يٰوَيْلَنَاۤ | اِنَّا كُنَّا | ظٰلِمِيْنَ ۝۴۶ | وَ | نَضَعُ | الْمَوَازِيْنَ |
| آپ کے رب کے عذاب کا | تو وہ ضرور کہیں گے | ہائے ہماری کم بختی! | بلاشبہ ہم ہی تھے | ظالم | اور | ہم رکھیں گے | ترازوئیں |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الْقِسْطَ | لِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ | فَلَا | تُظْلَمُ | نَفْسٌ | شَيْـًٔا ؕ | وَ | اِنْ | كَانَ | مِثْقَالَ | حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ |
| انصاف کی | قیامت کے دن | پھر نہ | ظلم کیا جائے گا | کسی نفس پر | کچھ بھی | اور | اگر | ہوگا (عمل) | برابر | رائی کے دانے کے |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَتَيْنَا بِهَا ؕ | وَ | كَفٰى بِنَا | حٰسِبِيْنَ ۝۴۷ | وَ | لَقَدْ | اٰتَيْنَا | مُوْسٰى | وَ | هٰرُوْنَ |
| (تو) ہم اسے لے آئیں گے | اور | کافی ہیں ہم | حساب کرنے والے | اور | البتہ تحقیق | ہم نے دی تھی | موسیٰ کو | اور | ہارون کو |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الْفُرْقَانَ | وَ | ضِيَآءً | وَّ | ذِكْرًا | لِّلْمُتَّقِيْنَ ۝۴۸ | الَّذِيْنَ | يَخْشَوْنَ |
| (حق وباطل کے درمیان) فیصلہ کرنے والی (کتاب) | اور | روشنی | اور | ذکر (نصیحت) | پرہیزگاروں کے لیے | وہ لوگ جو | ڈرتے ہیں |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رَبَّهُمْ | بِالْغَيْبِ | وَ | هُمْ | مِّنَ السَّاعَةِ | مُشْفِقُوْنَ ۝۴۹ | وَ | هٰذَا | ذِكْرٌ | مُّبٰرَكٌ |
| اپنے رب سے | بن دیکھے | اور | وہ | قیامت سے (بھی) | ڈرنے والے ہیں | اور | یہ (قرآن) | ذکر ہے | برکت والا |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْزَلْنٰهُ ؕ | اَ | فَاَنْتُمْ | لَهٗ | مُنْكِرُوْنَ ۝۵۰ ع | وَ | لَقَدْ | اٰتَيْنَآ | اِبْرٰهِيْمَ | رُشْدَهٗ |
| ہم نے اسے نازل کیا ہے | کیا | پھر تم | اس کے | منکر ہو؟ | اور | البتہ تحقیق | ہم نے دی تھی | ابراہیم کو | اس کی ہدایت |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ قَبْلُ | وَ | كُنَّا | بِهٖ | عٰلِمِيْنَ ۝۵۱ | اِذْ | قَالَ | لِاَبِيْهِ | وَ | قَوْمِهٖ | مَا |
| اس سے پہلے | اور | ہم تھے | اسے | خوب جاننے والے | جب | اس نے کہا تھا | اپنے باپ سے | اور | اپنی قوم سے | کیا ہیں |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| هٰذِهِ | التَّمَاثِيْلُ | الَّتِيْٓ | اَنْتُمْ | لَهَا | عٰكِفُوْنَ ۝۵۲ | قَالُوْا | وَجَدْنَآ | اٰبَآءَنَا |
| یہ | مورتیاں | وہ جو | ہو تم | ان کیلئے | (تعظیم سے) جم کر بیٹھنے والے؟ | انہوں نے کہا | ہم نے پایا ہے | اپنے باپ دادا کو |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَهَا | عٰبِدِيْنَ ۝۵۳ | قَالَ | لَقَدْ | كُنْتُمْ اَنْتُمْ | وَ | اٰبَآؤُكُمْ | فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝۵۴ |
| ان کی | عبادت کرتے ہوئے | اس (ابراہیم) نے کہا | البتہ تحقیق | ہو تم خود | اور | (تھے) تمہارے باپ دادا | صریح گمراہی میں |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْٓا | اَ | جِئْتَنَا بِالْحَقِّ | اَمْ | اَنْتَ | مِنَ اللّٰعِبِيْنَ ۝۵۵ | قَالَ | بَلْ | رَّبُّكُمْ |
| انہوں نے کہا | کیا | تو لایا ہے ہمارے پاس حق | یا | تو | کھیل کرنیوالوں میں سے ہے؟ | اس (ابراہیم) نے کہا | بلکہ | تمہارا رب |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رَبُّ السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ | الَّذِيْ | فَطَرَهُنَّ | وَ | اَنَا | عَلٰى ذٰلِكُمْ | مِّنَ الشّٰهِدِيْنَ ۝۵۶ | وَ | تَاللّٰهِ |
| آسمانوں کا رب ہے | اور | زمین کا | وہ جس نے | ان کو پیدا کیا | اور | میں | اس (بات) پر | گواہوں میں سے ہوں | اور | اللہ کی قسم! |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَاَكِيْدَنَّ | اَصْنَامَكُمْ | بَعْدَ اَنْ | تُوَلُّوْا | مُدْبِرِيْنَ ۝۵۷ | فَجَعَلَهُمْ |
| البتہ میں ضرور ایک تدبیر کروں گا | تمہارے بتوں (کو توڑنے) کے لیے | بعد اس کے کہ | تم چلے جاؤ گے | پیٹھ پھیر کر | پھر اس نے ان کو کر دیا |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جُذٰذًا | اِلَّا | كَبِيْرًا لَّهُمْ | لَعَلَّهُمْ | اِلَيْهِ | يَرْجِعُوْنَ ۝۵۸ | قَالُوْا | مَنْ |
| ٹکڑے ٹکڑے | سوائے | ان کے ایک بڑے کے (کہ اسے چھوڑ دیا) | تاکہ وہ | اس کی طرف | رجوع کریں | انہوں نے کہا | کس نے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَعَلَ | هٰذَا | بِاٰلِهَتِنَآ | اِنَّهٗ | لَمِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝۵۹ | قَالُوْا | سَمِعْنَا | فَتًى |
| کیا ہے | یہ (کام) | ہمارے معبودوں کے ساتھ؟ | بلاشبہ وہ | البتہ ظالموں میں سے ہے | انہوں نے کہا | ہم نے سنا | ایک جوان کو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَذْكُرُهُمْ | يُقَالُ | لَهٗٓ اِبْرٰهِيْمُ ۝۶۰ ؕ | قَالُوْا | فَاْتُوْا بِهٖ | عَلٰٓى اَعْيُنِ النَّاسِ | لَعَلَّهُمْ |
| وہ ان کا ذکر کرتا تھا | کہا جاتا ہے | اسے ابراہیم | انہوں نے کہا | پھر تم لے آؤ اسے | لوگوں کی آنکھوں کے سامنے | تاکہ وہ (عبرت کیلئے) |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| يَشْهَدُوْنَ ﴿٦١﴾ | قَالُوْٓا | ءَ | اَنْتَ فَعَلْتَ | هٰذَا | بِاٰلِهَتِنَا | يٰٓاِبْرٰهِيْمُ ﴿٦٢﴾ | قَالَ |
| دیکھیں | انہوں نے کہا | کیا | تو نے ہی کیا ہے | یہ (کام) | ہمارے معبودوں کے ساتھ | اے ابراہیم؟ | اس نے کہا |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بَلْ | فَعَلَهٗ | كَبِيْرُهُمْ هٰذَا | فَسْـَٔلُوْهُمْ | اِنْ | كَانُوْا | يَنْطِقُوْنَ ﴿٦٣﴾ | فَرَجَعُوْٓا |
| (نہیں) بلکہ | یہ کام کیا ہے | ان کے اس بڑے (بت) نے | لہٰذا تم پوچھو انہی سے | اگر | ہیں وہ | بولتے | پھر وہ لوٹے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلٰٓى اَنْفُسِهِمْ | فَقَالُوْٓا | اِنَّكُمْ اَنْتُمُ | الظّٰلِمُوْنَ ﴿٦٤﴾ | ثُمَّ | نُكِسُوْا | عَلٰى رُءُوْسِهِمْ |
| اپنے نفسوں کی طرف (یعنی سوچا) | اور (آپس میں) کہا | بلاشبہ تم ہی | ظالم ہو | پھر | وہ الٹے کردیے گئے | اپنے سروں کے بل (اور کہا) |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَقَدْ | عَلِمْتَ | مَا | هٰٓؤُلَآءِ | يَنْطِقُوْنَ ﴿٦٥﴾ | قَالَ | اَ | فَتَعْبُدُوْنَ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ |
| البتہ تحقیق | تو جانتا ہے | (کہ) نہیں | یہ (بت) | بولتے | اس (ابراہیم) نے کہا | کیا | پھر تم عبادت کرتے ہو | اللہ کے سوا |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | لَا | يَنْفَعُكُمْ | شَيْـًٔا | وَّ | لَا | يَضُرُّكُمْ ﴿٦٦﴾ | اُفٍّ | لَّكُمْ | وَ | لِمَا |
| ان کی جو | نہیں | تمہیں نفع دے سکتے | کچھ | اور | نہ | تمہیں نقصان دے سکتے ہیں؟ | افسوس ہے | تم پر | اور | ان پر جن کی |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَعْبُدُوْنَ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ | اَ | فَلَا | تَعْقِلُوْنَ ﴿٦٧﴾ | قَالُوْا | حَرِّقُوْهُ | وَ | انْصُرُوْٓا | اٰلِهَتَكُمْ |
| تم عبادت کرتے ہو | اللہ کے سوا | کیا | پھر نہیں | تم عقل رکھتے؟ | انہوں نے کہا | تم جلادو اس کو | اور | مدد کرو | اپنے معبودوں کی |

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | كُنْتُمْ | فٰعِلِيْنَ ﴿٦٨﴾ | قُلْنَا | يٰنَارُ | كُوْنِىْ | بَرْدًا | وَّ | سَلٰمًا | عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ﴿٦٩﴾ | وَ | اَرَادُوْا |
| اگر | ہو تم | (کچھ) کرنے والے | ہم نے کہا | اے آگ! | تو ہو جا | ٹھنڈی | اور | سلامتی (والی) | ابراہیم پر | اور | انہوں نے ارادہ کیا تھا |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بِهٖ | كَيْدًا | فَجَعَلْنٰهُمُ | الْاَخْسَرِيْنَ ﴿٧٠﴾ | وَ | نَجَّيْنٰهُ | وَ | لُوْطًا |
| اس کے ساتھ | مکر کا | تو ہم نے انہی کو کردیا | خسارہ پانے والے | اور | ہم نے اس (ابراہیم) کو نجات دی | اور | لوط کو |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَى الْاَرْضِ | الَّتِىْ | بٰرَكْنَا | فِيْهَا | لِلْعٰلَمِيْنَ ﴿٧١﴾ | وَ | وَهَبْنَا | لَهٗٓ | اِسْحٰقَ |
| اس زمین کی طرف | وہ جو | ہم نے برکت دی تھی | اس میں | جہان والوں کے لیے | اور | ہم نے عطا کیا | اس (ابراہیم) کو | اسحاق |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَعْقُوْبَ | نَافِلَةً | وَ | كُلًّا | جَعَلْنَا | صٰلِحِيْنَ ﴿٧٢﴾ | وَ | جَعَلْنٰهُمْ | اَئِمَّةً | يَّهْدُوْنَ |
| اور | یعقوب | مزید | اور | ہر ایک کو | ہم نے بنایا | صالح | اور | ہم نے انہیں بنایا | امام | وہ ہدایت کرتے تھے |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بِاَمْرِنَا | وَ | اَوْحَيْنَآ | اِلَيْهِمْ | فِعْلَ الْخَيْرٰتِ | وَ | اِقَامَ الصَّلٰوةِ | وَ | اِيْتَآءَ الزَّكٰوةِ | وَ |
| ہمارے حکم کے ساتھ | اور | ہم نے وحی کی | ان کی طرف | نیک کام کرنے کی | اور | نماز قائم رکھنے کی | اور | زکوٰۃ ادا کرنے کی | اور |

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| كَانُوْا | لَنَا | عٰبِدِيْنَ ﴿٧٣﴾ | وَ | لُوْطًا | اٰتَيْنٰهُ | حُكْمًا | وَّ | عِلْمًا | وَّ | نَجَّيْنٰهُ |
| وہ تھے | ہمارے | عبادت گزار (فرمانبردار) بندے | اور | لوط کو | ہم نے اسے دیا | حکم | اور | علم | اور | ہم نے اسے نجات دی |

سُوْرَۃُ الْفِیْلِ (۱۰۵) مَکِّیَّۃٌ (۱۹)

# بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

رُکُوْعُھَا ۱ اٰیَاتُھَا ۵

| اَ | لَمْ | تَرَ | كَيْفَ | فَعَلَ | رَبُّكَ | بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ① | اَ | لَمْ | يَجْعَلْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | نہیں | آپ نے دیکھا | کیا (سلوک) | کیا | آپ کے رب نے | ہاتھی والوں کے ساتھ؟ | کیا | نہیں | کر دیا تھا اس نے |

| كَيْدَهُمْ | فِيْ تَضْلِيْلٍ ② | وَّ | اَرْسَلَ | عَلَيْهِمْ | طَيْرًا | اَبَابِيْلَ ③ | تَرْمِيْهِمْ | بِحِجَارَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان کی چال کو | بے کار؟ | اور | اس نے بھیجے | ان پر | پرندے | جھنڈ کے جھنڈ | وہ پھینکتے تھے ان پر | کنکریاں |

ع

| مِّنْ سِجِّيْلٍ ④ | فَجَعَلَهُمْ | كَعَصْفٍ | مَّاْكُوْلٍ ⑤ |
|---|---|---|---|
| کھنگر کی | سو اس (اللہ) نے کر دیا انھیں (ایسے) | جیسے بھوسا | کھایا ہوا |

سُوْرَۃُ قُرَیْشٍ (۱۰۶) مَکِّیَّۃٌ (۲۹)

# بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

رُکُوْعُھَا ۱ اٰیَاتُھَا ۴

| لِاِيْلٰفِ | قُرَيْشٍ ① | اٖلٰفِهِمْ | رِحْلَةَ | الشِّتَآءِ | وَالصَّيْفِ ② | فَلْيَعْبُدُوْا | رَبَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بوجہ مانوس ہونے کے | قریش کے | مانوس ہونا ان کا | سفر سے | سردی | اور گرمی کے | لہٰذا چاہیے کہ وہ عبادت کریں | مالک کی |

ع

| هٰذَا الْبَيْتِ ③ | الَّذِيْٓ | اَطْعَمَهُمْ | مِّنْ جُوْعٍ | وَّ | اٰمَنَهُمْ | مِّنْ خَوْفٍ ④ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس گھر (کعبہ) کے | وہ ذات جس نے | کھانا کھلایا ان کو | بھوک میں | اور | امن دیا ان کو | خوف سے |

سُوْرَۃُ الْمَاعُوْنِ (۱۰۷) مَکِّیَّۃٌ (۱۷)

# بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

رُکُوْعُھَا ۱ اٰیَاتُھَا ۷

| اَرَءَيْتَ | الَّذِيْ | يُكَذِّبُ | بِالدِّيْنِ ① | فَذٰلِكَ | الَّذِيْ | يَدُعُّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بھلا دیکھا آپ نے | اس شخص کو جو | جھٹلاتا ہے | جزا کو؟ | تو یہ | وہ (شخص) ہے جو | دھکے دیتا ہے |

| الْيَتِيْمَ ② | وَ | لَا | يَحُضُّ | عَلٰى طَعَامِ | الْمِسْكِيْنِ ③ | فَوَيْلٌ | لِّلْمُصَلِّيْنَ ④ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یتیم کو | اور | نہیں | وہ شوق دلاتا | کھانا کھلانے پر | مسکین کو | چنانچہ ہلاکت ہے | (ان) نمازیوں کے لیے |

| الَّذِيْنَ | هُمْ | عَنْ صَلَاتِهِمْ | سَاهُوْنَ ⑤ | الَّذِيْنَ | هُمْ | يُرَآءُوْنَ ⑥ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ جو | وہ | اپنی نماز سے | غفلت کرتے ہیں | وہ جو | وہ | دکھلاوا کرتے ہیں |

ع

| وَ | يَمْنَعُوْنَ | الْمَاعُوْنَ ⑦ |
|---|---|---|
| اور | وہ روکتے ہیں | استعمال کی معمولی چیزیں بھی |

سُوْرَةُ الْكَوْثَر (۱۰۸) مَكِّيَّةٌ (۱۵) — رُكُوْعُهَا ۱ اٰيَاتُهَا ۳

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّآ | اَعْطَيْنٰكَ | الْكَوْثَرَ ۝۱ | فَصَلِّ | لِرَبِّكَ | وَانْحَرْ ۝۲ |
| یقیناً ہم نے | عطا کی آپ کو | کوثر | تو آپ نماز پڑھیں | اپنے رب کے لیے | اور قربانی کریں |

| | | |
|---|---|---|
| اِنَّ | شَانِئَكَ هُوَ | الْاَبْتَرُ ۝۳ |
| بلاشبہ | آپ کا دشمن ہی | بے نام ونشان رہے گا |

ع ۱ ۲۳

سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْن (۱۰۹) مَكِّيَّةٌ (۱۸) — رُكُوْعُهَا ۱ اٰيَاتُهَا ۶

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | يٰۤاَيُّهَا | الْكٰفِرُوْنَ ۝۱ | لَآ | اَعْبُدُ | مَا | تَعْبُدُوْنَ ۝۲ | وَ | لَآ | اَنْتُمْ | عٰبِدُوْنَ |
| آپ کہہ دیجیے | اے | کافرو! | نہیں | میں عبادت کرتا | جن (بتوں) کی | تم عبادت کرتے ہو | اور | نہ | تم | عبادت کرنیوالے ہو |

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَآ | اَعْبُدُ ۝۳ | وَ | لَآ | اَنَا | عَابِدٌ | مَّا | عَبَدْتُّمْ ۝۴ | وَ | لَآ |
| (اس کی) جس کی | میں عبادت کرتا ہوں | اور | نہ | میں (ہی) | عبادت کرنے والا ہوں | جس کی | تم عبادت کرتے ہو | اور | نہ |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنْتُمْ | عٰبِدُوْنَ | مَآ | اَعْبُدُ ۝۵ | لَكُمْ | دِيْنُكُمْ | وَ | لِيَ | دِيْنِ ۝۶ |
| تم (ہی) | عبادت کرنے والے ہو | (اس کی) جس کی | میں عبادت کرتا ہوں | تمھارے لیے | تمھارا دین ہے | اور | میرے لیے | میرا دین |

ع ۱ ۲۴

سُوْرَةُ النَّصْر (۱۱۰) مَدَنِيَّةٌ (۱۱۴) — رُكُوْعُهَا ۱ اٰيَاتُهَا ۳

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذَا | جَآءَ | نَصْرُ اللّٰهِ | وَ | الْفَتْحُ ۝۱ | وَ | رَاَيْتَ | النَّاسَ | يَدْخُلُوْنَ | فِيْ دِيْنِ اللّٰهِ |
| جب | آجائے | اللہ کی مدد | اور | فتح | اور | آپ دیکھیں | لوگوں کو | (کہ) وہ داخل ہو رہے ہیں | اللہ کے دین میں |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اَفْوَاجًا ۝۲ | فَسَبِّحْ | بِحَمْدِ رَبِّكَ | وَ | اسْتَغْفِرْهُ | اِنَّهٗ | كَانَ | تَوَّابًا ۝۳ |
| فوج در فوج | تو آپ تسبیح کیجیے | اپنے رب کی حمد کے ساتھ | اور | اس سے بخشش مانگیے | بلاشبہ وہ | ہے | بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا |

ع ۱ ۲۵

سُوْرَةُ اللَّهَب (۱۱۱) مَكِّيَّةٌ (۶) — رُكُوْعُهَا ۱ اٰيَاتُهَا ۵

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تَبَّتْ | يَدَآ | اَبِيْ لَهَبٍ | وَّ | تَبَّ ۝۱ | مَآ | اَغْنٰى | عَنْهُ | مَالُهٗ | وَ | مَا |
| ٹوٹ جائیں | دونوں ہاتھ | ابولہب کے | اور | وہ ہلاک ہوگیا | نہ | فائدہ دیا | اس کو | اس کے مال نے | اور | جو کچھ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كَسَبَ ۲ | سَيَصْلٰى | نَارًا | ذَاتَ لَهَبٍ ۳ | وَّ | امْرَاَتُهٗ | حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۴ |
| اس نے کمایا | وہ ضرور داخل ہوگا | ایسی آگ میں | جو شعلوں والی ہے | اور | اس کی بیوی بھی | (جو) لکڑیاں ڈھونے والی ہے |

| | | |
|---|---|---|
| فِيْ جِيْدِهَا | حَبْلٌ | مِّنْ مَّسَدٍ ۵ |
| اس کی گردن میں | رسی (ہوگی) | چھال کی بٹی ہوئی |

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ (۱۱۲) مَكِّيَّةٌ (۲۲) — رُكُوْعُهَا ۱ اٰيَاتُهَا ۴

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

| | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | هُوَ | اللّٰهُ | اَحَدٌ ۱ | اَللّٰهُ | الصَّمَدُ ۲ | لَمْ | يَلِدْ | وَ | لَمْ | يُوْلَدْ ۳ |
| آپ کہہ دیجیے | وہ | اللہ | یکتا ہے | اللہ | بے نیاز ہے | نہیں | اس نے (کسی کو) جنا | اور | نہیں | وہ (خود) جنا گیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَمْ | يَكُنْ | لَّهٗ | كُفُوًا | اَحَدٌ ۴ |
| اور | نہیں | ہے | اس کا | ہمسر | کوئی بھی |

سُوْرَةُ الْفَلَقِ (۱۱۳) مَكِّيَّةٌ (۲۰) — رُكُوْعُهَا ۱ اٰيَاتُهَا ۵

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اَعُوْذُ | بِرَبِّ الْفَلَقِ ۱ | مِنْ شَرِّ | مَا | خَلَقَ ۲ | وَ | مِنْ شَرِّ غَاسِقٍ |
| کہہ دیجیے | میں پناہ میں آتا ہوں | صبح کے رب کی | (ہر) اس چیز کے شر سے | جو | اس نے پیدا کی | اور | اندھیری رات کے شر سے |

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذَا | وَقَبَ ۳ | وَ | مِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ | فِي الْعُقَدِ ۴ | وَ | مِنْ شَرِّ حَاسِدٍ | اِذَا | حَسَدَ ۵ |
| جب | وہ چھا جائے | اور | پھونکیں مارنے والیوں کے شر سے | گرہوں میں | اور | حسد کرنے والے کے شر سے | جب | وہ حسد کرے |

سُوْرَةُ النَّاسِ (۱۱۴) مَكِّيَّةٌ (۲۱) — رُكُوْعُهَا ۱ اٰيَاتُهَا ۶

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان بہت رحم کرنے والا ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اَعُوْذُ | بِرَبِّ النَّاسِ ۱ | مَلِكِ النَّاسِ ۲ | اِلٰهِ النَّاسِ ۳ |
| کہہ دیجیے | میں پناہ میں آتا ہوں | انسانوں کے رب کی | انسانوں کے بادشاہ کی | انسانوں کے معبود کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ | الْخَنَّاسِ ۴ | الَّذِيْ | يُوَسْوِسُ | فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۵ |
| وسوسہ ڈالنے والے کے شر سے | وہ جو (ذکر اللہ سن کر) پیچھے ہٹ جاتا ہے | وہ جو | وسوسہ ڈالتا ہے | لوگوں کے سینوں میں |

| | | |
|---|---|---|
| مِنَ الْجِنَّةِ | وَ | النَّاسِ ۶ |
| جنوں میں سے | اور | انسانوں میں سے |

قرآنی مثالوں سے مزین

مختصر مگر جامع

# بُنیادی قواعد اور عربی گرامر

براہِ راست ترجمۂ قرآن سیکھنے کے لیے

اپنی نوعیت کی پہلی کاوش جو لفظ بہ لفظ اُردو ترجمے کے ساتھ دی گئی ہے
تاکہ قرآنی متن کی تفہیم میں قارئین کے لیے ممد و معاون ثابت ہو




شعبہ تصنیف و تالیف دار السلام



لفظ
بامعنی (موضوع)
بے معنی (مہمل)
مفرد (کلمہ)
مرکب
اسم
فعل
حرف
عامل
غیر عامل
مفید
غیر مفید
جملہ خبریہ
انشائیہ
اسمیہ
فعلیہ
شرطیہ
ظرفیہ
مرکب اضافی
مرکب اشاری
مرکب توصیفی
مرکب جاری
مضاف
مضاف الیہ
اشارہ
مشار الیہ
موصوف
صفت
جار
مجرور
بنیادی اقسام
مصدر
مشتق
جامد
اسم صفت
اسم ظرف
اسم آلہ
جنس کے اعتبار سے:
مذکر
مؤنث
عدد کے اعتبار سے:
واحد
تثنیہ
جمع
عموم وخصوص کے اعتبار سے:
معرفہ
نکرہ
علم
ضمیر
موصول
اشارہ
معرف باللام
جو اسم ان پانچوں میں سے کسی ایک کی طرف مضاف ہو
منادیٰ
زمانے کے اعتبار سے:
ماضی
مضارع
امر
نہی
مفعول کے اعتبار سے:
لازم
متعدی
فاعل کے اعتبار سے:
فعل معروف
فعل مجہول
اسم فاعل
اسم مفعول
اسم تفضیل
اسم مبالغہ
صفت مشبہ

# براہِ راست ترجمۂ قرآن سیکھنے کے لیے
# مختصر مگر جامع بنیادی قواعد اور عربی گرائمر

**حرکت:** پیش' زبر اور زیر کو "حرکت" یا "اعراب" کہتے ہیں' عربی میں ان کے نام حسب ذیل ہیں:

- **رفع یا ضمہ:** پیش (ـُ) کو رفع یا ضمہ کہتے ہیں اور جس لفظ کے آخری حرف پر یہ حرکت آئے اسے "مرفوع" اور کبھی "مضموم" کہتے ہیں، جیسے: ﴿اَلْحَمْدُ﴾۔
- **نصب یا فتحہ:** زبر (ـَ) کو نصب یا فتحہ کہتے ہیں اور جس لفظ کے آخری حرف پر یہ حرکت آئے اسے "منصوب" اور کبھی "مفتوح" کہا جاتا ہے، جیسے: ﴿الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ﴾۔
- **جرّ یا کسرہ:** زیر (ـِ) کو جرّ یا کسرہ کہتے ہیں اور جس لفظ کے آخری حرف پر یہ حرکت آئے اسے "مجرور" اور کبھی "مکسور" کہتے ہیں، جیسے: ﴿بِسْمِ اللّٰهِ﴾۔ (1)

**تنوین:** دو پیش' دو زبر اور دو زیر کو "تنوین" کہا جاتا ہے۔ان کی ادائیگی کے وقت [ن] کی آواز پیدا ہوتی ہے اور اس [ن] کو نون تنوین کہتے ہیں، مثلاً: يَوْمٌ' خَيْرًا' جَبَلٍ کو يَوْمُنْ' خَيْرَنْ اور جَبَلِنْ پڑھا جاتا ہے۔

**سکون:** حرکت کے نہ ہونے کی حالت کو "سکون" کہتے ہیں' اس کی علامت [ ْ ] ہے جبکہ یہ علامتیں بھی مستعمل ہیں: [ه] [^] انھیں جزم کہتے ہیں، جیسے: ﴿لَمْ يُنَبَّأْ﴾ "وہ خبر نہیں دیا گیا" جزم لفظ کے درمیان میں بھی آتی ہے اور آخر میں بھی۔

**تشدید:** علامت [ ّ ] کا نام تشدید یا شدہ یا شد ہے' جس حرف پر یہ علامت ہو اسے مُشَدَّد کہتے ہیں اور وہ دو مرتبہ پڑھا جاتا ہے، مثلاً: مُحَمَّدٌ میں دوسرا میم۔

## مفرد (کلمہ)

**کلمہ:** جس لفظ (Word) سے کوئی معنی سمجھ میں آئیں اسے "کلمہ" کہتے ہیں۔کلمہ کی تین قسمیں ہیں:

☆ اسم ☆ فعل ☆ حرف

**اسم (Noun) :** اسم وہ کلمہ ہے جو کسی کے نام یا صفت (اچھائی یا برائی) کو ظاہر کرے اور اپنے معنی از خود بیان کرے' مثلاً: مُحَمَّدٌ (تعریف کیا گیا)' أَرْضٌ (زمین)، قَمَرٌ (چاند)، بَابٌ (دروازہ)، صَادِقٌ (سچا)، صَالِحٌ (نیک)۔

(1) یاد رہے کہ ضمہ' فتح اور کسرہ مبنی کے لیے اور رفع' نصب اور جر معرب کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔

**فعل (Verb):** فعل وہ کلمہ ہے جس میں ماضی، حال اور مستقبل میں سے کوئی زمانہ پایا جائے اور وہ اپنے معنی از خود بیان کرے، مثلاً: خَلَقَ ''اس نے پیدا کیا۔'' دَعَا ''اس نے پکارا یا دعا کی۔'' یَسْمَعُ ''وہ سنتا ہے یا سنے گا۔''

**حرف (Preposition):** حرف وہ کلمہ ہے جو اپنے معنی بیان کرنے کے لیے اسم یا فعل کا محتاج ہو اور محض ربط کا فائدہ دے، مثلاً: بِ ''ساتھ'' فِیْ ''میں'' وَ ''اور''

نوٹ: اسم اور فعل کے پہچاننے کے لیے علامات مقرر ہیں جن کی مدد سے ہم انھیں ایک دوسرے سے ممتاز کر سکتے ہیں۔

## علاماتِ اسم

* الف لام شروع میں آئے، جیسے: ﴿الصِّرَاطَ﴾ ''راستہ''۔
* آخر میں زیر آئے، جیسے: ﴿بِيَدِهِ الْخَيْرُ﴾ ''اسی کے ہاتھ میں بھلائی ہے۔'' یہاں اسم یَدِ مکسور ہے۔
* مضاف الیہ ہو، جیسے: ﴿هُدَى اللّٰهِ﴾ ''اللہ کی ہدایت۔'' یہاں لفظ [اللّٰہ] مضاف الیہ ہے۔
* تنوین آئے، جیسے: ﴿جَزَاءً﴾ ''بدلہ''۔
* مسند الیہ ہو، جیسے: ﴿وَاللّٰهُ خَبِيْرٌ﴾ ''اور اللہ خوب خبر رکھنے والا ہے۔'' لفظ [اللّٰہ] مسند الیہ (مبتدا) ہے، جس کے بارے میں خبر دی جارہی ہے۔
* منسوب ہو، جیسے: ﴿ءَاَعْجَمِيٌّ وَّ عَرَبِيٌّ﴾ ''کیا (کتاب) عجمی اور (رسول) عربی ہے۔'' أَعْجَمِي، أعجم سے منسوب ہے اور عَرَبی، عرب سے۔
* تصغیر ہو، جیسے: ﴿قُرَيْشٍ﴾ یہ قَرْش کا اسم مُصغّر ہے۔
* تثنیہ ہو، جیسے: ﴿لِغُلٰمَيْنِ يَتِيْمَيْنِ﴾ ''دو یتیم بچوں کا۔''
* جمع ہو، جیسے: ﴿اَنْهٰرٌ﴾ ''نہریں۔''
* موصوف ہو، جیسے: ﴿النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ﴾ ''مطمئن روح'' یہاں ''النفس'' موصوف ہے۔
* اس کے ساتھ تائے مربوطہ متحرکہ (ۃ) ملی ہوئی ہو، جیسے: ﴿مُسَلَّمَةٌ﴾ ''صحیح سالم''
* مُنادیٰ ہو، جیسے: ﴿يٰاٰدَمُ﴾ ''اے آدم!'' یہاں [یَا] حرف ندا ہے اور اٰدَمُ منادیٰ ہے۔

نوٹ: فعل بذاتہ جمع یا تثنیہ نہیں ہوتا بلکہ فاعل کے اعتبار سے تثنیہ یا جمع کہا جاتا ہے' جیسے: فَعَلَا يَفْعَلَانِ "ان دومردوں نے کیا' وہ دومرد کرتے ہیں" فَعَلُوا يَفْعَلُونَ ان سب مردوں نے کیا' وہ سب مرد کرتے ہیں۔

## علاماتِ فعل

* شروع میں [قَدْ] ہو، جیسے: ﴿قَدْ خَلَتْ﴾ "تحقیق گزر چکی۔"
* شروع میں سین ہو، جیسے: ﴿سَيَصْلٰى نَارًا﴾ "وہ ضرور آگ میں جائے گا۔"
* شروع میں سوف ہو، جیسے: ﴿فَسَوْفَ يَأْتِ اللّٰهُ بِقَوْمٍ﴾ "تو عنقریب اللہ ایسی قوم لے آئے گا"
* شروع میں حرف جازم ہو، جیسے: ﴿لَمْ يَلِدْ﴾ "اس نے کسی کو نہیں جنا۔"
* شروع میں حرف ناصب ہو جیسے ﴿فإن لم تفعلوا ولن تفعلوا﴾ "پس اگر تم نے نہ کیا اور ہرگز نہیں کر سکتے" اس میں "لَنْ" حرف ناصب ہے۔
* آخر میں تائے ساکن ملی ہوئی ہو، جیسے: ﴿نَبَّأَتْ﴾ "اس عورت نے خبر دی۔"
* آخر میں ضمیر متصل ہو، جیسے: ﴿أَنْعَمْتَ﴾ "تو نے انعام کیا۔" یہاں [تَ] ضمیر ہے جو فعل کے ساتھ متصل ہے۔
* امر ہو، جیسے: ﴿وَأْمُرْ أَهْلَكَ﴾ "اور اپنے گھر والوں کو حکم دے۔"
* نہی ہو، جیسے: ﴿لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ﴾ "(اے نبی!) اپنی زبان کو حرکت نہ دیں۔"

نوٹ: فعل کی آخری چار (4) علامات کی تفصیل کے لیے آخر میں فعل کی بحث دیکھیے۔

## اسم (Noun)

کسی شخص، چیز یا جگہ کے نام کو "اسم" کہتے ہیں۔ مندرجہ ذیل الفاظ عربی زبان میں اسم کہلاتے ہیں اور اُردو میں بھی بطور اسم استعمال ہوتے ہیں' مثلاً: کتاب، قلم، ورق، مسجد، نبی، رسول، امت، جماعت، حبیب، صدیق۔ اسماء کو عربی زبان میں دو طرح سے لکھا جاتا ہے:

1۔ ان کے شروع میں [ اَلْ ] لگا دیتے ہیں، جیسے: کتاب سے اَلْكِتَابُ، قلم سے اَلْقَلَمُ اور مسجد سے اَلْمَسْجِدُ ان کے معنی ہوں گے: خاص کتاب، خاص قلم، خاص مسجد۔ جیسے انگریزی میں "The" ہے تقریباً اسی طرح عربی میں [اَل] ہے۔ اگر حروف شمسیہ ت ث د ذ ر ز س ش ص ض ط ظ ل ن سے شروع ہونے والے اسماء سے پہلے [اَل] آئے تو ان حروف شمسیہ پر شد آئے گی اور "ل" ساکت (Silent) ہوگا' یعنی پڑھا نہیں جائے گا' جیسے: ﴿ وَالشَّمْسِ ﴾

''سورج کی قسم!'' حروف شمسیہ کے علاوہ جس حرف پر بھی [ اَل] آئے وہاں لام پڑھا جائے گا' جیسے: ﴿وَالْقَمَرِ إِذَا تَلٰهَا﴾ ''اور چاند کی (قسم!) جب وہ اس کے پیچھے آئے۔''

2۔ ان کے آخر میں تنوین: ٌ، ٍ، ً لگائی جاتی ہے' جیسے: کِتَابٌ، أَجْراً، کَزَرْعٍ (کھیتی کی طرح)، مَسْجِدٌ، خَلِیْلٌ (گہرا دوست۔)

نوٹ: ★ اسمِ نکرہ کے آخر میں عموماً تنوین آتی ہے، اگر اسمِ نکرہ کے شروع میں [اَلْ] لگا دیا جائے تو وہ معرفہ ہو جاتا ہے اس صورت میں اس کے آخر میں تنوین نہیں آتی' جیسے: کِتَابٌ (ایک کتاب) سے اَلْکِتَابُ (مخصوص کتاب۔)

★ اور مضاف پر بھی تنوین نہیں آتی' جیسے: ﴿صِرَاطَ الَّذِیْنَ﴾ ''راستہ اُن لوگوں کا'' اس کی وضاحت کے لیے اگلے صفحات آپ کے منتظر ہیں۔ اسی طرح اسم منادی پر بھی تنوین نہیں آتی' جیسے: یا رجلُ ''اے آدمی''

## اسم کی بنیادی اقسام

اسم کی بنیادی اقسام تین ہیں: ★ مصدر ★ مشتق ★ جامد

1۔ **مصدر**: وہ اسم جو خود کسی لفظ سے نہیں بنتا' مگر اس سے بہت سے لفظ بنتے ہیں، مصدر کہلاتا ہے۔ مصدر کو کسی لفظ کا بنیادی مادہ بھی کہہ سکتے ہیں، جیسے: علم مصدر (مادہ) ہے اسی سے عَالِمٌ (علم والا) ہے اسی سے مَعْلُوْمٌ (جانا ہوا) ہے وغیرہ۔

2۔ **مشتق**: وہ اسم ہے جو مصدر سے بنتا ہے' جیسے: مذکورہ مثال میں عَالِمٌ یا مَعْلُوْمٌ ہیں۔ اس کی تین (3) قسمیں ہیں: ★ اسم صفت ★ اسم ظرف ★ اسم آلہ

✻ **اسم صفت**: ایسا اسم جو کسی ذات کی صفت (اچھائی یا برائی) کو ظاہر کرے، جیسے: ﴿فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ﴾ ''آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنے والا۔'' یہاں [فَاطِر] صفت کے معنی دے رہا ہے۔

اسم صفت کی پانچ قسمیں ہیں:

★ اسم فاعل ★ اسم مفعول ★ اسم تفضیل ★ اسم مبالغہ ★ صفت مشبہ

✻ **اسم فاعل**: ایسا اسم مشتق ہے جو کام کرنے والے پر دلالت کرے، جیسے: نَاصِرٌ (مدد کرنے والا۔) اور یہ مادے کے پہلے حرف کے بعد [ا] کے اضافے اور دوسرے حرف کو کسرہ دینے سے بنتا ہے، جیسے: نَصْرٌ سے نَاصِرٌ ۔ اس کے چھ صیغے ہیں:

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر | نَاصِرٌ | نَاصِرَانِ | نَاصِرُوْنَ |
| مؤنث | نَاصِرَةٌ | نَاصِرَتَانِ | نَاصِرَاتٌ |

اور اگر مصدر تین حروف سے زائد پر مشتمل ہے تو اس صورت میں اسم فاعل کے شروع میں ''میم'' مضموم ہوگا اور آخری حرف سے پہلا حرف مکسور ہوگا' جیسے: ﴿وَمَنْ يُّهِنِ اللّٰهُ فَمَالَهُ مِنْ مُّكْرِمٍ﴾ ''اور جسے اللہ ذلیل کرے اسے کوئی عزت دینے والا نہیں۔'' اس میں لفظ مُکْرِمٍ اسم فاعل ہے جو عزت دینے والے پر دلالت کر رہا ہے جس کا مصدر اِکرام ہے۔ اور اسی طرح ﴿وَلَأَمَةٌ مُّؤْمِنَةٌ خَيْرٌ مِّنْ مُّشْرِكَةٍ﴾ ''اور البتہ ایمان والی لونڈی مشرک عورت سے بہتر ہے۔'' یہاں مُؤْمِنَةٌ اور مُشْرِكَةٌ اسم فاعل ہیں۔ گویا یہ مزید فیہ کا (اسم فاعل) فعل مضارع کی علامات کی جگہ میم مضموم اور آخری سے پہلے حرف کو مکسور کرنے سے بنتا ہے۔

نوٹ: ★ اسم فاعل کے تثنیہ کی صورت میں آخر میں [انِ] یا [یْنِ] اور جمع میں [وْنَ] یا [یْنَ] کا اضافہ اور واحد مؤنث کی صورت میں تائے تأنیث [ۃ] اور جمع مؤنث کی صورت میں [ات] کا اضافہ ہوتا ہے۔

★ اسم فاعل اور فاعل میں فرق یہ ہے کہ اسم فاعل مقررہ اوزان پر مشتق ہوتے ہیں جبکہ صرف فاعل جملے میں آنے کی وجہ سے فاعل بنتا ہے' جیسے: ﴿خَتَمَ اللّٰهُ﴾ ''اللہ نے مہر لگادی ہے۔'' میں لفظ ''اللّٰهُ'' فاعل ہے مگر اسم فاعل نہیں۔ فاعل مکمل جملہ بھی ہوسکتا ہے، نیز فاعل ہمیشہ مرفوع ہوتا ہے جبکہ اسم فاعل پر اعراب کی تینوں حالتیں آسکتی ہیں، جیسے: ﴿وَمَنْ يَّقْتُلْ مُؤْمِنًا﴾ ''اور جو کوئی مومن کو قتل کرے۔'' یہاں مُؤْمِناً بذاتِ خود اسم فاعل کا صیغہ ہے لیکن جملے میں یہ بطور مفعول استعمال ہو رہا ہے۔

★ اسم مفعول: وہ اسم مشتق ہے جو اس ذات کے بارے میں بتائے جس پر فعل واقع ہو' جیسے: ﴿وَشَاهِدٍ وَّمَشْهُوْدٍ﴾ ''اور (قسم ہے) حاضر ہونے والے اور حاضر کیے گئے کی!'' یہاں مَشْهُوْد اسم مفعول ہے جو اس ذات پر دلالت کر رہا ہے جس کو حاضر کیا گیا ہے۔ اور یہ مادے کے شروع میں میم مفتوح اور آخر سے ماقبل حرف کے بعد ''و'' کا اضافہ کرنے سے بنتا ہے۔ اس کے بھی چھ (6) صیغے ہیں:

| | واحد | تثنیہ | جمع |
|---|---|---|---|
| مذکر | مَنْصُوْرٌ | مَنْصُوْرَانِ | مَنْصُوْرُوْنَ |
| مؤنث | مَنْصُوْرَةٌ | مَنْصُوْرَتَانِ | مَنْصُوْرَاتٌ |

اگر مصدر تین حروف سے زائد ہو تو اسم فاعل کی طرح اس کے شروع میں بھی ''میم'' مضموم ہوگا لیکن اسم فاعل اور اسم مفعول میں فرق یہ ہے کہ اسم فاعل میں تثنیہ وجمع کی علامات اور ضمائر کو چھوڑ کر آخری سے پہلا حرف مکسور ہوتا ہے جبکہ اسم مفعول میں مفتوح ہوتا ہے' جیسے: ﴿مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ﴾ ''محمد (ﷺ) اللہ کے رسول ہیں۔'' میں لفظ مُحَمَّدٌ اسم مفعول ہے، یعنی ''جن کی تعریف کی گئی ہو۔''

* اسم تفضیل: وہ اسم جو دوسروں کی نسبت کسی ذات کے برتر یا بدتر ہونے کو ظاہر کرے۔ اس کا صیغۂ مذکر أَفْعَلُ کے وزن پر اور صیغۂ مؤنث فُعْلٰی کے وزن پر آتا ہے، جیسے: ﴿إِثْمُهُمَا أَكْبَرُ مِنْ نَّفْعِهِمَا﴾ ''شراب اور جوئے کا گناہ ان کے نفع سے زیادہ بڑا ہے۔'' یہاں أَكْبَرُ اسم تفضیل ہے۔ اسی طرح ﴿وَلِلّٰهِ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنٰى﴾ ''سب سے اچھے نام اللہ ہی کے لیے ہیں۔'' یہاں حُسْنٰى اسم تفضیل مؤنث کا صیغہ ہے۔

* اسم مبالغہ: اگر فاعل کے معنی میں صفت کی زیادتی یا تاکید پیش نظر ہو تو اس کو مبالغہ کہتے ہیں، مثلاً: علم مصدر سے عَلِيْمٌ (بہت جاننے والا) جبکہ اسم فاعل عَالِمٌ ہے جس کے معنی فقط ''جاننے والے'' کے ہیں۔ اسم مبالغہ کے بعض اوزان یہ ہیں: فَعُولٌ، فَعِيلٌ، فَعَّالٌ، فُعَّالٌ جیسے: ﴿وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ﴾ میں لفظ غفور (بہت بخشنے والا) اور رحیم (انتہائی مہربان) مبالغے کے طور پر استعمال ہوئے ہیں، اسی طرح صِدِّيق (بہت سچا) بروزن فِعِّيل مبالغے کا صیغہ ہے۔

اسم تفضیل اور اسم مبالغے میں فرق یہ ہے کہ تفضیل میں دوسروں کے مقابلے میں زیادتی کے معنی ہوتے ہیں اور مبالغے میں بذاتِ خود زیادتی کے معنی پائے جاتے ہیں۔

* صفت مشبہ: وہ اسم مشتق ہے جس میں صفت بطور ثبوت اور دوام پائی جائے، جیسے: جَمِيْلٌ سے ایسی ذات مراد ہوگی جس میں خوبصورتی کی صفت ہمیشہ برقرار رہے، جبکہ اسم فاعل میں یہ صفت عارضی ہوتی ہے۔ اسی طرح کَرِيْمٌ اور شَرِيْفٌ کے صیغے بھی صفت مشبہ کے ہیں۔ اس کے بعض اوزان یہ ہیں: فَعِيْلٌ کے وزن پر حَسِيْنٌ (خوبصورت)، اور قَبِيْحٌ (بدصورت) اور ''فَعَلٌ'' کے وزن پر حَسَنٌ (اچھا) اور فَعْلٌ کے وزن پر حَقٌّ ہے کیونکہ یہ اصل میں حَقُقٌ تھا وغیرہ۔ یاد رہے کہ صفت مشبہ فعل لازم سے آتی ہے۔

* اسم ظرف: وہ اسم مشتق ہے جو اس زمان یا مکان کو ظاہر کرے جس میں کام واقع ہو۔ یہ اسم، مادہ سے پہلے میم مفتوح لگانے سے بنتا ہے، مثلاً: مادہ حِلٌّ کے شروع میں میم مفتوح لگانے سے مَحِلٌّ بنے گا یہ اسم ظرف ہے، جیسے: ﴿ثُمَّ مَحِلُّهَا إِلَى الْبَيْتِ الْعَتِيْقِ﴾ ''پھر ان (قربانیوں) کے حلال ہونے کی جگہ قدیم گھر (بیت اللہ) کے پاس ہے۔'' یہاں [مَحِلُّ] (حلال ہونے کی جگہ) اسی طرح ﴿إِلَى الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ﴾ ''مسجد حرام کی طرف'' میں المسجد (سجدہ گاہ) اسم ظرف ہے۔ اسم ظرف بنانے کا تفصیلی طریقہ بڑی کتب نحو میں ملاحظہ فرمائیں۔

* اسم آلہ: وہ اسم ہے جو کام کرنے کے آلے کو ظاہر کرے۔ یہ اسم مادے سے پہلے میم مکسور بڑھانے سے بنتا ہے، جیسے: ﴿وَعِنْدَهُ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ﴾ ''اور اسی کے پاس غیب کی چابیاں ہیں۔'' اور لفظ مَفَاتِحُ مِفْتَاحٌ (چابی، یعنی کھولنے کا آلہ) کی جمع ہے۔ اسم آلہ بنانے کا تفصیلی طریقہ بڑی کتب نحو میں ملاحظہ فرمائیں۔

3۔ جامد: وہ اسم جو نہ کسی لفظ سے بنا ہو نہ اس سے کوئی لفظ بنے، جیسے: فَرَسٌ ''گھوڑا''

## جنس کے اعتبار سے اسم کی اقسام

### مذکر و مؤنث

### (Masculine and Feminine)

**مؤنث:** وہ اسم جس میں علامت تانیث لفظی یا پوشیدہ طور پر موجود ہو۔ اور علامات تانیث تین ہیں: تائے مربوطہ [ۃ]، جیسے: مُسْلِمَةٌ ، الف مقصورہ زائدہ یعنی کھڑا زبر جو اسم تفضیل مؤنث کے صیغے میں یا مؤنث کی صفت کی صورت میں ہوتا ہے، جیسے: [عُظْمٰی] ''سب سے بڑی''، [حُبْلٰی] ''حاملہ''۔ اس کے علاوہ الف مقصورہ مؤنث کی علامت نہیں ہے، جیسے: [مُوسٰی] پر الف مقصورہ تو ہے لیکن یہ مؤنث نہیں اور الف ممدودہ ''اء'' جیسے: الزَّهْرَاءُ (آب و تاب والی) اور اس علامت کا ایک ہی وزن ہے اور وہ [فَعْلَاءُ] ہے، جیسے: [حَمْرَاءُ] ''سرخ رنگ کی'' [زَرْقَاءُ] ''نیلی'' قرآن مجید میں ہے: ﴿إِنَّهَا بَقَرَةٌ صَفْرَاءُ﴾ ''وہ گائے زرد رنگ کی ہو۔'' اور پوشیدہ علامت تانیث کی مثال [أَرْض] ہے، جیسے: ﴿أَلَمْ تَكُنْ أَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً﴾ میں [أَرْض] کو مؤنث استعمال کیا گیا ہے جبکہ علامت تانیث لفظوں میں نہیں ہے۔

**مذکر:** وہ اسم جس میں تانیث کی کوئی علامت نہ پائی جائے، مثلاً: مُؤْمِنٌ ، شَرِيفٌ

* **باعتبار ذات مؤنث کی اقسام:** ذات کے اعتبار سے مؤنث کی دو قسمیں ہیں: * مؤنث حقیقی * مؤنث لفظی

**1۔ مؤنث حقیقی:** وہ مؤنث جس کے مقابلے میں جاندار نر ہو، خواہ تانیث کی علامت ہو یا نہ ہو، جیسے: ﴿وَأُمُّهُ صِدِّيقَةٌ﴾ ''اور ان (عیسیٰ علیہ السلام) کی والدہ صدیقہ تھیں۔'' یہاں لفظ [أُمّ] مؤنث استعمال ہوا ہے اگرچہ اس میں مؤنث کی علامت نہیں ہے۔

**2۔ مؤنث لفظی:** وہ مؤنث جس کے مقابلے میں جاندار نر نہ ہو۔

نوٹ: مؤنث حقیقی کے لیے بولا جانے والا لفظ مؤنث ہی ہوگا، جیسے: [أُمٌّ] ''ماں'' اور مذکر کے لیے بولا جانے والا لفظ مذکر ہی ہوگا، خواہ اس میں تانیث کی علامت پائی جائے، جیسے: طَلْحَةُ، حَمْزَةُ تائے تانیث کے باوجود یہ مذکر ہی استعمال ہوں گے کیونکہ یہ مذکر ہی کے لیے بنائے گئے ہیں۔

* **باعتبار علامت مؤنث کی اقسام:** جس اسم میں نر اور مادے کا تصور موجود نہ ہو، اس کی تذکیر و تانیث پہچاننے کے لیے علامات تانیث مد نظر رکھی جاتی ہیں۔ اس لحاظ سے مؤنث کی دو قسمیں ہیں: * مؤنث قیاسی * مؤنث سماعی

**1۔ مؤنث قیاسی:** وہ مؤنث جس میں علامت تانیث لفظوں میں موجود ہو مؤنث قیاسی کہلاتی ہے، جیسے: ﴿الْقَارِعَةُ﴾ مؤنث قیاسی ہے۔ مذکر اسم جو کسی صفت (خوبی یا خامی) کو ظاہر کر رہا ہو، اس سے مؤنث بنانے کے لیے عام طور پر اُس کے آخر میں [ۃ] لگا دیتے ہیں، جیسے: قاری سے قاریہ [قَارِيَة]، عالم سے عالمہ اور عابد سے عابدہ، اسی طرح:

| مؤنث | | | مذکر | |
|---|---|---|---|---|
| سجدہ کرنے والی | سَاجِدَةٌ | سے | سجدہ کرنے والا | سَاجِدٌ |
| گواہی دینے والی | شَاهِدَةٌ | سے | گواہی دینے والا | شَاهِدٌ |
| توبہ کرنے والی | تَائِبَةٌ | سے | توبہ کرنے والا | تَائِبٌ |

**2۔مؤنث سماعی:** عربی میں مندرجہ ذیل الفاظ بھی مؤنث استعمال ہوئے ہیں، اگر چہ ان کے آخر میں تانیث کی "ۃ" نہیں انہیں مؤنث سماعی کہتے ہیں، جیسے:

شَمْسٌ (سورج)، أَرْضٌ (زمین)، خَمْرٌ (شراب)، نَارٌ (آگ)، دَارٌ (گھر)، سُوقٌ (بازار)، رِيْحٌ (ہوا)

❀ جسم کے جوڑا جوڑا اعضاء بھی مؤنث استعمال ہوئے ہیں' جیسے:

يَدٌ (ہاتھ)، رِجْلٌ (ٹانگ)، عَيْنٌ (آنکھ)،أُذُنٌ (کان)،قَدَمٌ (پاؤں)

❀ عربی میں شہروں اور ملکوں کے نام بھی مؤنث استعمال ہوئے ہیں' جیسے: لاہور، دمشق، پاکستان، مصر، شام۔

❀ جہنم کے نام بھی مؤنث استعمال ہوئے ہیں' جیسے: ﴿إِنَّ جَهَنَّمَ كَانَتْ مِرْصَادًا﴾ "بے شک جہنم گھات کی جگہ ہے۔"

❀ خاندان کے بعض افراد أُمٌّ (ماں)،عَرُوسٌ (دلہن) وغیرہ

نوٹ: خَلِيفَةٌ، عَلَّامَةٌ وغیرہ مذکر ہیں کیوں کہ یہ الفاظ صرف مردوں کے لیے بولے جاتے ہیں، یہ [ۃ] کی وجہ سے مؤنث نہ سمجھے جائیں۔

## عدد کے اعتبار سے اسم کی اقسام

عدد کے اعتبار سے اسم کی تین قسمیں ہیں: ☆ واحد ☆ تثنیہ ☆ جمع

**واحد:** وہ اسم جو ایک فرد یا چیز کے لیے استعمال ہو، واحد (مفرد) کہلاتا ہے، جیسے: کتاب، قلم وغیرہ

**تثنیہ:** ایسا اسم جو دو افراد یا اشیاء کے لیے استعمال ہو تثنیہ کہلاتا ہے' جیسے: دو کتابیں، دو قلمیں، دو آدمی

عربی میں دو کے لیے اسم کے آخر میں [انِ] یا [یْنِ] لگاتے ہیں، جیسے:

قَمِيصٌ (ایک قمیص) سے قَمِيصَانِ یا قَمِيصَيْنِ (دو قمیصیں)

كَلِمَةٌ سے كَلِمَتَانِ یا كَلِمَتَيْنِ ، أَخٌ (بھائی) سے أَخَوَانِ یا أَخَوَيْنِ

**جمع**: ایسا اسم جو تین یا اس سے زیادہ افراد یا اشیاء کے لیے استعمال ہو، جمع کہلاتا ہے، جیسے:
کتاب سے کتب، قلم سے أقلام وغیرہ

## مذکر کی جمع

عربی میں مذکر کی جمع سالم بنانے کے لیے اسم کے آخر میں [ـُوْنَ] یا [ـِیْنَ] لگاتے ہیں، جیسے:

| واحد | جمع (رفعی حالت) | (نصبی / جری حالت) | معنی |
|---|---|---|---|
| مُسْلِمٌ سے | مُسْلِمُوْنَ یا | مُسْلِمِیْنَ | تین یا اس سے زیادہ مسلمان |
| کَافِرٌ سے | کَافِرُوْنَ یا | کَافِرِیْنَ | تین یا اس سے زیادہ کافر |
| جَاهِلٌ سے | جَاهِلُوْنَ یا | جَاهِلِیْنَ | تین یا اس سے زیادہ جاہل |
| عَالِمٌ سے | عَالِمُوْنَ یا | عَالِمِیْنَ | تین یا اس سے زیادہ عالم |

## مؤنث کی جمع

عربی زبان میں مؤنث کی جمع بنانے کے لیے واحد کے آخر میں اتٌ / اتُ لگاتے ہیں، جیسے: مُسْلِمٌ (مسلمان مرد) سے مُسْلِمَاتٌ (مسلمان عورتیں)، جَاهِلٌ (جاہل مرد) سے جَاهِلَاتٌ (جاہل عورتیں)، اَلْمُؤْمِنُ (مومن مرد) سے اَلْمُؤْمِنَاتُ (مومن عورتیں)، کَاتِبٌ (لکھنے والا) سے کَاتِبَاتٌ (لکھنے والی عورتیں)

نوٹ: [ـُوْنَ] یا [ـِیْنَ] سے بنائی ہوئی جمع کو جمع مذکر سالم اور [ات] سے بنائی ہوئی جمع کو جمع مؤنث سالم کہتے ہیں کیونکہ ان صورتوں میں واحد کا صیغہ اپنی حالت پر برقرار رہتا ہے صرف آخر میں اضافہ ہوتا ہے۔

## جمع کے بعض مقررہ اوزان

اکثر اسماء جمع میں مخصوص اوزان پر آتے ہیں، ان کی مختصر فہرست یہاں دی جاتی ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| أَفْعَالٌ | فُعُلٌ | فُعَلَاءُ | مَفَاعِلُ اور مَفَاعِیْلُ |
| فُعُوْلٌ | أَفْعُلٌ | أَفْعِلَةٌ | فَعَالِلُ اور فَعَالِیْلُ |
| فِعَالٌ | فُعَّالٌ | أَفْعِلَاءُ | |

جمع کے بعض مقررہ اوزان کی تفصیل اور مثالیں درج ذیل ہیں (ان میں سے اکثر الفاظ اُردو میں پائے جاتے ہیں):

أَفْعَالٌ [أَ فْ عَ ا لٌ]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَدٌ | بیٹا | أَوْلَادٌ | عَمَلٌ | کام | أَعْمَالٌ |
| طِفْلٌ | لڑکا | أَطْفَالٌ | صَاحِبٌ | دوست | أَصْحَابٌ |

فُعُوْلٌ [فُ عُ وْ لٌ]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| شَاهِدٌ | گواہ | شُهُوْدٌ | مَلِكٌ | بادشاہ | مُلُوْكٌ |
| قَلْبٌ | دل | قُلُوْبٌ | بُرْجٌ | برج | بُرُوْجٌ |

فِعَالٌ [فِ عَ ا لٌ]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| حَسَنٌ | خوب صورت | حِسَانٌ | رَجُلٌ | مرد | رِجَالٌ |
| عَبْدٌ | بندہ | عِبَادٌ | جَبَلٌ | پہاڑ | جِبَالٌ |

فُعُلٌ [فُ عُ لٌ]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| رَسُوْلٌ | پیغمبر | رُسُلٌ | كِتَابٌ | کتاب | كُتُبٌ |
| عِمَادٌ | ستون | عُمُدٌ | سَبِيْلٌ | راستہ | سُبُلٌ |

فُعَّالٌ [فُ عْ عَ ا لٌ]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| جَاهِلٌ | بے وقوف | جُهَّالٌ | كَافِرٌ | کافر (منکر) | كُفَّارٌ |

أَفْعُلٌ [أ ف ع ل]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| نَهْرٌ | دریا | أَنْهُرٌ | رِجْلٌ | ٹانگ | أَرْجُلٌ |
| بَحْرٌ | سمندر | أَبْحُرٌ | شَهْرٌ | مہینہ | أَشْهُرٌ |

فُعَلَاءُ [ف ع ل ا ءُ]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| شَرِيْفٌ | شریف | شُرَفَآءُ | ضَعِيفٌ | کمزور | ضُعَفَآءُ |
| شَاعِرٌ | شاعر | شُعَرَآءُ | عَالِمٌ | علم والا | عُلَمَاءُ |

أَفْعِلَةٌ [أ ف ع ل ةٌ]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| طَعَامٌ | کھانا | أَطْعِمَةٌ | فُؤَادٌ | دل | أَفْئِدَةٌ |
| لِسَانٌ | زبان | أَلْسِنَةٌ | إِلٰـهٌ | معبود | آلِهَةٌ |

أَفْعِلَاءُ [أ ف ع ل ا ءُ]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| نَبِيٌّ | پیغمبر | أَنْبِيَاءُ | غَنِيٌّ | دولت مند | أَغْنِيَآءُ |
| تَقِيٌّ | پرہیزگار | أَتْقِيَاءُ | ذَكِيٌّ | ذہین، ہوشیار | أَذْكِيَاءُ |

مَفَاعِلُ [مَ ف ا ع لُ] اور مَفَاعِيلُ [مَ ف ا ع ی لُ]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| مَسْجِدٌ | مسجد | مَسَاجِدُ | مِصْبَاحٌ | چراغ | مَصَابِيْحُ |
| مِفْتَاحٌ | چابی | مَفَاتِحُ / مَفَاتِيحُ | مَقْعَدٌ | سیٹ | مَقَاعِدُ |

فَعَالِلُ [فَ عَ ا لِ لُ] اور فَعَالِيْلُ [فَ عَ ا لِ ی لُ]

| واحد | معنی | جمع | واحد | معنی | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| دِرْهَمٌ | چاندی کا سکہ | دَرَاهِمُ | كَوْكَبٌ | ستارہ | كَوَاكِبُ |
| حَادِثَةٌ | حادثہ | حَوَادِثُ | قِرْطَاسٌ | کاغذ | قَرَاطِيْسُ |

## عموم وخصوص کے اعتبار سے اسم کی اقسام

## اسم نکرہ اور اسم معرفہ

## (Common Noun and Proper Noun)

**اسم نکرہ:** عام نام کو اسم نکرہ کہتے ہیں، یعنی ایک ہی طرح کی کئی چیزوں کے عمومی نام، جیسے: قَلَمٌ (ایک قلم) كِتَابٌ (ایک کتاب) كُرْسِيٌّ (ایک کرسی۔)

**اسم معرفہ:** خاص نام کو اسم معرفہ کہتے ہیں، مثلاً: مُحَمَّدٌ، إِبْرَاهِيْمُ، مَكَّةُ۔

**اسم معرفہ کی سات اقسام ہیں:**

1۔ **اسم علم:** وہ اسم جو کسی خاص آدمی، خاص شہر یا خاص چیز کے لیے وضع کیا گیا ہو، جیسے: محمد، مکہ، زمزم

2۔ **اسم ضمیر:** اسم ضمیر ایسا اسم ہے جو کسی نام کی جگہ استعمال کیا جائے، جیسے: ﴿اَللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ﴾ "وہ اللہ ہے، اس کے سوا کوئی معبود نہیں۔" میں "هُوَ" اسم ضمیر ہے۔

**ضمائر کی گردان یہ ہے:**

| | مذکر | مؤنث | مذکر حاضر | مؤنث حاضر | مذکر ومؤنث متکلم |
|---|---|---|---|---|---|
| واحد | هُوَ (وہ/اس) | هِيَ (وہ/اس) | أَنْتَ (تو/تم/آپ) | أَنْتِ (تو/تم/آپ) | أَنَا (میں) |
| تثنیہ | هُمَا (وہ دونوں/ان دونوں) | هُمَا (وہ دونوں/ان دونوں) | أَنْتُمَا (آپ دونوں/تم دونوں) | أَنْتُمَا (آپ دونوں/تم دونوں) | نَحْنُ |
| جمع | هُمْ (وہ سب/ان سب) | هُنَّ (وہ سب/ان سب) | أَنْتُمْ (تم سب/آپ سب) | أَنْتُنَّ (تم سب/آپ سب) | (ہم دو/ہم سب) |

اور اسی طرح إِيَّاكَ وغیرہ بھی ضمائر ہیں۔ اور کچھ ضمائر فعل کے ساتھ متصل ہوتی ہیں جیسا کہ فعل کی بحث میں ماضی اور مضارع

کی علامات سے واضح ہے۔

3۔ اسم اشارہ: اس کی بحث آگے آرہی ہے۔

4۔ اسم موصول: اسم موصول ایسے اسم کو کہتے ہیں جو اپنے صلے سے مل کر جملے کا جز بنتا ہے، جیسے: ﴿اَلَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ﴾ ''جو غیب پر ایمان لاتے ہیں۔'' اس کا ترجمہ پڑھنے سے مفہوم ابھی واضح نہیں ہوا، یہ سوال باقی ہے کہ جو غیب پر ایمان لاتے ہیں وہ کون لوگ ہیں؟ ان کا انجام کیسا ہوگا؟ وغیرہ اس سے ظاہر ہوا کہ یہ جملے کا حصہ ہیں کیونکہ اگر جملہ مکمل ہو تو اس سے ایک مفہوم واضح ہو جاتا ہے۔ اور یہاں ﴿يُؤْمِنُونَ﴾، ﴿اَلَّذِينَ﴾ کا صلہ ہے۔ عام اسمائے موصولہ یہ ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| مذکر | اَلَّذِي | اَلَّذَانِ | اَلَّذِيْنَ |
| مونث | اَلَّتِي | اَلَّتَانِ | اَللَّاتِي |

نوٹ: اردو میں ان کے معنی عموماً جو، جس، جسے، جنھیں وغیرہ سے ہوتے ہیں۔

5۔ معرف باللام: وہ اسم جس پر [الْ] آئے معرف باللام کہلاتا ہے۔ اس کی بحث بھی شروع میں ہو چکی ہے۔

6۔ وہ اسم نکرہ جو ان پانچوں اقسام میں سے کسی ایک کی طرف مضاف ہو وہ بھی معرفہ ہو جائے گا، جیسے: ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ ''تمام تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں جو سارے جہانوں کا رب ہے۔'' یہاں لفظ ''ربّ'' نکرہ ہے لیکن ''العٰلَمِيْنَ'' کی طرف مضاف ہونے کی وجہ سے معرفہ ہے، اسی طرح لفظ ''عبد'' نکرہ ہے لیکن جب یہ ''الرّحمٰن'' کی طرف مضاف ہو، جو معرف باللام ہونے کی وجہ سے معرفہ ہے، تو لفظ ''عبد'' بھی معرفہ ہو جائے گا۔

7۔ مُنادیٰ: ایسا اسم جس کو حروف نداء (یا ''اے'' وغیرہ) کے ذریعے سے پکارا جائے، جیسے: ﴿يٰزَكَرِيَّا﴾ ''اے زکریا!'' اور کبھی حرف نداء محذوف بھی ہوتا ہے، جیسے: ﴿رَبَّنَا اغْفِرْلَنَا﴾ ''اے ہمارے رب! ہمیں بخش دے۔''

## اعراب

اعراب سے یہ تعین ہوتا ہے کہ کلام میں فعل (Verb)، فاعل (Subject) اور مفعول (Object) کون کون سے ہیں؟

مثلاً: اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ﴿وَإِذِ ابْتَلٰى إِبْرَاهِيْمَ رَبُّهٗ﴾ ''اور جب ابراہیم (علیہ السلام) کو اس کے رب نے آزمایا۔'' اس آیت میں لفظ ''ابراہیم'' پر نصب (َ) نے واضح کیا ہے کہ یہ مفعول ہے اور ''رَبُّهٗ'' پر رفع سے پتہ چلا کہ یہ فاعل ہے۔

اردو میں فاعل کے بعد عموماً ''نے'' اور مفعول کے بعد عموماً ''کو'' استعمال ہوتا ہے۔

# مرفوعات کی اقسام

عربی میں فاعل کی علامت رفع (پیش) ہے اور جس کلمے کے آخر میں پیش ہو وہ مرفوع کہلاتا ہے' مثلاً: ﴿وَقَالَ الرَّسُوْلُ﴾ میں ''الرَّسُوْلُ'' پر رفع ہے۔ یہ علامت ہے کہ ''قال'' فعل کا فاعل لفظ ''الرّسولُ'' ہے۔ اسی لیے قاعدہ ہے: کُلُّ فَاعِلٍ مَّرْفُوْعٌ' وَّکُلُّ مَفْعُوْلٍ مَّنْصُوْبٌ ''ہر فاعل مرفوع اور ہر مفعول منصوب ہوتا ہے۔

فاعل کے علاوہ اور بھی کئی کلمات ہیں جو مرفوع ہوتے ہیں' مثلاً: ﴿اَلْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ میں الحَمْدُ مرفوع ہے لیکن یہ فاعل نہیں۔ اور اعراب کی اس حالت کو حالت رفعی کہا جاتا ہے۔ اور مرفوعات کی آٹھ اقسام ہیں:

1۔ فاعل: وہ ذات جس سے فعل واقع ہو' جیسے: ﴿يَتُوْبُ اللّٰهُ﴾ ''اللہ توبہ قبول فرماتا ہے۔''

2۔ نائب فاعل: ایسا مفعول جس کو فاعل کی جگہ پر لایا گیا ہو، جیسے: ﴿يٰٓاَيُّهَاالنَّاسُ ضُرِبَ مَثَلٌ﴾ ''اے لوگو! ایک مثال بیان کی جاتی ہے۔'' یہاں [مَثَلٌ] نائب فاعل ہے۔

3۔ مبتدا: جس اسم سے جملے کی ابتدا ہو وہ مبتدا کہلاتا ہے اور یہ عموماً معرفہ ہوتا ہے' جیسے: ﴿اَلْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ﴾ یہاں جملے کی ابتدا اسم اَلْحَمْدُ سے ہو رہی ہے' لہٰذا یہ مبتدا ہے اور ایسے جملے کو جملہ اسمیہ کہتے ہیں۔

4۔ خبر: جملہ اسمیہ (جو جملہ اسم سے شروع ہو رہا ہے) کے دوسرے جز کو خبر کہتے ہیں' جیسے: ﴿اَللّٰهُ نُوْرُالسَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ﴾ ''اللہ آسمانوں اور زمین کا نور ہے۔'' اس آیت میں لفظ ''اَللّٰه'' مبتدا اور ''نور'' خبر ہے۔

5۔ إنَّ وغیرہ کی خبر: جملہ اسمیہ کے شروع میں جب ''إنَّ'' تاکید کے لیے آتا ہے تو مبتدا کو إنَّ کا اسم اور خبر کو إنَّ کی خبر کہا جاتا ہے۔ إنَّ وغیرہ کا اسم منصوب اور خبر مرفوع ہوتی ہے' جیسے: ﴿إِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ﴾ ''بے شک اللہ تعالیٰ بہت بخشنے والا انتہائی مہربان ہے۔'' یہاں لفظ [اَللّٰهَ] منصوب ہے کیونکہ یہ ''إنَّ'' کا اسم ہے۔ اور [غَفُوْرٌ] مرفوع ہے کیونکہ یہ خبر ہے۔

6۔ کَانَ وغیرہ کا اسم: جملہ اسمیہ پر لفظ ''کَانَ'' آئے تو مبتدا ''کَانَ'' کا اسم کہلاتا ہے اور خبر ''کَانَ'' کی خبر کہلاتی ہے۔ اور ''کَانَ'' کا اسم ہمیشہ مرفوع ہوتا ہے اور خبر ہمیشہ منصوب ہوتی ہے' جیسے: ﴿كَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْماً﴾ ''اللہ بہت جاننے والا' بڑی حکمت والا ہے۔''

7۔ مَا اور لَا کا اسم: یہ بھی مرفوع اور اس کی خبر منصوب ہوتی ہے' جیسے: ﴿مَا هٰذَا بَشَراً﴾ ''یہ (یوسف) بشر نہیں۔''

نوٹ: اگرچہ ''هٰذَا'' بظاہر مرفوع نہیں لیکن حقیقت میں یہ مرفوع ہے جسے مرفوع تقدیری کہتے ہیں۔

8۔ لائے نفی جنس کی خبر: یعنی وہ ''لا'' جس کے ذریعے سے پوری جنس کی نفی کی گئی ہو' جیسے: ﴿لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ﴾ میں لفظ ''اللہ'' مرفوع ہے۔ اور [لَا] سے تمام معبودانِ باطلہ کی نفی ہے اس وجہ سے اسے لائے نفی جنس کہا جاتا ہے۔

# منصوبات کی اقسام

عربی زبان میں مفعول کی علامت نصب (ـَ) ہے اور جس کلمے کے آخر میں یہ علامت آئے، اسے منصوب کہتے ہیں۔ مثلاً: ﴿فَعَصٰى فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ﴾ ''چنانچہ فرعون نے رسول (موسیٰ) کی نافرمانی کی۔'' یہاں [اَلرَّسُوْلَ] پر نصب سے پتا چلا کہ یہ مفعول ہے، یعنی ان کی نافرمانی کی گئی ہے، مگر عربی میں مفعول کے علاوہ کچھ اور الفاظ بھی منصوب استعمال ہوتے ہیں، جیسے: ﴿وَلٰكِنْ كَانَ حَنِيْفًا﴾ ''اور لیکن وہ (ابراہیم) حق پرست تھے۔'' میں [حَنِيْفًا] منصوب ہے لیکن مفعول نہیں، اعراب کی اس حالت کو حالتِ نصبی کہتے ہیں، اور منصوبات کی بارہ (۱۲) اقسام ہیں:

1۔ **مفعول بہ:** جس اسم پر فاعل کا فعل واقع ہو وہ مفعول بہ کہلاتا ہے، جیسے: ﴿وَلَا تُبْطِلُوْٓا اَعْمَالَكُمْ﴾ ''اپنے اعمال ضائع نہ کرو۔'' یہاں [اَعْمَالَ] مفعول بہ ہے۔

2۔ **مفعول مطلق:** وہ مصدر جو اپنے ہی فعل کے بعد تاکید کے لیے، یا اس کا عدد، یا نوع بیان کرنے کے لیے آئے، مفعول مطلق کہلاتا ہے، جیسے: ﴿وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا﴾ ''خوب ٹھہر ٹھہر کر قرآن مجید کی تلاوت کیجیے۔'' میں لفظ ''تَرْتِيْلًا'' مفعول مطلق ہے۔

3۔ **مفعول لہٗ:** ایسا اسم جو کسی کام کی غرض و غایت بیان کرے کہ یہ کام کس بنا پر ہوا، یا کیا گیا، مفعول لہ کہلاتا ہے، جیسے: ﴿يَّاْخُذُ كُلَّ سَفِيْنَةٍ غَصْبًا﴾ ''ہر کشتی کو غصب کر لیتا تھا۔'' یہاں غَصْبًا مفعول لہ ہے۔

4۔ **مفعول معہ:** وہ اسم جو واو بمعنیٰ ''مع'' کے بعد واقع ہو، اسے مفعول معہ کہتے ہیں، جیسے: ﴿يٰجِبَالُ اَوِّبِيْ مَعَهٗ وَالطَّيْرَ﴾ ''اے پہاڑو! اس (داود) کے ساتھ تسبیح دہراؤ اور (اے) پرندو! (تم بھی۔)'' یہاں اَلطَّيْرَ مفعول معہ ہے، کیونکہ یہاں [و] مع کے معنی میں ہے، جیسا کہ ترجمے سے واضح ہے۔

5۔ **مفعول فیہ:** جس جگہ یا وقت میں فعل واقع ہو، اسے مفعول فیہ کہتے ہیں اور یہ ظرف ہوتا ہے۔ اس کی دو قسمیں ہیں:

☆ ظرف مکان ☆ ظرف زمان

☆ ظرف مکان: جیسے ﴿وَكَانَ وَرَآءَهُمْ مَّلِكٌ﴾ ''جبکہ ان کے آگے ایک بادشاہ تھا۔'' یہاں لفظ ''وَرَاءَ'' مفعول فیہ (ظرف) ہونے کی بنا پر منصوب ہے۔

☆ ظرف زمان: جیسے ﴿يَوْمَ نَحْشُرُ الْمُتَّقِيْنَ اِلَى الرَّحْمٰنِ وَفْدًا﴾ ''جس دن ہم متقیوں کو رحمٰن کی طرف (بطور) مہمان اکٹھا کر لائیں گے۔'' یہاں لفظ ''يَوْمَ'' ظرف ہے۔

6۔ **حال:** ایسا اسم جو کسی ذات کی حالت کو بیان کرے حال کہلاتا ہے، جیسا کہ اوپر والی مثال میں لفظ ''وَفْدًا'' ہے۔

7۔ **تمییز:** ایسا اسم جو کسی چیز کا ابہام اور پوشیدگی دور کر دے، تمیز کہلاتا ہے، جیسے: ﴿إِنِّي رَأَيْتُ أَحَدَ عَشَرَ كَوْكَبًا﴾ "بے شک میں نے (خواب میں) گیارہ ستارے دیکھے۔" اگر یہاں "کو کباً" کا لفظ نہ ہو تو ہمیں یہ نہیں پتا چلے گا کہ وہ گیارہ چیزیں کیا تھیں؟ "کَو کباً" نے اس پوشیدگی کو دور کر دیا۔

8۔ **مستثنیٰ:** جو اسم "إِلَّا" وغیرہ کے بعد آئے، وہ مستثنیٰ کہلاتا ہے، جیسے: ﴿فَسَجَدُوا إِلَّا إِبْلِيسَ﴾ "تو انھوں (فرشتوں) نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے (نہ کیا۔)" اور باقی چار منصوبات وہی ہیں جو مرفوعات کی آخری چار اقسام کے تحت گزر چکے ہیں۔

9۔ اِن وغیرہ کا اسم، جیسے: ﴿إن اللهَ غفورٌ رحيمٌ﴾

10۔ کان وغیرہ کی خبر، جیسے: ﴿وكان اللهُ عليماً حكيماً﴾۔

11۔ ماولا کی خبر، جیسے: ﴿ما هذا بشرًا﴾

12۔ لائے نفی جس کا اسم ہے، جیسے: ﴿لا إلهَ إلا اللهُ﴾ تفصیل کے لیے مرفوعات کی آخری چار اقسام ملاحظہ فرمائیں۔

## مجرورات کی اقسام

بعض اسماء ایسے بھی ہیں جن کے آخر میں زیر آتی ہے انھیں مجرورات کہتے ہیں اور وہ صرف دو ہیں:

1۔ جن اسماء سے پہلے حروف جارّہ آئیں، جیسے: ﴿بِسْمِ اللّٰهِ﴾ میں لفظ اسم [ب] کی وجہ سے مجرور ہے۔

2۔ وہ اسماء مضاف الیہ جن کی طرف کسی کی نسبت (اضافت) کی جائے، جیسے: ﴿بِسْمِ اللّٰهِ﴾ میں "اسم" کی نسبت لفظ "اللہ" کی طرف کی گئی ہے، چنانچہ اسم مضاف اور لفظ اللہ مضاف الیہ۔ اور اردو میں اضافت کا معنی کرتے ہوئے عام طور پر "کا"، "کی"، "کے" آتا ہے، جیسے: [كِتَابُ اللهِ] "اللہ کی کتاب" میں "کی" ہے۔

نوٹ: اعراب کی اس حالت کو حالتِ جرّی کہتے ہیں۔

## فعل (Verb)

**فعل:** کسی کام کے کرنے یا ہونے کو فعل کہتے ہیں، جیسے: ﴿خَلَقَ لَكُمْ مَّا فِي الْأَرْضِ﴾ "اس نے تمھارے لیے پیدا کیا جو کچھ زمین میں ہے۔" یہاں [خَلَقَ] "پیدا کیا" فعل ہے۔

### زمانے کے اعتبار سے فعل کی قسمیں

**زمانے کے اعتبار سے فعل کی چار قسمیں ہیں:** * ماضی * مضارع * امر * نہی

1۔ **فعل ماضی:** وہ فعل جس سے پتا چلے کہ کام گزرے ہوئے زمانے میں ہو چکا ہے، مثلاً: قَالَ "اس نے کہا۔" جَاهَدَ "اس نے انتہائی کوشش کی۔"

2۔ **فعل مضارع:** وہ فعل جس میں موجودہ یا آئندہ زمانے کا مفہوم پایا جاتا ہو، مثلاً: يَسْمَعُ "وہ سنتا ہے یا سنے گا۔"

تَعۡلَمُوۡنَ ''تم جانتے ہو یا جان لو گے۔''

نوٹ: فعل مضارع، حال اور مستقبل دونوں پر مشتمل ہوتا ہے' البتہ ایک وقت میں ایک ہی زمانے کا مفہوم دے سکتا ہے۔

3۔ **فعل امر**: وہ فعل جس میں کسی شخص کو کام کرنے کا حکم دیا جائے' یا اس سے کام کرنے کی گزارش کی جائے' مثلاً: لِيَشْهَدْ ''چاہیے کہ وہ حاضر ہو۔'' اِفْعَلُوْا ''تم کام کرو۔'' اُعْبُدْ ''تو عبادت کر۔''

4۔ **فعل نہی**: نہی اس فعل کو کہتے ہیں جس میں کسی کام سے حکماً روکا گیا ہو' یا نہ کرنے کی التجا کی گئی ہو' مثلاً: ﴿لَا تُشْرِكْ﴾ ''تو شرک نہ کر'' ﴿لَا يَسْخَرْ﴾ ''وہ ٹھٹھا نہ کرے۔'' اسی طرح ﴿اُدْعُ لَنَا﴾ ''ہمارے لیے دعا کیجیے۔''

نوٹ: فاعل کے اعتبار سے فعل کے صیغے تین قسم کے ہوتے ہیں:

1۔ **غائب**: غیر حاضر فرد/افراد کو' یا جسے آپ نے مخاطب نہ کیا ہو' اسے غائب کہتے ہیں۔

2۔ **حاضر /مُخاطب**: موجود شخص' یا جسے آپ مخاطب کریں' اسے حاضر/مخاطب کہتے ہیں۔

3۔ **متکلم**: بات کرنے والے شخص/اشخاص کو متکلم کہتے ہیں۔

## مفعول کے اعتبار سے فعل کی قسمیں

**مفعول کے اعتبار سے فعل کی دو قسمیں ہیں:**

★ لازم ★ متعدی

1۔ **فعل لازم** (Intransitive): جو فعل صرف فاعل ہی کے ساتھ پورا ہو جائے' وہ فعل لازم کہلاتا ہے، جیسے: ﴿وَجَاءَ رَجُلٌ مِّنْ أَقْصَى الْمَدِينَةِ يَسْعَى﴾ ''اور شہر کے پرلے کنارے سے ایک شخص دوڑتا ہوا آیا۔'' یہاں [جَاءَ] ''آیا'' فعل لازم ہے جس کا فاعل [رَجُلٌ] ''آدمی'' ہے۔

2۔ **فعل متعدی** (Transitive): جس فعل کو فاعل کے ساتھ مفعول کی بھی ضرورت ہو' وہ فعل متعدی ہوتا ہے' جیسے: ﴿أَتَأْمُرُوْنَ النَّاسَ﴾ ''کیا تم لوگوں کو نیکی کا حکم دیتے ہو؟'' یہاں [تَأْمُرُوْنَ] ''تم حکم دیتے ہو۔'' فعل متعدی ہے۔ اس کا فاعل ضمیر ہے اور [اَلنَّاسَ] ''لوگ'' اس کا مفعول ہے۔

## فاعل کے اعتبار سے فعل کی قسمیں

**فاعل کے اعتبار سے فعل کی دو قسمیں ہیں:**

★ فعل معروف ★ فعل مجہول

1۔ **فعل معروف** (Active Verb): جس فعل کی نسبت فاعل کی طرف ہو اسے فعل معروف کہتے ہیں' جیسے: ﴿أَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ﴾

''یقیناً اللہ جانتا ہے'' یہاں [یَعْلَمُ] ''وہ جانتا ہے۔'' فعل معروف ہے' کیونکہ اس کا فاعل ضمیر [هُوَ] ''وہ'' محذوف ہے' اسی طرح ﴿إِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ﴾ ''جب قیامت واقع ہو جائے گی'' میں فاعل اسم ظاہر مذکور ہے اور [وَقَعَتْ] ''واقع ہو گئی۔'' فعل معروف ہے۔

2۔ **فعل مجہول (Passive Verb):** جس فعل کا فاعل مذکور نہ ہو' اور اس فعل کی نسبت مفعول کی طرف ہو' وہ فعل مجہول کہلاتا ہے' جیسے: ﴿خُلِقَ الْإِنْسَانُ ضَعِيفًا﴾ ''انسان کمزور پیدا کیا گیا ہے۔'' ﴿كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ﴾ ''تم پر روزہ رکھنا فرض کیا گیا ہے۔'' ﴿لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ﴾ ''ان سے عذاب ہلکا نہیں کیا جائے گا۔''

ان مثالوں پر غور کرنے سے یہ واضح ہوتا ہے کہ اگرچہ انسان کے پیدا کرنے والی اور روزہ فرض قرار دینے والی اور عذاب میں تخفیف کرنے والی ذات اللہ تعالیٰ کی ہے' لیکن افعال کی نسبت اللہ تعالیٰ' یعنی فاعل کی طرف نہیں ہے' بلکہ فاعل مذکور ہی نہیں۔ اور فعل کی نسبت مفعول کی طرف ہے' چنانچہ یہ تینوں افعال مجہول ہیں۔

نوٹ: فعل مجہول صرف فعل متعدی سے بنتا ہے۔ فعل لازم سے فعل مجہول نہیں بنتا' کیونکہ فعل لازم کا مفعول نہیں ہوتا' اور فعل مجہول میں نسبت مفعول کی طرف ہوتی ہے۔ تاہم فعل لازم سے اگر فعل مجہول لانا مقصود ہو تو فعل لازم کے فاعل کے ساتھ (ب) کا اضافہ کر دیا جائے تو فعل مجہول بن جائے گا' جیسے: ذَهَبَ زَيْدٌ ''زید گیا'' سے ذُهِبَ بِزَيْدٍ ''زید کو لے جایا گیا''۔

## فعل مجہول کی علامات

* **ماضی مجہول:** ماضی مجہول کا آخری سے پہلا حرف مکسور اور اس سے پہلے جتنی حرکات ہوں گی وہ مضموم ہوں گی' خواہ ایک ہی حرکت کیوں نہ ہو' جیسے: [كَتَبَ] فعل معروف ہے اس میں آخری حرف [ب] ہے' لہٰذا فعل مجہول بنانے کے لیے اس سے پہلے [ت] کو کسرہ (زیر) دیں گے اور [ت] سے پہلے والے حرف کی حرکت کو ضمہ سے بدل دیں گے۔ یوں: ﴿كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ﴾ ''لڑنا تم پر فرض کیا گیا ہے۔'' میں [كُتِبَ] فعل مجہول ہے۔ اسی قاعدے کے مطابق [أَنْزَلَ] (اس نے اتارا) سے [أُنْزِلَ] (اتارا گیا) اور [اِبْتَلٰى] (اس نے آزمایا) سے [اُبْتُلِيَ] ''(آزمایا گیا) ہیں۔

نوٹ: أَفْعَلَ یا أُفْعِلَ (باب اِفعال کی ماضی معروف یا مجہول) کے علاوہ دوران عبارت میں ماضی کے شروع والا ہمزہ پڑھنے میں نہیں آتا۔

* **مضارع مجہول:** مضارع مجہول میں علامات مضارع [أ' ت' ی' ن] جو شروع میں آتی ہیں، مضموم اور حروف اصلیہ میں سے آخری سے پہلا حرف مفتوح ہوتا ہے' جیسے: ﴿وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ﴾ ''اور نہ وہ مہلت دیے جائیں گے۔'' یہاں [يُنْظَرُوْنَ] فعل مضارع مجہول ہے۔ اس کا مادہ [نَظَرَ] ہے۔ اور آخری حرف سے پہلا حرف [ظ] ہے جو مفتوح ہے۔ اور

شروع میں علامت مضارع مضموم ہے، اسی طرح آیت کریمہ: ﴿أَوَمَنْ يُنَشَّأُ فِي الْحِلْيَةِ﴾ ”کیا (وہ اللہ کی اولاد ہے) جس کی زیور میں پرورش کی جاتی ہے۔“ یہاں ”يُنَشَّأُ“ ”وہ پرورش کی جاتی ہے۔“ فعل مضارع مجہول ہے۔

نوٹ: ماضی، مضارع معروف و مجہول میں کبھی دو ایک جیسے حرف آجاتے ہیں، اسی طرح کبھی حروف علت (Vowels) آجاتے ہیں جن کی وجہ سے صیغے کی شکل مختلف ہوجاتی ہے، مثلاً: ”قول“ میں [و] حرف علت ہے۔ اس کا فعل ماضی معروف ”قَالَ“ اور ماضی مجہول ”قِيلَ“ ہے۔ جبکہ مذکورہ قاعدے کی رو سے اسے [قُوِلَ] ہونا چاہیے تھا۔

## فعل کی گردانیں

عددی حیثیت اور تذکیر و تانیث کے اعتبار سے فعل کے بدلتے ہوئے صیغوں کے مجموعے کو گردان کہتے ہیں۔ فعل کی بنیادی گردانیں درج ذیل ہیں:

**فعل ماضی معروف کی گردان:**

| | مذکر غائب | مؤنث غائب | مذکر حاضر | مؤنث حاضر | مذکر و مؤنث متکلم |
|---|---|---|---|---|---|
| واحد | نَصَرَ | نَصَرَتْ | نَصَرْتَ | نَصَرْتِ | نَصَرْتُ |
| تثنیہ | نَصَرَا | نَصَرَتَا | نَصَرْتُمَا | نَصَرْتُمَا | نَصَرْنَا |
| جمع | نَصَرُوْا | نَصَرْنَ | نَصَرْتُمْ | نَصَرْتُنَّ | |

ماضی معروف و مجہول کی گردان کی تفصیل درج ذیل ہے:

| ماضی معروف | معانی | ماضی مجہول | معانی | عدد | جنس | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نَصَرَ | اس ایک مرد نے مدد کی | نُصِرَ | اس ایک مرد کی مدد کی گئی | واحد | مذکر | غائب |
| یہ تمام علامات سے خالی واحد مذکر غائب کا صیغہ ہے۔ اس کے ذریعے سے فعل، مصدر اور مشتق میں حروف اصلیہ کو پہچانا جا سکتا ہے۔ اسی وجہ سے عربی لغت کی کتابوں میں مادے میں سب سے پہلے اسی صیغے کو ذکر کیا جاتا ہے۔ اگر اس کا فاعل ضمیر ہو تو [هُوَ] ضمیر پوشیدہ ہوگی۔ | | | | | | |
| نَصَرَا | ان دو مردوں نے مدد کی | نُصِرَا | ان دو مردوں کی مدد کی گئی | تثنیہ | مذکر | غائب |
| اس میں [ا] تثنیہ کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ | | | | | | |
| نَصَرُوْا | انھوں نے مدد کی | نُصِرُوْا | ان کی مدد کی گئی | جمع | مذکر | غائب |
| اس میں [و] علامت جمع مذکر اور فاعل کی ضمیر ہے۔ اور [و] کے بعد [ا] اس لیے ہے کہ یہ [و] عاطفہ نہیں بلکہ جمع کے لیے ہے۔ | | | | | | |

| ماضی معروف | معانی | ماضی مجہول | معانی | عدد | جنس | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نَصَرَتْ | اس ایک عورت نے مدد کی | نُصِرَتْ | اس ایک عورت کی مدد کی گئی | واحد | مؤنث | غائب |
| اس میں [تْ] ساکن علامت تانیث ہے اور اگر فاعل ضمیر ہو تو یہاں [هِيَ] ضمیر پوشیدہ ہوگی۔ | | | | | | |
| نَصَرَتَا | ان دو عورتوں نے مدد کی | نُصِرَتَا | ان دو عورتوں کی مدد کی گئی | تثنیہ | مؤنث | غائب |
| [نَصَرَا] میں [ا] کی طرح یہاں بھی [ا] تثنیہ کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ اور [ت] [نَصَرَتْ] میں [ت] کی طرح یہاں بھی مؤنث کی علامت ہے۔ اور یہاں مفتوح اس لیے ہے کہ اس [ت] کے بعد [ا] ہے۔ | | | | | | |
| نَصَرْنَ | ان سب عورتوں نے مدد کی | نُصِرْنَ | ان سب عورتوں کی مدد کی گئی | جمع | مؤنث | غائب |
| اس میں [نَ] مفتوح جمع مؤنث غائب کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ | | | | | | |
| نَصَرْتَ | تو ایک مرد نے مدد کی | نُصِرْتَ | تیری (ایک مرد کی) مدد کی گئی | واحد | مذکر | حاضر |
| اس میں [تَ] واحد مذکر مخاطب کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ | | | | | | |
| نَصَرْتُمَا | تم دو مردوں نے مدد کی | نُصِرْتُمَا | تم دو مردوں کی مدد کی گئی | تثنیہ | مذکر | حاضر |
| اس میں [تُمَا] تثنیہ مذکر مخاطب اور تثنیہ مؤنث مخاطب کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ | | | | | | |
| نَصَرْتُمْ | تم سب مردوں نے مدد کی | نُصِرْتُمْ | تم سب مردوں کی مدد کی گئی | جمع | مذکر | حاضر |
| اس میں [تُمْ] جمع مذکر مخاطب کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ | | | | | | |
| نَصَرْتِ | تو ایک عورت نے مدد کی | نُصِرْتِ | تو ایک عورت کی مدد کی گئی | واحد | مؤنث | حاضر |
| اس میں [تِ] مکسور واحد مؤنث مخاطب کی علامت ہے اور فاعل کی ضمیر ہے۔ | | | | | | |
| نَصَرْتُمَا | تم دو عورتوں نے مدد کی | نُصِرْتُمَا | تم دو عورتوں کی مدد کی گئی | تثنیہ | مؤنث | حاضر |
| اس کی تفصیل [نَصَرْتُمَا] تثنیہ مذکر مخاطب کے صیغے کے ذیل میں دیکھیے۔ | | | | | | |
| نَصَرْتُنَّ | تم سب عورتوں نے مدد کی | نُصِرْتُنَّ | تم سب عورتوں کی مدد کی گئی | جمع | مؤنث | حاضر |
| اس میں [تُنَّ] علامت جمع مؤنث مخاطب اور فاعل کی ضمیر ہے۔ | | | | | | |
| نَصَرْتُ | میں ایک مرد یا عورت نے مدد کی | نُصِرْتُ | میری ایک مرد یا عورت کی مدد کی گئی | واحد | مذکر/مؤنث | متکلم |
| اس میں [تُ] مذکر و مؤنث واحد متکلم کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ | | | | | | |
| نَصَرْنَا | ہم سب مردوں/عورتوں نے مدد کی | نُصِرْنَا | ہم سب مردوں/عورتوں کی مدد کی گئی | تثنیہ/جمع | مذکر/مؤنث | متکلم |
| اس میں [نَا] تثنیہ و جمع، مذکر و مؤنث متکلم کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ | | | | | | |

اب ہم مندرجہ بالا نقشے میں مادہ اور علامات وضمائر کو علیحدہ کریں تو ہمارے سامنے یہ صورت آئے گی:

| فعل | علامات | فعل | علامات |
|---|---|---|---|
| نصر | | نصر | ا |
| نصر | وْا | نصر | تْ |
| نصر | تَا | نصر | نَ |
| نصر | تَ | نصر | تُمَا |
| نصر | تُمْ | نصر | تِ |
| نصر | تُمَا | نصر | تُنَّ |
| نصر | تُ | نصر | نَا |

ان علامات کو کسی بھی فعل کے مادے کے آخر میں لگا کر ہم مطلوبہ صیغہ پہچان بلکہ بنا سکتے ہیں' مثلاً: [ کتب ] مادہ ہے اور ہمیں یہ مفہوم ادا کرنا ہے: ''ان دونوں نے لکھا'' تو ہم دیکھیں گے کون سی علامت اور ضمیر اس مفہوم کو ادا کرتی ہے؟ تلاش کرنے سے معلوم ہوا کہ وہ علامت [ا] ہے تو ہم نے اس [ا] کو [ کَتَبَ ] کے آخر میں لکھ دیا تو [ کَتَبَا ] ''ان دونوں نے لکھا'' ہو گیا۔ علی ہذا القیاس یہی علامات لگا کر ہم مفہوم سمجھ بھی سکتے ہیں اور ادا بھی کر سکتے ہیں، جیسے:

نَظَرَ ''اس نے دیکھا'' کے آخر میں [ا] سے [نَظَرَا] (ان دونوں نے دیکھا)

نَظَرَ کے آخر میں [وْا] سے [نَظَرُوْا] (ان سب مردوں نے دیکھا)

نَظَرَ کے آخر میں [تُمْ] سے [نَظَرْتُمْ] (تم سب مردوں نے دیکھا)

قرآن مجید میں ہے ﴿قَتَلْتُمْ نَفْسًا﴾ ''تم نے ایک جان کو قتل کیا۔'' یہاں [قَتَلْتُمْ] میں [تُمْ] جمع مذکر مخاطب کی علامت ہے اور یہی فاعل کی ضمیر بھی ہے، چنانچہ اس تفصیل سے چند امور سامنے آتے ہیں:

- فعل ماضی معروف اور مجہول میں حرکات کے علاوہ باقی شکل وصورت ایک جیسی ہوتی ہے۔
- فعل ماضی معروف میں یہ علامات وضمائر فاعل اور فعل ماضی مجہول میں نائب فاعل ہوتی ہیں۔
- فعل ماضی میں تمام علامات وضمائر آخر میں لگائی جاتی ہیں جبکہ فعل مضارع میں غائب وحاضر ومتکلم کی علامات مادے کے شروع میں اور ضمائر آخر میں آتی ہیں۔ اور ظاہری طور پر ماضی اور مضارع میں فرق کرنے کے لیے یہی سب سے واضح علامت ہے۔

نوٹ: ✿ اگر حروف اصلیہ میں سے کوئی حرف علت [ا و ی] ہو تو مادے کی شکل وصورت تو بدلے گی مگر علامات اسی طرح رہیں گی، جیسے: ﴿قُلْتُمْ﴾ ''تم نے کہا۔'' یہ لفظ اصل میں [قَوَلْتُمْ] ہے چونکہ حرف اصلی کی جگہ حرف علت ہے اس کی شکل تو بدل گئی لیکن [تُمْ] ضمیر اسی طرح ہے۔

✿ یہ تین حرفی (ثلاثی مجرد) ماضی کے قواعد ہیں جبکہ تین حرف سے زائد ماضی کے آخر میں بالکل یہی علامات آئیں گی، البتہ باقی مادہ ابواب کے اعتبار سے بدل جائے گا، جیسے: ﴿ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ﴾ ''پھر تم پھر گئے۔'' ماضی تو ہے مگر باب مختلف ہونے کی وجہ سے اس کا وزن [نَصَرْتُمْ] وغیرہ سے مختلف ہے۔

❀ فعل مضارع معروف کی گردان:

| | مذکر غائب | مؤنث غائب | مذکر حاضر | مؤنث حاضر | مذکر و مؤنث متکلم |
|---|---|---|---|---|---|
| واحد | يَنْصُرُ | تَنْصُرُ | تَنْصُرُ | تَنْصُرِيْنَ | أَنْصُرُ |
| تثنیہ | يَنْصُرَانِ | تَنْصُرَانِ | تَنْصُرَانِ | تَنْصُرَانِ | نَنْصُرُ |
| جمع | يَنْصُرُوْنَ | يَنْصُرْنَ | تَنْصُرُوْنَ | تَنْصُرْنَ | |

❀ فعل مضارع مجہول کی گردان:

| | مذکر غائب | مؤنث غائب | مذکر حاضر | مؤنث حاضر | مذکر و مؤنث متکلم |
|---|---|---|---|---|---|
| واحد | يُنْصَرُ | تُنْصَرُ | تُنْصَرُ | تُنْصَرِيْنَ | أُنْصَرُ |
| تثنیہ | يُنْصَرَانِ | تُنْصَرَانِ | تُنْصَرَانِ | تُنْصَرَانِ | نُنْصَرُ |
| جمع | يُنْصَرُوْنَ | يُنْصَرْنَ | تُنْصَرُوْنَ | تُنْصَرْنَ | |

مضارع معروف ومجہول کی گردان کی تفصیل درج ذیل ہے:

| مضارع معروف | معانی | مضارع مجہول | معانی | عدد | جنس | حالت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَنْصُرُ | مدد کرتا ہے/کرے گا وہ ایک مرد | يُنْصَرُ | مدد کیا جاتا ہے/جائے گا وہ ایک مرد | واحد | مذکر | غائب |
| اس میں [ی] حرف مضارع اور غائب کی علامت ہے۔ اگر اس کا فاعل ضمیر ہو تو اس میں [هُوَ] ضمیر پوشیدہ ہوگی۔ | | | | | | |
| يَنْصُرَانِ | وہ دو مرد مدد کرتے ہیں/کریں گے | يُنْصَرَانِ | وہ دو مرد مدد کیے جاتے ہیں/جائیں گے | تثنیہ | مذکر | غائب |
| اس میں [ی] حرف مضارع غائب کی علامت ہے۔ [ا] تثنیہ کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ اور [ن] اعرابی ہے۔ | | | | | | |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَنْصُرُوْنَ | وہ سب مرد مدد کرتے ہیں/کریں گے | يُنْصَرُوْنَ | ان سب مردوں کی مدد کی جاتی ہے/جائے گی | جمع | مذکر | غائب |
| اس میں [ی] حرف مضارع اور غائب کی علامت ہے اور [و] جمع مذکر کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ اور [ن] اعرابی ہے۔ | | | | | | |
| تَنْصُرُ | وہ ایک عورت مدد کرتی ہے/کرے گی | تُنْصَرُ | اس ایک عورت کی مدد کی جاتی ہے/جائے گی | واحد | مؤنث | غائب |
| اس میں [ت] حرف مضارع اور مؤنث غائب کی علامت ہے۔ اس میں [هِيَ] ضمیر پوشیدہ فاعل ہے۔ | | | | | | |
| تَنْصُرَانِ | وہ دو عورتیں مدد کرتی ہیں/کریں گی | تُنْصَرَانِ | ان دو عورتوں کی مدد کی جاتی ہے/جائے گی | تثنیہ | مؤنث | غائب |
| اس میں [ت] حرف مضارع اور مؤنث غائب کی علامت ہے۔ اور [ا] تثنیہ کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ اور [ن] اعرابی ہے۔ | | | | | | |
| يَنْصُرْنَ | وہ سب مدد کرتی ہیں/کریں گی | يُنْصَرْنَ | وہ سب مدد کی جاتی ہیں/مدد کی جائیں گی | جمع | مؤنث | غائب |
| اس میں [ی] حرف مضارع اور غیب کی علامت ہے۔ اور [نَ] ضمیر جمع مؤنث فاعل ہے۔ | | | | | | |
| تَنْصُرُ | تو مدد کرتا ہے/کرے گا | تُنْصَرُ | تو مدد کیا جاتا ہے/کیا جائے گا | واحد | مذکر | حاضر |
| اس میں [ت] حرف مضارع اور خطاب (حاضر) کی علامت ہے۔ اس میں [أَنْتَ] ضمیر پوشیدہ فاعل ہے۔ | | | | | | |
| تَنْصُرَانِ | تم دونوں مدد کرتے ہو/مدد کرو گے | تُنْصَرَانِ | تم دونوں مدد کیے جاتے ہو/مدد کیے جاؤ گے | تثنیہ | مذکر | حاضر |
| اس میں [ت] حرف مضارع اور علامت خطاب ہے۔ اور [ا] تثنیہ کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے۔ اور [ن] اعرابی ہے۔ | | | | | | |
| تَنْصُرُوْنَ | تم مدد کرتے ہو/کرو گے | تُنْصَرُوْنَ | تم مدد دیے جاتے ہو/جاؤ گے | جمع | مذکر | حاضر |
| اس میں [ت] حرف مضارع اور علامت خطاب ہے۔ اور [و] جمع مذکر کی علامت اور فاعل کی ضمیر ہے اور [ن] اعرابی ہے۔ | | | | | | |
| تَنْصُرِيْنَ | تو مدد کرتی ہے/کرے گی | تُنْصَرِيْنَ | تیری مدد کی جاتی ہے/کی جائے گی | واحد | مؤنث | حاضر |
| اس میں [ت] حرف مضارع اور علامت خطاب ہے۔ اور [ی] واحد مؤنث حاضر کی علامت ہے اور یہی فاعل کی ضمیر ہے اور [ن] اعرابی ہے۔ | | | | | | |
| تَنْصُرَانِ | تم دونوں مدد کرتی ہو/کرو گی | تُنْصَرَانِ | تم دونوں کی مدد کی جاتی ہے/کی جائے گی | تثنیہ | مؤنث | حاضر |
| اس میں پہلے [تَنْصُرَانِ] کی طرح ہے۔ | | | | | | |
| تَنْصُرْنَ | تم مدد کرتی ہو/کرو گی | تُنْصَرْنَ | تم مدد کی جاتی ہو/کی جاؤ گی | جمع | مؤنث | حاضر |
| اس میں [ت] حرف مضارع اور علامت خطاب ہے۔ اور [ن] جمع مؤنث کی ضمیر فاعل ہے۔ | | | | | | |
| أَنْصُرُ | میں مدد کرتا ہوں/کروں گا<br>میں مدد کرتی ہوں/کروں گی | أُنْصَرُ | میں مدد کیا جاتا ہوں/کیا جاؤں گا<br>میں مدد کی جاتی ہوں/کی جاؤں گی | واحد | مذکر/مؤنث | متکلم |
| اس میں [ء] حرف مضارع اور مذکر و مؤنث واحد متکلم کی علامت ہے۔ | | | | | | |
| نَنْصُرُ | ہم دو یا سب مرد اور عورتیں مدد کرتے ہیں/کریں گے | نُنْصَرُ | ہم دو یا سب مرد اور عورتیں مدد کیے جاتے ہیں/جائیں گے | تثنیہ/جمع | مذکر/مؤنث | متکلم |
| اس میں [ن] حرف مضارع اور تثنیہ و جمع، مذکر و مؤنث متکلم کی علامت ہے۔ | | | | | | |

فعل ماضی کی طرح یہاں بھی مندرجہ بالا نقشے میں مادے اور علامات کو علیحدہ کریں تو ہمارے سامنے یہ صورت آئے گی:

| | | |
|---|---|---|
| يَـ | نصر | |
| يَـ | نصر | انِ |
| يَـ | نصر | ونَ |
| تَـ | نصر | |
| تَـ | نصر | انِ |
| يَـ | نصر | نَ |
| تَـ | نصر | |

| | | |
|---|---|---|
| تَـ | نصر | انِ |
| تَـ | نصر | ونَ |
| تَـ | نصر | يْنَ |
| تَـ | نصر | انِ |
| تَـ | نصر | نَ |
| أَ | نصر | |
| نَ | نصر | |

اگر ہمیں حال یا استقبال کا مفہوم ادا کرنا ہے، مثلاً: ہمیں اس جملے کا مفہوم چاہیے: ''ہم عبادت کرتے ہیں۔'' تو ہم [عبد] کے شروع میں [نَ] لائیں گے کیونکہ یہ ''ہم'' کا مفہوم دیتا ہے، اسی طرح جس مادے سے جو بھی سمجھنا یا سمجھانا چاہیں شروع اور آخر میں اس کے مطابق علامات اور ضمائر کا استعمال کریں یا سمجھیں، جیسے: جعل (اس ایک مرد نے بنایا) کے شروع میں [تَ] اور آخر میں [وْنَ] لگانے سے [تَجْعَلُوْنَ] ''تم بناتے ہو'' ہوگیا۔

نوٹ: ★ اسماء ہوں یا افعال تثنیہ اور جمع میں فرق کرنے کے لیے یہ علامت ہے کہ تثنیہ کا [نِ] مکسور ہوگا جبکہ جمع کا [نَ] مفتوح ہوگا، جیسے: ﴿الْعٰلَمِيْنَ﴾ ''تمام جہان'' جمع ہے اس وجہ سے [نَ] مفتوح ہے اور ﴿يُرِيْدَانِ﴾ ''وہ دونوں ارادہ رکھتے ہیں۔'' یہاں [نِ] مکسور ہے کیونکہ یہ تثنیہ کا صیغہ ہے۔

★ فعل ماضی کے شروع میں کوئی علامت نہیں تھی جبکہ مضارع کے شروع میں [اَ، ت، ی، ن] میں سے کوئی نہ کوئی علامت ضرور ہے۔

★ فعل مضارع کے تمام صیغوں کے شروع میں [اَ، ت، ی، ن] میں سے کوئی حرف ضرور ہوتا ہے اور آخری جانب سے نو (۹) صیغوں کے بعد [ن] آتا ہے اور پانچ صیغوں کے آخری حرف پر رفع (ـُ) آتا ہے، لہٰذا جس فعل کے آخر میں [ن] کے علاوہ رفع آئے اور شروع میں [اَ، ت، ی، ن] میں سے کوئی حرف ہو وہ فعل مضارع ہوگا۔ مگر فعل مضارع پر بعض حروف کے

آنے سے [ن] بھی ساقط ہو جاتا ہے، جیسے: ﴿لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ﴾ ''تم ہرگز نیکی کو نہیں پہنچ سکتے۔'' یہاں [تَنَالُوا] فعل مضارع ہے لیکن [لَنْ] کی وجہ سے [تَنَالُوْنَ] کا [نَ] ساقط ہو گیا ہے لیکن [نَالَ] کے شروع میں علامت مضارع [ت] موجود ہے اس وجہ سے یہ مضارع ہے۔

❀ امر حاضر کی گردان:

| | مذکر حاضر | | مؤنث حاضر | |
|---|---|---|---|---|
| واحد | اُكْتُبْ | تو (ایک مذکر) لکھ | اُكْتُبِي | تو (ایک مؤنث) لکھ |
| تثنیہ | اُكْتُبَا | تم دو (مذکر) لکھو | اُكْتُبَا | تم دو (مؤنث) لکھو |
| جمع | اُكْتُبُوا | تم (جمع مذکر) لکھو | اُكْتُبْنَ | تم (جمع مؤنث) لکھو |

## امر بنانے کا طریقہ:

اوپر فعل مضارع کی علامات بیان ہوئی ہیں ان کو مدنظر رکھتے ہوئے امر حاضر، حاضر کے صیغوں سے اور امر غائب، غائب کے صیغوں سے بنتا ہے، فعل مضارع حاضر کے چھ (6) صیغے ہیں۔

فعل مضارع سے علامت مضارع [ت] ساقط کر کے آخری حرف کو ساکن کرنے اور اگر آخر میں نون اعرابی یا حرف علت ہے تو اسے گرا دینے سے امر حاضر بنتا ہے، بشرطیکہ [ت] کے بعد والا حرف متحرک (حرکت والا) ہو، جیسے: تُعَلِّمُ ''تو سکھاتا ہے'' سے عَلِّمْ ''سکھائیے'' اور اگر علامت مضارع [ت] کے بعد والا حرف ساکن ہے تو شروع میں ہمزہ [ا] آئے گا کیونکہ حرف ساکن سے شروع ہونے والے لفظ کو پڑھا نہیں جا سکتا۔ اب سوال یہ ہے کہ ہمزہ پر حرکت کون سی آئے گی؟ اگر حروف اصلیہ میں سے آخری سے پہلا حرف (عین) مضموم ہے تو ہمزہ پر ضمہ آئے گا، جیسے: [تَكْتُبُوْنَ] میں حروف اصلیہ [كتب] ہیں اور آخری سے پہلا حرف [ت] ہے اور [ت] پر ضمہ ہے، لہٰذا ہمزہ پر بھی ضمہ ہی آئے گا یعنی اُكْتُبُوا اور نون اعرابی بھی گر جائے گا۔ اور اگر آخری سے پہلا حرف مفتوح یا مکسور ہے تو ہمزہ پر کسرہ آئے گا، جیسے: [تَهْدِيْ] فعل مضارع ہے۔ علامت مضارع [ت] اور آخر سے حرف علت ساقط کیا اور آخری سے پہلا حرف [د] ہے جس کے نیچے زیر ہے، لہٰذا ہمزہ پر کسرہ آئے گا، یعنی: [اِهْدِ] ''تو ہدایت دے'' ہو جائے گا، جیسے: ﴿اِهْدِنَا﴾ ''تو ہمیں ہدایت دے۔'' اور آخری سے پہلے حرف پر فتحہ کی مثال یہ فرمان باری ہے: ﴿رَبَّنَا افْتَحْ﴾ ''اے ہمارے رب! فیصلہ فرما۔'' اس میں [اِفْتَحْ] کو علیحدہ پڑھیں تو ہمزہ پڑھنے میں آئے گا۔

نوٹ: امر اگر باب [اِفعال] سے ہو تو کلام کے اندر ہمزہ پڑھا جائے گا ورنہ نہیں پڑھا جائے گا، جیسے: ﴿فَقُلْنَا اضْرِبْ﴾ ''تو کہا ہم نے مار (اپنی لاٹھی۔)'' یہاں اضْرِبْ کا ہمزہ اس لیے نہیں پڑھا گیا کیونکہ یہ باب اِفعال سے نہیں ہے، اس کو ھمزۃ الوصل کہتے ہیں۔ اور ﴿وَ أَقِيْمُوْا وُجُوْهَكُمْ﴾ ''اور اپنے منہ سیدھے (قبلہ رخ) کرلو۔'' میں چونکہ ''أقیموا'' باب اِفعال سے ہے اس لیے اس کا ہمزہ عبارت کے اندر بھی پڑھنے میں آتا ہے، اس کو ھمزۃ القطع کہتے ہیں۔

اور امر غائب و متکلم کی پہچان یہ ہے کہ مضارع کے باقی آٹھ صیغوں کے شروع میں [لِ] یعنی لام مکسور ہوگا، اور امر حاضر کی طرح آخری حرف ساکن ہوگا نون اعرابی یا حرف علت ہے تو وہ بھی ساقط ہو جائے گا۔

اور اسی طرح: ﴿فَلْيَحْذَرِ الَّذِيْنَ يُخَالِفُوْنَ عَنْ أَمْرِهِ﴾ ''لہٰذا چاہیے کہ جو لوگ اس کے حکم کی خلاف ورزی کرتے ہیں اس بات سے ڈریں۔'' یہاں [لِيَحْذَرْ] فعل امر غائب ہے جس پر [فا] آئی ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ لام امر اپنے سے پہلے کسی لفظ سے مل کر آئے تو لام امر ساکن پڑھا جائے گا۔

اور دوسری بات یہ سامنے آئی کہ جن افعال کے آخر میں جزم ہے، ان کو اگر آگے ملانا ہو تو ان کو کسرہ دے کر ملایا جاتا ہے اگرچہ فعلوں پر کسرہ نہیں آتا، جیسے یہاں اسی صیغے کے آخر میں [ر] پر کسرہ ہے۔

نہی کی پہچان: فعل مضارع کے شروع میں لائے نہی [لَا] لگانے سے فعل نہی بن جاتا ہے، جیسے: ﴿فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا﴾ ''تو تمھیں دنیا کی زندگی دھوکے میں نہ ڈال دے۔'' اس [لا] کی وجہ سے مضارع کا آخری حرف ساکن ہو جاتا ہے اور جہاں نون اعرابی ہو وہ بھی اور حرف علت بھی گر جاتا ہے، جیسے: ﴿فَلَا تَقُلْ لَّهُمَا أُفٍّ﴾ ''ان (والدین) سے ''اُف'' تک نہ کہہ۔'' یہاں آخری حرف پر جزم ہے۔ اسی طرح: ﴿وَ لَا تَقُوْلُوْا﴾ ''اور نہ کہو تم۔'' یہاں پر نون اعرابی گرا دیا گیا ہے۔ اور اسی طرح: ﴿وَ لَا تَنْسَ نَصِيْبَكَ مِنَ الدُّنْيَا﴾ ''اور تو دنیا میں بھی اپنا حصہ مت بھول۔'' یہاں حرف علت گرا دیا گیا ہے کیونکہ اصل میں تَنْسٰی تھا۔

## حرف
## Preposition

حروف کی کئی اقسام ہیں مگر اس جگہ صرف حروف عاطفہ کا ذکر کیا جاتا ہے جبکہ حروف جارّہ کی بحث آگے آرہی ہے۔

حروف عطف: یہ حروف وہ ہیں جن کے ذریعے سے ایک کلمے یا جملے کے حکم اور اعراب میں دوسرے کلمے یا جملے کو شامل کر لیا جائے، مثلاً: ﴿اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا وَّ عِلْمًا﴾ ''ہم نے (یوسف) کو حکم اور علم دیا۔'' اس آیت میں [و] (اور) کے ذریعے سے ''عِلْمًا'' کو ''حُكْمًا'' کے اعراب اور حکم میں شامل کیا گیا ہے، یعنی جس طرح انھیں حکم عطا کیا گیا اسی طرح علم بھی عطا کیا گیا۔ جن دو کلمات یا جملوں کے مابین حرف عطف آئے ان میں سے پہلا معطوف علیہ اور دوسرا معطوف کہلاتا ہے۔

حروف عاطفہ درج ذیل ہیں:

| حروف | معانی | تفصیل |
|---|---|---|
| وَ | اور/ جبکہ/ حالانکہ | جیسے: ﴿فَأَنْجَيْنَاهُ وَأَصْحَابَ السَّفِينَةِ﴾ ”اور ہم نے اس (نوح) کو اور سفینے والوں کو نجات دی۔“ یہاں [وَ] ”اور“ حرف عطف ہے۔ |
| فَ | بعدازاں/ پھر/ پس/ چنانچہ/ تو (برائے ترتیب) | جیسے: ﴿إِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّونَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُونِي﴾ ”اگر تم اللہ سے محبت کرتے ہو تو میری پیروی کرو۔“ یہاں [فَ] ”تو“ ہے۔ |
| ثُمَّ | پھر/ تب/ اس کے بعد (تاخیر کے ساتھ ترتیب کے لیے) | جیسے: ﴿ثُمَّ السَّبِيلَ يَسَّرَهُ ثُمَّ أَمَاتَهُ فَأَقْبَرَهُ﴾ ”پھر اس کے لیے راہ آسان کر دی، پھر اسے موت دی اور قبر میں پہنچایا۔“ یہاں [ثُمَّ] ”پھر“ ہے۔ |
| حَتّٰى | یہاں تک کہ/ تک/ تا کہ/ نیز/ بھی/ حتی کہ | جیسے: ﴿وَ قَاتِلُوهُمْ حَتّٰى لَا تَكُونَ فِتْنَةٌ﴾ ”اور تم ان سے لڑو حتی کہ فتنہ (شرک) نہ رہے۔“ یہاں [حَتّٰى] ”حتی کہ“ ہے۔ |
| إِمَّا<br>أَوْ<br>أَم | خواہ/ یا (برائے شک/ برائے اختیار) وغیرہ<br>نوٹ: یہ تینوں تقریباً ایک ہی مفہوم کے لیے استعمال ہوتے ہیں۔ | جیسے: ﴿إِنَّا هَدَيْنَاهُ السَّبِيلَ إِمَّا شَاكِرًا وَّ إِمَّا كَفُورًا﴾ ”بے شک ہم نے اسے راستے کی ہدایت دی' خواہ شکر گزار بنے یا ناشکرا۔“ یہاں [إِمَّا] ”خواہ“ ہے۔ اسی طرح: ﴿لَبِثْتُ يَوْمًا أَوْ بَعْضَ يَوْمٍ﴾ ”میں (یہاں) دن یا دن کا کچھ حصہ رہا ہوں۔“ میں [أَوْ] ”یا“ کے معنی میں ہے۔ اور اسی طرح ﴿أَقَرِيبٌ أَمْ بَعِيدٌ مَّا تُوعَدُونَ﴾ ”اور میں نہیں جانتا کہ جس کا تمھیں وعدہ دیا جاتا ہے وہ قریب ہے یا بعید؟“ میں [أَمْ] بمعنی ”یا“ ہے۔ |
| بَلْ | بلکہ (یہ معطوف علیہ سے اعراض کر کے معطوف کے لیے حکم ثابت کرتا ہے) | جیسے: ﴿بَلْ هُمْ فِي شَكٍّ يَّلْعَبُونَ﴾ ”(مگر کفار کو یقین نہیں) بلکہ وہ شک میں پڑے کھیل رہے ہیں۔“ یہاں [بَلْ] ”بلکہ“ ہے۔ |

| | | |
|---|---|---|
| لٰكِنْ | لیکن<br>(پہلے کلام سے جو وہم پیدا ہوا اسے دور کرنے کے لیے آتا ہے، اس سے پہلے یا بعد نفی کا ہونا ضروری ہے) | جیسے: ﴿إِنَّكَ لَا تَهْدِيْ مَنْ أَحْبَبْتَ وَ لٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَاءُ﴾ ''(اے نبی!) بے شک آپ جسے چاہیں ہدایت نہیں دے سکتے لیکن اللہ جسے چاہے ہدایت دیتا ہے۔''<br>اسی طرح: ﴿وَ مَا ظَلَمُوْنَا وَ لٰكِنْ كَانُوْا أَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ﴾ ''اور انھوں نے ہم پر ظلم نہیں کیا لیکن وہ اپنے آپ ہی پر ظلم کرتے تھے۔''<br>ان دونوں مثالوں میں [لٰكِنْ] بھی ہے اور دونوں میں نفی بھی ہے۔ |

نوٹ: یہ حروف کبھی صرف جمع یا رابطے کے لیے بھی استعمال ہوتے ہیں۔

اردو زبان میں بھی حروف عطف مستعمل ہیں، مثلاً: ہمّام اور حارث پڑھ رہے ہیں۔ یہاں لفظ ''اور'' کے ذریعے سے ہمّام اور حارث دونوں کے متعلق یہ خبر دی گئی ہے کہ وہ پڑھ رہے ہیں۔ اسی طرح اردو میں لیکن، پس، پھر، چونکہ، چنانچہ، اور انگریزی میں but,and وغیرہ کا استعمال ہوتا ہے۔

## مرکب اور اس کی اقسام

اگر دو یا دو سے زیادہ کلمے مل کر آئیں تو انھیں مرکب کہتے ہیں، اس کی دو قسمیں ہیں:

* مرکب مفید * مرکب غیر مفید

**مرکب مفید:** جب بات کہنے والا کہہ چکے تو پوری بات سننے والے کی سمجھ میں آجائے، خواہ وہ کوئی خبر یا مطالبہ ہو، مرکب مفید کہلاتا ہے، جیسے: ﴿ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ﴾ ''یہ (وہ) کتاب ہے، جس میں کوئی شک نہیں۔'' میں خبر ہے اور ﴿أَطِيْعُوا اللّٰهَ وَأَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ﴾ ''اطاعت کرو اللہ کی اور اطاعت کرو اس کے رسول کی۔'' یہاں مطالبہ کیا گیا ہے۔ مرکب مفید ہی کو جملہ یا کلام کہتے ہیں۔ اس کی دو قسمیں ہیں:

* جملہ خبریہ * جملہ انشائیہ

جملہ خبریہ کی بھی دو قسمیں ہیں:

* اسمیہ * فعلیہ

**جملہ اسمیہ:** وہ جملہ جو اسم سے شروع ہو، جملہ اسمیہ کہلاتا ہے، جیسے: ﴿اَللّٰهُ عَلِيْمٌ﴾ ''اللہ خوب جاننے والا ہے۔'' لفظ ''اَللّٰهُ'' مبتدا، اور لفظ ''عَلِيْمٌ'' (خوب جاننے والا ہے) خبر ہے۔

نوٹ: ★ مبتدا پر [ال] آئے گا بشرطیکہ وہ اسم معرفہ نہ ہو، جیسے: حامد، ناصر، لاہور وغیرہ اسمائے معرفہ ہیں، ان کے شروع میں [ال] نہیں آئے گا۔

★ دونوں اسموں کے آخر پر پیش ہوگی، جیسے:

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُ عَلِيْمٌ | اللہ خوب جاننے والا ہے۔ |
| اَللّٰهُ وَاحِدٌ | اللہ ایک ہے۔ |
| اَلرَّسُوْلُ صَادِقٌ | رسول سچا ہے۔ |
| مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ | محمد (ﷺ) اللہ کے رسول ہیں۔ |

★ مبتدا اگر واحد ہو تو خبر بھی واحد ہوگی۔ اگر مبتدا تثنیہ یا جمع ہو تو خبر بھی تثنیہ یا جمع ہوگی۔ اسی طرح اگر مبتدا مؤنث یا مذکر ہو تو خبر بھی اس کے مطابق ہوگی، جیسے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلرَّسُوْلُ صَادِقٌ | رسول سچا ہے۔ | اَلرَّسُوْلَانِ صَادِقَانِ | دو رسول سچے ہیں۔ |
| اَلرُّسُلُ صَادِقُوْنَ | سب رسول سچے ہیں۔ | اَلْمَرْأَتَانِ صَادِقَتَانِ | دو عورتیں سچی ہیں۔ |
| اَلنِّسَآءُ صَادِقَاتٌ | تمام عورتیں سچی ہیں۔ | | |

**جملہ فعلیہ:** جو جملہ فعل سے شروع ہو، اسے جملہ فعلیہ کہتے ہیں، مثلاً: ﴿اِقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ وَانْشَقَّ الْقَمَرُ﴾ ”قیامت قریب آ گئی اور چاند پھٹ گیا۔“ یہاں [اِقْتَرَبَتْ] ”قریب آ گئی“، فعل ہے، لہٰذا یہ جملہ فعلیہ ہے۔

**مرکب غیر مفید:** جب بات کہنے والا بات کہہ چکے تو سننے والا پوری بات سمجھ نہ پائے، ایسے مرکب کو مرکب غیر مفید کہتے ہیں۔ اس کی چار قسمیں ہیں:

★ مرکب اضافی ★ مرکب توصیفی ★ مرکب اشاری ★ مرکب جارّی

* **مرکب اضافی:** ایسا مرکب جس میں ایک اسم کا دوسرے اسم یا جملے سے تعلق بیان کیا جائے، مرکب اضافی کہلاتا ہے۔ مرکب اضافی میں پہلا جز مضاف اور دوسرا جز مضاف الیہ ہوتا ہے، جیسے: [كِتَابُ اللّٰهِ] ”اللہ کی کتاب“ یہاں [كِتَاب] مضاف اور لفظ [اللّٰه] مضاف الیہ ہے۔ اسی طرح ﴿يَوْمُ يَنْفَعُ الصَّادِقِيْنَ صِدْقُهُمْ﴾ ”اس دن سچوں کو ان کی سچائی نفع دے گی۔“ اس مثال میں مضاف الیہ مکمل جملہ [يَوْمُ] مضاف کا مضاف الیہ ہے۔

عربی میں مضاف پہلے آتا ہے اور مضاف الیہ بعد میں، جبکہ اُردو میں مضاف الیہ پہلے اور مضاف بعد میں۔

## مثالیں

ذِکْرُ اللّٰہِ (اللہ کا ذکر) ایٰتُ الْقُرْاٰنِ (قرآن کی آیات) قَوْمُ نُوْحٍ (نوح کی قوم) عَذَابُ اللّٰہِ (اللہ کا عذاب) عَالِمُ الْغَیْبِ (غیب کا عالم)

❀ اگر مضاف تثنیہ یا جمع ہو تو اس کا نون گرا دیا جاتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| غُلَامَانِ + سَلِیْمٌ سے غُلَامَا سَلِیْمٍ | سلیم کے دو غلام |
| مُسْلِمُوْنَ + بَاکِسْتَانُ سے مُسْلِمُوْ بَاکِسْتَانَ | پاکستان کے مسلمان |

❀ اگر مضاف الیہ تثنیہ ہو تو اُس کے آخر میں [یْنِ] آئے گا۔

| | |
|---|---|
| کِتَابٌ + اَلْمُسْلِمَانِ سے کِتَابُ الْمُسْلِمَیْنِ | دو مسلمانوں کی کتاب |
| صُنْدُوْقٌ + اَلتَّاجِرَانِ سے صُنْدُوْقُ التَّاجِرَیْنِ | دو تاجروں کا صندوق |

❀ اگر مضاف الیہ جمع سالم مذکر ہو تو اس کے آخر میں [یْنَ] آئے گا، جیسے:

| | |
|---|---|
| سَبِیْلٌ + اَلْمُؤْمِنُوْنَ سے سَبِیْلُ الْمُؤْمِنِیْنَ | مومنوں کا راستہ |
| بَلَدٌ + اَلْمُسْلِمُوْنَ سے بَلَدُ الْمُسْلِمِیْنَ | مسلمانوں کا شہر |

* **مرکب توصیفی:** وہ مرکب جس میں ایک اسم یا جملہ دوسرے اسم کی خوبی یا برائی یا کوئی اور وصف بیان کرے مرکب توصیفی کہلاتا ہے۔ جس اسم کا وصف بیان کیا جائے اُسے موصوف اور دوسرے کو صفت کہتے ہیں۔ اُردو میں صفت پہلے آتی ہے اور موصوف بعد میں جبکہ عربی زبان میں موصوف پہلے آتا ہے اور صفت بعد میں۔

## مثالیں

| عربی | اردو | عربی | اردو |
|---|---|---|---|
| مُؤْمِنٌ صَالِحٌ | صالح مومن | أَمِیْرٌ ظَالِمٌ | ظالم امیر |
| إِنْسَانٌ کَافِرٌ | کافر انسان | عَمَلٌ صَالِحٌ | صالح عمل |

❀ عربی زبان میں موصوف اور صفت کے آخری حرکتیں ہمیشہ ایک طرح کی ہوتی ہیں۔

❀ معرفہ و نکرہ ہونے میں موصوف اور صفت ایک دوسرے کے مطابق ہوتے ہیں، خواہ معرفہ، معرف باللام ہو یا معرفہ کی

کوئی اور قسم ہو، بصورت دیگر موصوف اور صفت دونوں پر تنوین ہوگی، جیسے:

| | |
|---|---|
| اَلرَّسُوْلُ الْكَرِيْمُ يا رَسُوْلٌ كَرِيْمٌ | معزز رسول |
| عَذَابٌ أَلِيْمٌ يا اَلْعَذَابُ الْأَلِيْمُ | دردناک عذاب |

❀ تذکیر و تانیث میں بھی موصوف اور صفت دونوں ایک دوسرے کے مطابق ہوں گے، جیسے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَجُلٌ صَالِحٌ | نیک مرد | اِمْرَأَةٌ صَالِحَةٌ | نیک عورت |
| مُسْلِمٌ عَاقِلٌ | عقل مند مسلمان مرد | مُسْلِمَةٌ عَاقِلَةٌ | عقل مند مسلمان عورت |
| يَوْمٌ عَظِيْمٌ | بڑا دن | لَيْلَةٌ عَظِيْمَةٌ | بڑی رات |

❀ واحد، تثنیہ اور جمع میں بھی موصوف اور صفت دونوں ایک دوسرے کے مطابق ہوں گے، جیسے:

| | | |
|---|---|---|
| رَجُلٌ صَادِقٌ | رَجُلَانِ صَادِقَانِ | رِجَالٌ صَادِقُوْنَ |
| اِمْرَأَةٌ صَادِقَةٌ | اِمْرَأَتَانِ صَادِقَتَانِ | نِسَاءٌ صَادِقَاتٌ |

❀ اعراب یعنی رفع، نصب اور جر میں بھی موصوف اور صفت دونوں ایک دوسرے کے مطابق ہوں گے، جیسے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذَا رَجُلٌ صَادِقٌ | یہ سچا آدمی ہے | فِيْ قُرْآنٍ مَّجِيْدٍ | قرآن مجید میں |
| إِنَّ رَجُلًا صَادِقًا | بے شک سچا آدمی | عَلٰى كِتَابٍ جَدِيْدٍ | نئی کتاب پر |

✻ **مرکب اشاری:** ایسا مرکب جس میں کسی ذات کی طرف اشارہ کیا گیا ہو مرکب اشاری کہلاتا ہے۔ اور جس اسم سے اشارہ کیا جائے اسے اسم اشارہ، جس ذات کی طرف اشارہ کیا گیا ہو اسے مشار الیہ کہتے ہیں، جیسے: ﴿ذٰلِكَ الْكِتَابُ﴾ ''وہ کتاب'' یہاں ذٰلِكَ اسم اشارہ اور اَلْكِتَاب مشار الیہ ہے۔ قریب یا بعید کے اعتبار سے اسم اشارہ کی دو اقسام ہیں:

★ اسم اشارہ قریب ★ اسم اشارہ بعید



## اسمائے اشارہ

✻ اسمائے اشارہ قریب:

| جمع | تثنیہ | واحد | جنس |
|---|---|---|---|
| هٰؤُلَاءِ<br>یہ سب مرد | هٰذَانِ<br>یہ دو مرد | هٰذَا<br>یہ ایک مرد | مذکر |
| یا<br>یہ سب عورتیں | هَاتَانِ<br>یہ دو عورتیں | هٰذِهٖ<br>یہ ایک عورت | مؤنث |

* اسمائے اشارہ بعید:

| جمع | تثنیہ | واحد | جنس |
|---|---|---|---|
| أُولٰئِكَ<br>وہ سب مرد | ذَانِكَ<br>وہ دو مرد | ذٰلِكَ<br>وہ ایک مرد | مذکر |
| یا<br>وہ سب عورتیں | تَانِكَ<br>وہ دو عورتیں | تِلْكَ<br>وہ ایک عورت | مؤنث |

اشارہ جب جگہ کی طرف ہو تو اس کے لیے یہ الفاظ مستعمل ہیں:

هُنَا یا هٰهُنَا (یہاں)، هُنَالِكَ یا هُنَاكَ (وہاں)

## اسم اشارہ کی مثالیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| هٰذَا رَجُلٌ | یہ ایک مرد ہے | هٰذَانِ رَجُلَانِ | یہ دو مرد ہیں |
| هٰؤُلَاءِ رِجَالٌ | یہ سب مرد ہیں | هٰذِهٖ امْرَأَةٌ | یہ ایک عورت ہے |
| هَاتَانِ امْرَأَتَانِ | یہ دو عورتیں ہیں | هٰؤُلَاءِ نِسَاءٌ / نِسْوَةٌ | یہ سب عورتیں ہیں |

* **مرکب جارّی:** ایسا مرکب جو حرف جار اور اسم مجرور پر مشتمل ہو مرکب جارّی کہلاتا ہے۔ اور حروف جارّہ جن اسماء کے شروع میں آئیں انھیں مجرور کہتے ہیں، جیسے: ﴿بِسْمِ اللّٰهِ﴾ میں سْمِ، حرف جارّ [ب] کی وجہ سے مجرور ہے اور اسی لیے اس کے آخر میں زیر ہے۔



**حروفِ جارّہ:** درج ذیل حروف کو حروفِ جارّہ کہتے ہیں:

* بِ (ساتھ/ سے/with)، جیسے ﴿بِسْمِ اللّٰهِ﴾ ''اللہ کے نام کے ساتھ۔''
* تَ (قسم کی علامت کے لیے)، جیسے: ﴿وَ تَاللّٰهِ لَأَكِيْدَنَّ أَصْنَامَكُمْ﴾ ''اور اللہ کی قسم! میں ضرور تمھارے بتوں کا علاج کروں گا۔''
* وَ (قسم کی علامت)، جیسے: ﴿وَالْقُرْآنِ الْمَجِيْدِ﴾ ''قسم ہے قرآنِ مجید کی!''
* لِ (کے لیے/ واسطے/ for)، جیسے: ﴿اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ﴾ ''تمام تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں۔''
* كَ (مانند/ کی طرح/ as)، جیسے: ﴿لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ﴾ ''اس جیسی کوئی چیز نہیں۔''
* فِيْ (میں/ in) جیسے: ﴿وَلَكُمْ فِي الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ﴾ ''تمھارے لیے (قتل کا) بدلہ لینے میں زندگی ہے۔''
* عَنْ (کے متعلق، کے بارے میں/ about/ کی طرف سے/ from)، جیسے: ﴿عَنِ النَّبَاِ الْعَظِيْمِ﴾ ''اس عظیم خبر کے بارے میں''
* عَلٰى (پر/ on)، جیسے: ﴿أُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى﴾ ''وہی لوگ ہدایت پر ہیں۔''
* حَتّٰى (تک/ یہاں تک کہ/ till / untill)، جیسے: ﴿حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ﴾ ''طلوع فجر تک۔''
* مِنْ (سے/ from)، جیسے: ﴿مِنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ﴾ ''مسجد حرام سے۔''
* إِلٰى (تک/ کی طرف/ to)، جیسے: ﴿تُوْبُوْا إِلَى اللّٰهِ﴾ ''اللہ کی طرف رجوع کرو۔''

حروف جارّہ کے آنے سے اسم واحد، جمع مؤنث سالم، جمع مکسر کے آخر میں کسرہ، تثنیہ میں [انِ] کی جگہ [یْنِ] اور جمع مذکر سالم میں [وْنَ] کی جگہ [یْنَ] آجاتا ہے، مثلاً: ﴿بِالصَّبْرِ﴾ ''صبر کے ذریعے سے'' ﴿مِنَ الْمُعْصِرَاتِ﴾ ''بھرے بادلوں سے'' ﴿لِلْمُتَّقِيْنَ﴾ ''پرہیزگاروں کے لیے'' ﴿عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ﴾ ''فرشتوں پر'' ﴿لِغُلَامَيْنِ﴾ ''دو غلاموں کے لیے''



نوٹ: مرکب غیر مفید کی ان کے علاوہ بھی کئی قسمیں ہیں۔



